رجسٹرڈ نمبر اے ۳۰۸۶

زیر حمایت حضرت ظل اللہ حضور پر نور سرکار سلطان السلطین شہریار دکن و برار خلد اللہ ملکہ و سلطنتہ

حضرت خواجہ خواجگان الہند سنجری اجمیری علیہ الرحمہ

شاہ است حسین بادشاہ است حسین
دین است حسین دین پناہ است حسین
سر داد و نداد دست در دست یزید
حقا کہ بنائے لا الہ است حسین

# اسلامی دنیا کا حسین نمبر

بابت ماہ مارچ و اپریل سنہ ۱۹۳۶ء



مدیر
ڈاکٹر ایس عنایت علی شاہ نقوی



A gathering of the shias of Badaun on the 9 th of moharram 1330 A. H. in bagh Mirwala in connection with the annual majlis of Maulana Liqai Ali Haidari. Agha Sh. Nasrullah Nihwandi sitting in the centre. To his right sitting His Eminience Maulana Haidari & on the left M. H. Mohd Wilai Ali.

For particulars please see the reverse

# جناب مولانا مولوی محمد لقا علی حیدری صدر انجمن عجائبیہ بدایوں کی ایک مجلس کے حاضرین کا گروپ

(جو امام باڑہ باغ میر والا میں ۹ محرم سنہ ۱۳۰۰ھ کو مسجد کے شمال مغرب میں لیا گیا)

## پہلی بیٹھی ہوئی لین زمین پر الٹی طرف سے سیدھی طرف کو

بچے اور مولوی مطیع احمد حیران۔ مرزا عاشق حسین فرخ آبادی۔ مولوی نبی رضا۔ مولوی محمد ولاد علی۔ آغا شیخ نصر اللہ نجفی مجتہد۔ مولوی محمد لقا علی حیدری۔ مولوی علی اکبر حسین۔ مولوی محمد حیدر۔ مولوی زوار حسین۔ مولوی ضیا شبر۔ بابو رعایت احمد۔ سید ذاکر حسین مرادآبادی۔ مولوی باقر حسین۔

## دوسری بیٹھی ہوئی لین زمین پر الٹی طرف سے سیدھی طرف کو

بچے اور حکیم قاسم حسن۔ حکیم فیاض احمد۔ حکیم معطر حسین۔ حکیم مقبول حسین۔ منشی تجمل حسین۔ حکیم کاظم رضا۔ منشی علی حسین۔ سید محمد حسین جونپوری۔ منشی علی افضل۔ مولوی یاد حسین۔ سید محمد تقی۔

## تیسری بیٹھی ہوئی لین زمین پر الٹی طرف سے سیدھی طرف کو

بچے اور مرزا محمد تقی قزلباش مرادآبادی۔ قاضی مخدوم حسین۔ قاضی رئیس اعظم۔ مولوی قاضی علی رشید حسین۔ منشی کربلائی حسین۔ منشی عطا علی۔ حکیم رضوان احمد۔

## بیٹھی ہوئی لین کرسیوں پر الٹی طرف سے سیدھی طرف کو

منشی لیاقت علی تاباں۔ مولوی اسمٰعیل الرضا۔ مولوی ابو جعفر۔ حکیم محفوظ حسین۔ سید مبارک علی۔ قاضی معصوم حسین۔ مولوی عاشق حسین۔ بخشی قاسم علی۔ قاضی لقا عباس۔ حکیم نذر احمد۔ قاضی ولایت حسین۔ قاضی رضا عباس۔ حکیم منقاد الرضا۔ حکیم تکرم حسین۔ حضرت مولانا شیخ جعفر حسین صاحب پیش نماز۔ حکیم مولوی جعفر حسن۔ شمس الاطبا حکیم مولوی محمد مظہر حسین۔ امجد الافاضل مولوی علی امجد حسین امجد۔ شیخ محمد قاسم علی۔ منشی سردار خاں۔ مولوی کریم عالم۔ مولوی محمد فدا حیدر۔ منشی ابو القاسم۔ منشی سعادت علی۔ مولوی محمد ولایت علی قطب۔

## پہلی لین کرسیوں کے پیچھے کھڑی ہوئی الٹی طرف سے سیدھی طرف کو

بچے اور بیرونی اصحاب۔ غلام حسین نو مسلم۔ محب علی۔ شیخ منصور علی۔ نظیر حسین۔ سید تصدق علی۔ منشی الطاف حسین۔ منشی غلام عباس۔ قاضی منظور حسین۔ مولوی افضال احمد بسمل۔ منشی غلام رضا۔ مولوی ضیاء محمد ضیا۔ منشی عنایت احمد حیرت۔ منشی حسن افضل۔ سید محمد اکرام عالم۔ مولوی ابو الحسنین محمد رضا۔ مولوی ضیاء حیدر ثریا۔ قاضی علی مظاہر الزماں مظاہر۔ سید مظہر علی۔ منشی عطا حسین عرف عطو۔ سید ظفر یاب حسین بجنوری۔ سید عاشق علی۔ قاضی عزیز الرحمان۔ منشی شرافت علی عرف شبیہ علی۔

## دوسری لین کرسیوں کے پیچھے کھڑی ہوئی الٹی طرف سے سیدھی طرف کو

شیخ نواب علی۔ حکیم عابد حسین۔ سید اعجاز حسین امروہی۔ سید وارث علی غازی پوری۔ قاضی ضیاء الحسن۔ منشی اجمل حسین۔ منشی حضور عالم۔ سید قربان علی۔ حکیم مبین الرضا۔ منشی شفیع احمد۔ حکیم طفیل احمد۔ منشی فدا حسین۔ حکیم طاہر حسن۔ منشی علی حسنین رضا۔ منشی علی طالب حسین۔ شیخ جواد علی پہلوان۔ مولوی صابر حسین۔

## تیسری لین کرسیوں کے پیچھے کھڑی ہوئی الٹی طرف سے سیدھی طرف کو

بعض بیرونی اصحاب۔ ضیاء الدین بریلوی۔ قاضی بادشاہ رضا۔ مولوی علی ماجد حسین۔ منشی زاہد حسین۔ مفتی علی اکرم حسین۔ مولوی محمد اقتدار عالم۔ شیخ عسکری حسن۔ واجد علی عرف چھٹو۔ قاضی غلام جعفر حسین۔ مرزا عطا علی بیگ۔ بابو محمد تقی۔ حکیم مدارج رضا۔ سید مرتضیٰ حسین بجنوری۔ منشی علی محمد۔ منشی انوار حسین۔

**نوٹ:** بعض بچوں کے جو اس گروپ میں شریک ہیں نام نہیں لکھے جا سکے کیونکہ امتداد زمانہ نے صورتیں تبدیل کر دی ہیں اور بعض ایسے نام لکھنے سے معذور رہا کہ جن کی صاف و پوری شبیہ گروپ میں نہیں ہے یا جو بسلسلہ ملازمت بدایوں میں تھے مگر میں ان کے نام سے واقفیت نہیں رکھتا یا غیر متعلق تھے۔ (حسن افضل)

چندہ سالانہ للعہ

بیرون ہند ۔/ے

# حسین نمبر

إِنَّ الدِّينَ عِندَ اللَّهِ الْإِسْلَامُ

# اسلامی دنیا

زیر سرپرستی حضرت قمر الواعظین لسان الملۃ ناصر الشریعۃ مولانا مولوی محمد لقار علی حیدری مدظلہ العالی

مدیر مسئول حکیم ڈاکٹر سید عنایت علی شاہ نقوی۔ ڈی۔ آئی۔ ایم۔ ایس (ہیڈلسٹ) ایچ۔ ای۔ ایچ۔ پی لکھنؤ

جلد ۲ | فہرست مضامین بابت ماہ مارچ و اپریل سنہ ۱۹۳۸ء | نمبر ۱ و ۲

۷۸۶

# افتتاحیہ

رسالہ "اِسلامی دُنیا" کا دوسرا سال شروع ہو رہا ہے۔ مارچ ۱۹۳۷ء میں اس رسالہ کا اجرا ہوا تھا اور کون جانتا تھا کہ ایک سال کے قلیل عرصہ میں ایک ایسے رسالہ کو جس کا سرپرست مجھ ایسا کمزور اور بے بضاعت انسان ہو وہ کامیابی حاصل ہو گی جس کی مثال رسالہ کے ہمعصروں میں مشکل سے ملے گی مجھے تو اس کا یقین تھا اور ابھی میری امیدیں بہت زیادہ ہیں اور عنقریب وہ وقت آنے والا ہے جبکہ انشاء اللہ تعالیٰ یہ رسالہ اپنے نصب العین کو بدرجہ کمال پورا کر سکے گا۔ یہ سب صدقہ اور طفیل ہے اس خاصہ باری کا جو حضور سرورِ عالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی روحِ رواں۔ سرورِ قلب اور میوہ دل ہے۔ جس کا نامِ نامی حسین ابن علی اور لقب "الشہید المظلوم" ہے۔ جن حضرات کو میری مصروفیت کا علم ہے وہ کہہ سکتے ہیں کہ ایسی مصروفیت کا انسان اس بارِ عظیم کا متحمل نہیں ہو سکتا اور اگر کوئی شخص ہمت کرے تو صرف ہمت ہی ہمت ہو گی۔ مجھے اعتراف ہے کہ دورانِ سال میں بے قاعدگی بہت رہی۔ اشاعت میں اکثر دیر ہوئی۔ اور طباعت اور کتابت میں بھی اکثر سقم رہا۔ لیکن مجھے اُمیدِ واثق ہے کہ یہ دوسرا سال انشاء اللہ پہلے سال سے ہر اعتبار سے بہتر ہو گا۔ رسالہ جن اغراض و مقاصد کو ساتھ لیکر عالم وجود میں آیا ہے انشاء اللہ اُنکی تکمیل میں اور زیادہ کوشش کی جائے گی اور دفتر کا انتظام بھی زیادہ باقاعدہ رہے گا۔ مضامین بھی ملک کے مشاہیر نے مرحمت فرمانے کا وعدہ کیا ہے ہر ماہ میں ایک نامی مضمون اُردو و انگریزی میں شایع ہوا کریگا جس کے مقابلہ کے واسطے ملک کے ہر گوشہ سے صاحبانِ قلم شرکت فرمائینگے۔

اس رسالہ کو کامیاب بنانے میں جن حضرات نے میری مدد فرمائی ہے میں اُن کا صرف دلی شکریہ ہی ادا نہیں کرتا بلکہ درگاہ بے نیاز میں بصمیم قلب اُن کے واسطے خیر و برکت کی دُعا کرتا ہوں اور کرونگا۔ خداوند عالم قبول فرمائے۔

جن معاصرین نے اپنے اخبار و رسائل تبادلہ میں بھیجے ہیں اُن کا شکریہ۔ جن حضرات نے رسالہ کے متعلق اپنے خیالات کا اظہار فرمایا ہے اُن کا بھی شکریہ اور جن حضرات نے قابلِ ریویو نہ سمجھ کر خاموشی اختیار کی اُنکا بھی شکریہ۔

میں نے بارہا مختلف مقامات پر زبانی عرض کیا ہے اور آج پھر نہایت صاف لفظوں میں عرض کرتا ہوں کہ جو حضرات اس رسالہ کو مذہب اہلبیت کا سچا خادم تصور فرما کے اس کی خریداری منظور فرما چکے ہیں یا آئندہ منظور فرمائیں خداوند عالم ان کو جزائے خیر دے۔ جن حضرات کو ذرہ برابر بھی تردد و تامل ہو وہ زحمت نہ فرمائیں نہ کسی کو زبردستی خریدار بنانے کی کوشش ہے نہ آئندہ ہو گی۔ نہ کنولسینگ کیا گیا ہے نہ کیا جائے گا۔ حتی المقدور اشتہار بازی سے احتراز رہے گا۔ جو اشتہارات اخلاق سے گرے ہوئے نہ



حضور پرنور اعلحضرت عالیجاہ فرزنددلپذیر دولت انگلشیہ
مخلص الدولہ ناصرالملک امیرالامرا ہز ہائینیس نواب
سر سید محمد رضاعلی خاں صاحب بہادر کے-سی-ایس-آئی
فرمانروائے رامپور دام ملکہم

Popular Press Delhi.



عالیجناب مولوی سید اولاد حسین صاحب
شاعر مصاحب خاص
حضور پر نور نواب صاحب بہادر رامپور



**S. Mohd. Zahid Esq.**
B. A. (Oxon.)
P. C. S.
City Magistrate, Agra.

ہوں گے اور جن کی اشاعت مذہب اور قوم کے واسطے مفید ہوگی اُن سے بے پروائی بھی نہ برتی جائے گی۔ اس رسالہ میں (خصوصی نمبر میں) اشتہارات کی گنجایش تھی لیکن مشکل سے دو تین اشتہار نظر آئینگے۔ اس کے واسطے خاص کدوکاوش کی ضرورت ہے جس کی نہ فکر ہے نہ مجھ سے ممکن۔ جو صاحب اشتہار بھیجیں گے اور رسالہ کے معیار سے گرا ہوا نہ ہوگا وہ بلا تکلف چھاپا جائے گا اور اُجرت طبع نہایت مناسب ہوگی جو ہر جگہ کے مقابلہ میں ارزاں ہوگی۔

ناظرین اسلامی دُنیا یقیناً جناب مولوی سید امیر حسن صاحب طالب ثراہ (تعلقدار حیدرآباد) کے نام نامی سے واقف ہوں گے۔ موصوف نواب محسن الملک بہادر کے حقیقی چھوٹے بھائی تھے۔ نواب محسن الملک بہادر کی "آیات بینات" کے متعلق عوام کا یہ خیال تھا کہ مذہب شیعہ کی رد میں یہ کتاب بے نظیر ہے اور بعض کو یہاں تک حسن ظن تھا کہ کتاب لاجواب ہے اور لاجواب رہے گی۔ اگرچہ اس کتاب کے متعدد جوابات صاحب آیات بینات کی حیات ہی میں شایع ہو کر دُنیا کو عوام فریبی سے بری و بیباک بچا چکے تھے لیکن مولانا سید امیر حسن صاحب مرحوم نے "آیات محکمات" تین جلد میں لکھ کر اُن تمام لاجواب کہنے والوں کو لاجواب کر دیا۔ آیات محکمات در اصل آیات محکمات کو اپنے دامن میں لیے ہوئے ہے اور اسم بامسمیٰ ہے۔ بڑے بھائی کے ادب کو ہر موقع پر ملحوظ رکھتے ہوئے اس طرح سے ہر شبہ کا ازالہ کیا ہے کہ کسی شخص کو مجال انکار نہ رہے گی۔ "آیات محکمات" کے فاضل مولف سے خاکسار کو خاص طور پر نیاز حاصل تھا۔ اور طبع سے پہلے اکثر مقامات کو مجھے موصوف نے سُنایا تھا۔ جن حضرات نے اب تک آیات بینات کا نام سُنا ہے اُن کو لازم ہے کہ آیات محکمات خریدیں اور اصل کتاب اور اس کے حسین و متین اور اطمینان بخش جواب کو ملاحظہ فرما کے مولف مرحوم کو سورۂ فاتحہ پڑھ کر داد دیں۔

## ترجمہ

# نور العین فی مشہد الحسین

(از حضرت قمر الواعظین مدظلہ العالی)

(گزشتہ سے پیوستہ)

گزشتہ چند نمبروں میں اس ترجمہ کا حصہ پیش نہیں کیا گیا تھا۔ حضرت سید الشہدا علیہ السلام کی نام نامی اور اسم گرامی کے ساتھ مارچ اور اپریل کا رسالہ منسوب کیا گیا ہے لہذا علامہ ابو اسحٰق کی مستند کتاب سے بھی اس نمبر میں اقتباس ضروری تھا۔ اگرچہ علامہ مذکور کی تحقیقات سے ہم کو اکثر و بیشتر اتفاق نہیں ہے لیکن ان نام نہاد مسلمانوں کے واسطے علامہ موصوف کے زور قلم کا نتیجہ ضرور اطمینان بخش ہوگا جو علامہ ایسے تمام افراد پر ایمان رکھتے ہیں ایسے حضرات کو اب تو یقین ہوگا کہ واقعہ کربلا کیا اہمیت رکھتا ہے اور یہ کہ تاریخ انسانیت میں عدیم المثال ہے منہ زوری کا تو ہمارے پاس کچھ علاج نہیں نہیں ہے۔ اگر طرفداران یزید علیہ اللعن والعذاب میں ہمت ہو تو اسلامی تاریخ سے نہیں تاریخ انسانیت سے کوئی ایسا نمونہ پیش کر دیں۔ اگر نہ پیش کر سکیں اور یقیناً ہرگز پیش نہ کر سکیں گے تو گریبان میں منہ ڈال کر شرمندہ ہوں اور یزید کی بیجا طرفداری سے توبہ کریں۔ خدا توفیق دے۔ (مترجم)

(راوی کہتا ہے) (مخالف) قوم اب کنارۂ فرات[1] جمع ہوگئی اور وہ رات اور دوسری رات وہیں بسر کی جب تیسرا دن ہوا تو ابن زیاد کا ایک خط عمر بن سعد کے پاس آیا جس میں اس نے جنگ کا حکم دیا اور جنگ میں تاخیر و کاہلی کرنے پر تخویف کی تھی اور یہ تیسری[1] محرم کا دن تھا۔ جب ابن سعد نے خط پڑھا اور اس کو سمجھا اسی وقت کھڑا ہوا اور اپنے رفقا کے ہمراہ سوار ہو کر حسین و اصحاب حسین علیہ السلام کی طرف بڑھ کر حملہ کیا امام حسین علیہ السلام بھی سوار ہوئے اور ان ملاعنہ سے مقابلہ کیا اور ایک گھڑی دن تک بنفس نفیس ان ملاعنہ سے مقابلہ فرمایا اور تقریباً ایک ہزار جوان قتل کیے (راوی کہتا ہے) کہ جناب امام جعفر صادقؑ سے مروی ہے کہ میں نے اپنے والد بزرگوار سے سنا فرماتے تھے کہ جب امام حسینؑ اور لشکر ابن سعد کا مقابلہ ہوا باہم جنگ شروع ہوئی حضرت نے جنگ کی خداوند عالم نے اپنی نصرت و مدد نازل فرمائی جس نے آنحضرت پر

[1] فاضل مولف کا یہ بیان کتب معتبرہ میں نظر سے نہیں گزرا بظاہر کاتب کی چیرہ دستی سے عاشر کی بجائے ثالث ہو گیا (مترجم)



عرض میشود

در این موقع که جناب ثقة الاسلام آقای مولوی لقا علی حیدری دام افضاله بقصد آستان بوسی حضرت رضا علیه السلام و زیارت بندگان اعلیحضرت قدر قدرت اقدس همایون شاهنشاهی ارواحنا فداه وارد ایران شده اند در مشهد مقدس منافع اتحاد و اتفاق مسلمین و مسرات شفقت و نفاق آنان را چنانکه شایسته بود بیان کردند در حقیقت ترجمان نیت مقدس شاهانه بودند لازم است اولیاء موسسه مدرسة الواعظین متوجه باشند که خود و موسسه مزبور کاملا در تحت توجهات خاصه و نظر مرحمت مستقیم ذات اقدس ملوکانه ارواحنا فداه است امید است در آتیه وسائل اعلام این مرام و مقصد مقدس بهتر فراهم و آماده گردد.

خیلی مایه افسوس است که در موقع ورود جناب مولوی لقا علی موکب مبارک اعلیحضرت همایونی در شرف حرکت بجانب خوزستان و جنوب بود و شرفیابی جناب مولوی را مجالی مناسب بدست نیفتاد لیکن امید است عنقریب این ابراز بمنزله افتتاح باب مراودات و در آینده گذشته جبران گردد. توفیقات جنابعالی را از خداوند میخواهم.

(signature)

تکه دیر حضرت اشرف جناب مستطاب اقائی
وزیر دربار پهلوی - متعلق به تقاریر
حضرت قمر الواعظین سرپرست رسالہ اسلامی دنیا -

His Eminence
Maulana Liqai Ali Haidari,
the Renowned Muslim
Missionary of Inter national
Repute, who most successfully attended the all faiths
Conferences held in 1933, 34,
35 and 36 and who is a delegate to the all faiths Conference going to be held in
Indore C. I. on 18-20
April 1938.



His Eminence

Maulana Laqai Ali Haidari,
the Renowned Muslim Missionary of International Repute, who most successfully attended the all faiths Conferences held in 1933, 34, 35, and 36 and who is a delegate to the all faiths Conference going to be held in Indore C. I. on 18-20 April 1938.



جناب جلالتمآب
راجہ محمد امیر احمد خاں صاحب بہادر دام اقبالہ
والی ریاست عالیہ محمود آباد
صدر آل انڈیا شیعہ کانفرنس



عالیجناب مہاراجکمار
محمد امیر حیدر خاں صاحب بہادر
آف محمود آباد - صدر آل انڈیا
شیعہ تنظیم فنڈ



حضور پرنور اعلیٰحضرت والا جاہ ہز ہائینس
نواب میر فیض محمد خان صاحب بہادر دام اقبالہ
والی ریاست خیرپور میرس (سندھ)



حضرت حجۃ الاسلام آیۃ اللہ آقا مولانا مولوی سید نجم الحسن
صاحب قبلہ دام ظلہ مجتہد المعظم ہند- متولی و ناظم
مدرسۃ الواعظین لکھنؤ



ہز ہولینس آغا الحاج مولانا شیخ محمد حسن نجفی
مجتہد- بمبئی-



عالی جناب سید الفقہا راس العلما
جناب مولانا مولوی سید محمد شبیر صاحب قبلہ
مجتہد پرنسپل مدرسہ ناصریہ جونپور



سید العلما راس الفقہا فخر المتکلمین
جناب مستطاب مولانا مولوی سید علی نقی صاحب قبلہ
مجتہد اعظم لکھنؤ

سامنا کیا پھر آنحضرت کو خداوند عالم نے اپنی ملاقات اور دشمنوں پر
کامیابی میں مختار بنا دیا کہ چاہیں تو اپنے دشمنوں پر غالب ہوں
اور یا ہیں تو اس دار فانی کو چھوڑ کر عالم جاودانی میں ملاقات (پروردگار)
کو اختیار کریں) چنانچہ حضرت نے دشمنوں پر کامیابی کے مقابلہ میں
ملاقات خداوندی کو اختیار فرمایا اور برابر جنگ کرتے رہے تاآنکہ
ایک ہزار سواروں کو قتل کر کے اپنی جماعت کی طرف واپس
تشریف لائے۔ اور پھر ایک شخص (آنحضرت کی جماعت میں سے)
نکلا اور اعداء پر حملہ کیا اور مسلسل لڑتا رہا۔ یہاں تک کہ ایکسو
بیس سواروں کو قتل کیا پھر خود شہید ہو گیا[۵۱] (رحمۃ اللہ علیہ) اس
وقت امام حسین علیہ السلام نے لشکر اعدا پر حملہ کیا اور اس شہید
کے اردگرد پانسو ملاعنہ کو قتل کیا پھر نعش شہید کو اٹھا کر خیمہ
اطہر کے سامنے لاکر رکھدیا۔ اور پھر لشکر یزید نے اصحاب حسین
کا مقابلہ کیا پس لشکر ابن سعد میں سے ایک سوار نکل کر خدمت
بابرکت امام حسینؑ میں حاضر ہوا اور عرض کرنے لگا یا ابا
عبداللہ میں حجر بن حر ہوں اور آپ کے سامنے شہید ہونگا
(یہ کہکر لشکر ابن سعد کی طرف گیا اور اُن پر حملہ آور ہوا
اور برابر جنگ کرتا رہا یہاں تک کہ ایک سو بیس شخصوں
کو قتل کر کے خود بھی شہید ہو گیا (رحمۃ اللہ علیہ) جب باپ نے
بیٹے کو دیکھا دیکھکر بہت خوش ہوئے اور کہنے لگے اس
خدا کی ہزار ہزار حمد ہے جس نے میرے لخت جگر کو حسینؑ کی
آنکھوں کے سامنے جام شہادت پلایا پھر خدمت امام
میں حاضر ہوکر عرض کیا اے مولا و آقا میرا لخت جگر بیٹا
تو آپ کے سامنے شہید ہو چکا اور اب میں بھی اس کے پیچھے
پیچھے جارہا ہوں فرمایا اچھا ذرا صبر کرو تاکہ میں تمھارے
لڑکے کو لے آؤں (یہ کہکر) حضرت نے لشکر پر حملہ کیا اور
مسلسل لڑکر آٹھ سو سواروں کو قتل کر کے نعش حجر بن حر کو
اُٹھایا اور خیمہ مطہر کے سامنے لاکر رکھدیا تب حُر نے عرض کیا
مولا ابتو اجازت مرحمت فرمائیے فرمایا جاؤ خدا تمھارے
اس نیک کام کو بھی مشکور قرار دے۔ چنانچہ حر یہ اشعار رجز
پڑھتے ہوئے نکلے۔

(۱) میں حر جوان نیکو کار ہوں اور میرا گھر ہمیشہ مہمانوں کی
جائے پناہ اور جائے مہمانی ہے اور میں اپنی شمشیر آبدار سے
تمھاری گردنیں کاٹونگا۔

(۲) (اور میرا یہ جہاد) اس شخص کی نصرت و حمایت میں ہوگا
جو بلاد خیف[۵۲] کے رہنے والوں میں بہترین فرد ہے۔

(رجز پڑھ کر) حر نے لشکر ابن سعد پر حملہ کیا اور برابر
لڑتے رہے تاآنکہ پانسو شیردل جوانوں کو قتل کیا جب ابن سعد
نے حُر کا یہ (دلیرانہ) فعل دیکھا تو اپنے رفقا سے کہا تم کو خدا
سمجھے یہ کون شخص ہے۔ لوگوں نے کہا کہ حر بن یزید ریاحی اور
ان کا لڑکا ہمارے مخالف ہوکر ناصران حسین میں (شریک)
ہوگئے ہیں ابن سعد نے کہا کہ انکو تیر مارو۔ وہیں فوراً سات سو
تیرانداز بڑھے اور تیروں سے حملہ کرنا شروع کیا (اور ان کو تیر
تیر مارے) کہ حر اور ان کے گھوڑے کو تیروں کی کثرت سے
سیاہی کی شکل کر دیا۔ ناگاہ گھوڑے کی آنکھ پر ایک تیر لگا

---

۵۱ روایات سے پتہ چلتا ہے کہ امام حسین علیہ السلام کی طرف سے سب سے پہلا شخص لڑنے والا عبداللہ بن عمیر تھا جس کے مقابلہ میں یسار نامی ابن زیاد کا غلام پہلے پہل آیا ۱۲ مترجم

۵۲ بلاد خیف سے ملک حجاز مراد ہے ۱۲ مترجم

جس سے وہ بھڑکا اور جناب حر کو زمین پر گرا دیا (یہ دیکھ کر) ابن سعد نے پکار کر کہا (یہ موقعہ اچھا ہے فوراً) پکڑ لو (یہ کہنا تھا کہ سب ٹوٹ پڑے اور پکڑ لیا اور قید کرکے ابن سعد کے پاس لائے ابن سعد نے سر مبارک کو جسد اطہر سے جدا کرنے کا حکم دیا چنانچہ ان ملاعنہ نے حُر کا سر کاٹ کے بجانب حسین پھینکدیا حضرت نے اُٹھا کر اپنے سامنے رکھا اور رحمک اللہ یا حر (اے حر خدا تجھ پر رحمت نازل کرے) فرما کر ان کے سر اور دانتوں سے خون پونچھنے لگے اور فرمایا ما خطأت امک اذ سمتک الحر[1] فانت حر فی الدنیا والآخرۃ[2] پھر گریہ فرمایا اور یہ کہا[3]

(۱) حر بہترین مرد ہے اور بنی ریاح کی بہترین فرد ہے جو نیزوں کی گھمسان میں بہت بڑا صابر ہے

(۲) حُر کتنا نیک مرد ہے جب کہ اس نے حسین کے استغاثہ کو نا علانیہ لبیک کہی اور صبح عاشورا آنے پر اپنی جان فدا کی۔

(۳) حر اتنا بہادر ہے کہ موت کی بھڑکتی ہوئی آگ میں جبکہ بڑے بڑے بہادر نیزے بازی میں خطا کر جاتے ہیں اس وقت بھی مردانہ وار لڑا۔

(۴) بیشک وہ سب لوگ فائز المرام ہوئے جنھوں نے نصرت حسین کی اور یا بنک انھوں نے سعادت کے ساتھ نجات پائی[4]

پھر آپ نے حُر کا سر لاشہائے شہدا میں رکھ کر لشکر اعدا پر حملہ کیا اور برابر جنگ کرتے رہے یہاں تک کہ حُر کے گرد ایک ہزار پچاس سواروں کو قتل کیا پھر لاشۂ حُر کو اُٹھا کر لائے اور دیگر شہدا کی نعشوں میں رکھدیا اور بکمال استقلال لشکر اعدا کا مقابلہ کیا شمر بن ذی الجوشن چلا اور کہنے لگا ای لشکر والو خدا تمھیں ہلاک کرے سب مل کر چاروں طرف سے حملہ کرو چنانچہ سب نے ایک دل ہو کر حملہ کیا حسین نے بنفس نفیس ان سے مقابلہ کیا اور لشکر کے بیچ میں جا کر حملہ کیا اور داہنے بائیں دونوں طرف تلوار چلانا شروع کی اور لشکر اعدا اپنے پدر بزرگوار کی طرح حملہ کرتے تھے ایک کو پکڑتے تھے دوسرے دو پر حملہ کرنے سے چار مر جاتے تھے اور حضرت کے گھوڑے میمون کی یہ حالت تھی کہ وہ اپنے منہ سے سواروں کو چبا چبا کر مارے ڈالتا تھا اور سموں سے سواروں کو کچلکر مارے ڈالتا تھا اور دم مار کر سوار کو مارے ڈالتا تھا حضرت برابر اسی طرح حملہ کرتے رہے یہاں تک کہ لوگوں کو گھوڑوں کی ٹاپوں میں ڈالدیا اور ہر طرف مقتولین یا مجروحین یا بھاگنے والے ہی نظر آتے تھے اس وقت خداوند عالم نے قلوب اعدا میں حضرت اور ان کی جنگ کا رعب ڈالدیا پھر حضرت جانب خیمہ واپس تشریف لائے اور

---

[1] حر کے معنی آزاد و شریف ہیں مطلب حضرت کا یہ تھا کہ تو دنیا میں شریف اور آخرت میں آتش جہنم سے آزاد ہے (مترجم)

[2] یعنی تیری ماں نے تیرا نام رکھنے میں کوئی خطا اور غلطی نہیں کی بیشک تو دنیا و آخرت دونوں جگہ حر ہے ۱۲

[3] فاضل مولف نے اس روایت کو لکھا لیکن کتب معتبرہ میں حُر کا اسیر ہو کر ابن سعد کے پاس جانا نہیں پایا جاتا بلکہ میدان جنگ ہی میں لڑکر شہید ہوئے ہیں ۱۲ مترجم

[4] دیگر روایات سے یہ اشعار جناب علی اکبر یا سید سجاد کے معلوم ہوتے ہیں۔ ۱۲ (مترجم)

یہ اشعار پڑھے ؎

(۱) میں آل ہاشم میں سے پاک ذات علی کا فرزند ہوں اور میں اس بات پر جب بھی فخر کروں میرے فخر کے لیئے کافی ہے۔

(۲) اور کریم ترین مخلوق حضرت رسول اللہ میرے جد بزرگوار ہیں اور ہم خدائی چراغ (مشعل ہدایت ہیں) جو مخلوق خدا میں ظاہر و روشن ہیں

(۳) (حضرت) احمد مجتبےٰ کی پارہ جگر حضرت فاطمہ زہرا میری مادر گرامی ہیں اور میرے چچا حضرت جعفر ہیں جو ذوالجناحین[1] کے نام سے مشہور ہیں۔

(۴) ہمیں میں کتاب خدا صداقت و حقانیت کے ساتھ نازل ہوئی اور ہمیں میں وحی ایزدی اور ہدایت و خیر و برکت کا ذکر تذکرہ ہوا کرتا ہے (یعنی ہمارے متعلق ان چیزوں کا لوگ آپس میں ذکر کرتے ہیں۔)

(۵) اور ہمیں تمام لوگوں کے لیئے باعث[2] امن و امان ہیں اور یہ بات ہم سب لوگوں سے کھلے خزانہ اور علی الاعلان کہتے ہیں۔

(۶) اور ہمارے شیعہ بزرگترین گروہ ہیں اور ہمارا دشمن بروز قیامت سخت گھاٹے اور نقصان میں ہوگا۔

پھر حسین و اصحاب و حرم حسین پر تشنگی کی شدت ہوئی اصحاب و حرم حسین نے حضرت سے تشنگی کا شکوہ کیا چنانچہ حضرت نے اپنے بھائی عباس سے فرمایا بھائی فرات پر جاؤ شاید تم کچھ پانی لاسکو عباس سمعاً وطاعۃً کہکر روانہ ہوئے یہاں تک کہ وہ فرات پر چڑھے دوڑ چلائے اور بڑے بڑے بہادر حضرت کی طرف دوڑے حضرت نے انتظار فرمایا جب قریب پہونچے، آپ نے بہت زبردست جنگ کی اور بہت سے لوگوں کو قتل کیا اور بڑے بڑے بہادروں کو زیر کیا پس جب یہ کیفیت دیکھی تو سب ملاعنہ حضرت کے سامنے سے بھاگ گئے۔ تب حضرت گھوڑے سے اُترے کنارہ دریا پہونچکر پانی نوش[3] فرمایا اور اپنے گھوڑے کو پانی پلایا۔ اور ارادہ کیا کہ اُس مشکیزہ کو جو اُن جناب کے ہمراہ تھا پانی سے بھریں۔ کہ اشقیا نے (موقع پاکر) پھر حملہ کردیا پھر وہ جناب گھوڑے پر سوار ہوئے اور تلوار سے قتال کیا (اس عرصہ میں) اشقیا نے نہر کا راستہ روک لیا تھا اور اُن جناب اور حضرت امام حسین علیہ السلام کے درمیان حائل ہوگئے تھے اور نہر فرات کا بھی راستہ بند کرلیا تھا۔ اس حالت کو دیکھ کر جناب عباس نے اُن پر حملہ کیا اور یہ اشعار زبان پر جاری کیئے! اور جناب رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر درود پڑھتے جاتے تھے۔ ؎

ہم اولاد ہاشم اور قریش کی بہترین افراد ہیں اور ہم اپنی

---

[1] حضرت جعفر جب جنگ موتہ میں شہید ہوگئے تو خداوند عالم نے دونوں ہاتھوں کے بدلے دو شہپر عطا فرمائے جن سے وہ جنت میں پرواز کرتے ہیں اس وجہ سے وہ ذوالجناحین کہلائے ذوالجناحین یعنی دو شہپر والے ۱۲ (مترجم)

[2] غالباً حضرت نے رسالتمآب کی اس حدیث کی طرف اشارہ فرمایا ہے حضرت نے فرمایا تھا کہ میرے اہل بیت اہل زمین کیلئے اسی طرح امان ہیں جس طرح ستارے اہل آسمان کے لیئے ۱۲ مترجم

[3] روایات معتبرہ سے ثابت ہوتا ہے کہ جناب عباس نے آب فرات سے اپنے خشک لبوں کو تر بھی نہیں کیا اور یہی اُنکی وفاداری سے اُمید کیجاتی ہے تھی اس واسطے کہ خود جناب سید الشہدا علیہ السلام اور اُنکے اطفال خورد سال پیاسے تھے بلکہ آپکے اسپ باوفا نے بھی پانی نہیں پیا۔ مترجم

تیز تلواروں سے دشمنوں کا خون بہا دیتے ہیں (اور مرنے
مارنے سے نہیں ڈرتے) اے بہنو اور کنیزو کاش کہ تم ہمارے
فضائل پر نظر کرتے) اے جد بزرگوار کاش آپ ان مصائب
والام کو دیکھتے۔

اے اس جان قربان کرنے والے گروہ کی بہترین فرد جس نے
زمین غدیریات میں فرائض منصبی کما ادا کرنے میں کوئی کمی نہیں
ہمارے نزدیک تلواروں کی باڑھ کے نیچے مرنا ایک بڑی
عزت ہے کیونکہ اس کے بعد جنت میں گھر ملے گا

اے نفس (وفادار) تو اس دنیا اور لذات دنیا کے نہ ملنے
پر متاسف نہ ہو اور کسی قسم کا افسوس نہ کر اس لئے کہ جد
بزرگوار کے پاس پہونچکر تمام زحمتیں محو ہو جائیں گی۔

راوی کہتا ہے کہ (یہ رجز سن کر) تمام اشقیانے
مجتمع ہو کر چاروں طرف سے حملہ کر دیا۔ بس پھر کیا تھا)
آپ نے للکار کر ایک زبردست حملہ کیا اور بڑے بڑے
سورماؤں کو تہ تیغ آبدار کر دیا یہ حالت دیکھ کر مارد بن
صدیق نامی پہلوان نے اپنا منہ پیٹ لیا اور طیش میں آکر
اپنا گریبان چاک کر ڈالا اور پکار کر کہا اے لشکر والو تمہیں
خدا سمجھے (بڑے تعجب کی بات ہے کہ) ابتک عباس تمہارے
قبضہ میں نہیں آسکے حالانکہ تمہاری تعداد اتنی زیادہ ہے کہ
اگر ایک ایک مٹھی خاک بھی اٹھا کر پھینک دیتے تو بھی
اب تک ان کو نیست و نابود کر چکے ہوتے پھر بآواز بلند
پکار کر کہنے لگا ایہا الناس بس تمہاری بہادری وجرأت
دیکھ لی بس جس جس کو بیعت یزید کا پاس ولحاظ ہو
وہ لڑائی سے باز رہے (تمہارے لڑنے کی ضرورت نہیں)
اس جوان کے لیئے جس نے بڑے بڑے بہادروں کو قتل
کر دیا ہے میں (تنہا) کافی ہوں۔

یہ سن کر شمر ذی الجوشن نے کہا کہ اچھا ہم لڑائی
ترک کرکے یزید کو لکھے دیتے ہیں کہ تم نے اور تمھارے
بھائی نے تمام قوم کا ذمہ لے لیا ہے (اب اور کسی کو
لڑنے کی ضرورت نہیں ہے) پھر اس نے اشارہ کر دیا کہ
کوئی نہ لڑے چنانچہ وہ سب رک گئے اور مارد بن صدیق
نے زرہ پہنی سر پر خود رکھا اور کمیت گھوڑے پر سوار ہو کر
تن تنہا حضرت عباس کی جانب بڑھا اور ہاتھ میں ایک
لانبا نیزہ لے کر چلا جب حضرت عباس نے اس کو تنہا
آتے دیکھا اس کے لیئے ٹھہر گئے یہاں تک کہ وہ قریب پہونچ گیا
اور چلا چلا کر کہنے لگا

اے لڑکے ہاں تو وار کرلے اور اپنے اسلامی شجاعت
کا مظاہرہ کر (اور شجاعت اسلامی کے جوہر دکھا تمھارا کسی سے
سابقہ نہیں پڑا) اب تک جتنے آئے سب تم سے نرمی
کا برتاؤ کرتے رہے اور میں ایسا آدمی ہوں جس کے دل میں
سے نرمی تو قطعی نکال ڈالی گئی ہے جس کی اب گنجایش نہیں
اور صرف اتنا ہی نہیں بلکہ نرمی کی جگہ انتہائی سختی اور
نقمت جاگزیں ہو چکی ہے اور میری ہمیشہ سے عادت ہے کہ کبھی
کوئی بڑا پہلوان میرے مقابلہ میں نہیں آیا جس کو میں نے
ذلیل نہ کر دیا ہو لیکن تمھاری کم سنی اور رعنائی صورت دیکھکر
میرا دل نرم ہو گیا ہے لہذا تم واپس ہو جاؤ اور اپنی جان
مصیبت میں نہ ڈالو اور سمجھدار آدمی کے لیئے بس اشارہ
کافی ہے اور تمھارے سوا آج تک کسی پر میں نے اتنی مہربانی
نہیں کی یہ کہکر یہ شعر پڑھنے لگا۔

۱۔ اپنی تلوار قاطع سے ڈرتے ہوئے تیری بھلائی کے لیئے



جناب جلالتمآب خان بہادر نواب شیخ احمد حسین
صاحب دام اقبالہ او۔ بی۔ ای۔ تعلقدار پریا نواں
صاحب مصنف تحفہ مرافق تاریخ احمدی



عالیجناب راجہ مہد توکل حسین صاحب دام اقبالہ
راجہ صاحب بہادر آف ...پور
فیض آ...



عالیجناب الحاج راجہ سید مسعود الحسن ص
راجہ صاحب صفرآباد
(علیگڑھ)



Khan Bahadur. B. Mahboob Hosen Khan.

Rais Faizabad, special Magistrate, Honorary Munsif. Secretary District Zemindar Association, member working committee, All India Shia Orphanage Lucknow, member Shia Central committee. Has been a member of Faizabad Municipal Board, for 7 years, that of District Board for 26 years and twice its Chairman, and a joint secretary of All India Shia Conference, whose whole life has been devoted to public service and his faith.

مجھے نصیحت کرتا ہوں (اور تو ضرور اس کو مان لے) اگر تم نے میری نصیحت مان لی (تو تمھارے حق میں بہت بہتر ہوگا (۲) دنیا میں جنگ کسی پر میرا دل نہیں پسیجا مگر تجھ پر کچھ رحم آہی گیا ہے لہذا تو میری نصیحت کو بغور سن (اور اس پر عمل کر) (۳) میرا کہا مان کر میری پیروی کرلو اسی میں تم بآرام زندگی بسر کروگے ورنہ یاد رکھو کہ بہت بڑی مصیبت کا سامنا ہے۔

(راوی کہتا ہے کہ) جب حضرت عباس نے مارد سے یہ سنا (للکار کر) فرمایا او دشمن خدا بظاہر تو نے بات تو اچھی کہی ہے مگر میں یہ دیکھتا ہوں کہ تو نے زمین شور میں تخم ریزی کی ہے یا چٹیل پتھروں میں کھیتی کی ہے کہ جو سخت بنجر بن گئی ہے اور (خوب سمجھ لے) یہ بالکل ناممکن ہے کہ تو اپنی کسی مکاری سے آفتاب پر پردہ ڈال سکے یا اپنی زباں درازی سے سمندر کو چیر سکے اور مجھ سے جو یہ امید کرتا ہو کہ میں اپنے آپ کو تیرے سپرد کردوں اور اپنا ہاتھ تیرے ہاتھ میں دے دوں تو یہ بہت بعید ہے اور کسی طرح یہ نہیں ہوسکتا اور میری نوجوانی اور خوبصورتی کے متعلق جو کچھ تو نے بیان کیا ہے تو یہ میرے لیئے کچھ مفر نہیں اس لیئے کہ میں اپنی شرافت نسب اور ذکاوت عقل سے خوب واقف ہوں اور میں نے اپنے دین و مذہب کے معاملہ میں اپنے مرتاض نفس کے متعلق اس کا اندازہ خوب کرلیا ہے کہ وہ بڑے بڑے جنگ میں (دیوانہ) گھس جائے اور ان سے نکل آئے اور اس کو بھی میں نے پہچان لیا ہے کہ میرا نفس کیسے لوگوں سے مخاصمت اور جنگ کرسکتا ہے اور کیسے کیسے جوانوں و بہادروں سے کلہ بہ کلہ ہو کر لڑنے اور تکلیفات پر صبر کرنے کے قابل ہے اور اس کا بھی مجھے خوب اندازہ ہے کہ میرا نفس (شمشیر زنی

اور نیزہ بازی اور خود سر بہادروں کے زیر کرنے میں (کتنا ماہر ہے) اور میرا نفس ایام تکلیف میں صابر اور زمانہ راحت میں شاکر رہنے کا عادی ہے اور وہ اس سے خوب واقف ہے کہ اسی خدا پہ بھروسہ رکھے اور ہر چیز کا وہی مختار الیہ ہے ایسی صورت میں جس شخص کے اندر یہ اوصاف و فضائل موجود ہوں وہ کسی سے نہ ڈرے گا اور نہ کوئی اہم معاملہ اس کو ڈرا سے گا۔ اے خدا و رسول کے دشمن تو نے اپنے مقام پر یہ خیال کر لیا ہے کہ فضائل حمیدہ و فضائل جمیلہ تمھارا حصہ ہیں حالانکہ تجھے خوب اچھی طرح علم ہے کہ میں حضرت رسالت مآب سے ایک اتصال رکھتا ہوں اور میں اس شجر نبوت کی ایک شاخ ہوں اور جو شخص اس شجرہ نبوت کی شاخ ہوگا اس کا بھروسہ ہمیشہ خدا پر ہوگا اور وہ کبھی (شیطانی) سلسلہ میں داخل نہیں ہوسکتا اور تلوار کے خوف سے کبھی نہ جھکے گا خصوصاً جب علی بن ابی طالب جیسا دلیر اور بہادر میرا باپ ہے میں تو کبھی اپنی منزل سے نہیں پلٹوں گا اور میں مد مقابل سے کبھی نہیں ڈر سکتا اور نہ میں قبیلوں کی کثرت اور لوگوں کے ہجوم سے خائف ہونگا اور نہ میں کسی کافر و غدار سے منہ پھیروں گا اور میں خدائی معاملہ سے کبھی ناراض نہیں ہونگا اور مجھے رسول خدا سے وہی نسبت ہے جو پتہ کو درخت سے۔ اگر تمھارا یہ گمان ہے کہ میں تمھارے آگے جھکو نگا تو یہ تمھاری خام خیالی و گمان باطل ہے اور ہم زندگی پر افسوس اور موت پر جزع فزع نہیں کرتے اور مجھے اس کا خوب علم ہے کہ جنت کے رہنے والے اس دنیا سے افضل و بہتر ہیں چنانچہ بہت سے بچے بہت سے بڈھوں کے مقابلہ میں خدا

کے نزدیک افضل و برتر ہیں۔

راوی کہتا ہے کہ مارد حضرت عباس کی یہ گفتگو سُنکر پر تولے ہوئے عقاب کی طرح جھپٹا اور اپنے مقام پر اس کو ایک سہل و آسان بات سمجھا حضرت عباس نے اس کو موقع دیا یہاں تک کہ نیزہ مارد کے قریب ہو گئے اور آپ نے اس ہمت و طاقت سے اس کے ہاتھ سے نیزہ کو چھینا کہ زمین پر گرنے کے قریب ہو گیا (بالآخر) مارد نے ہاتھ سے نیزہ کو چھوڑ دیا۔ جب حضرت عباس نے نیزہ چھین لیا تو بہت شرمسار ہوا (یہ دیکھکر) حضرت عباس نے پھر مارد کو نیزہ واپس دیدیا اور فرمایا اے دشمن خدا و رسول مجھے خدا سے قوی امید ہے کہ میں تیرے اس نیزہ سے تجھے قتل کرونگا (یہ سُنکر) مارد بُری طرح بھاگا (یہ دیکھکر) حضرت عباس نے ایک شیرانہ حملہ کیا اور مارد کے گھوڑے کی پیٹھ پر ایک ایسا نیزہ مارا کہ گھوڑا لڑکھڑا کر زمین پر گر پڑا (گھوڑا گرنے کے بعد) اب مارد اپنی جسامت موٹاپے اور بوجھ کی وجہ سے حضرت عباس سے کسی طرح نہیں لڑ سکتا تھا جب فوجوں نے دیکھا تو تمام صفوف لشکر میں ایک شور پیدا ہو گیا اور تمام بہادروں میں اضطراب کی ایک لہر دوڑ گئی شمر نے فوراً پکار کر کہا اے لشکر والو تمہیں خدا کی قسم جلدی سے اپنے ساتھی کو کسی گھوڑے کے ذریعہ حاصل کرو ورنہ یقیناً وہ قتل ہو جائے گا

(باقی آئندہ)

# حسین کی شہادت

(از جناب خلیفہ سید محمد ہاشم صاحب پٹیالہ)

یہ رسول کا جانی محمد عربی کا یادگار ابراہیم کا فخر، اسمعیلؑ کا شرف، یزید لعین کی ہوا و ہوس کا شکار بن کر ایک بے دین کا فرنما مسلمان کے ہاتھ سے سجدہ الٰہی میں ذبح ہو جاتا ہی اور عشق الٰہی کی قربان گاہ میں محبت الٰہی کا فدیہ ہو کر اسلام پر جان دے دیتا ہی۔ آفتاب رسالت کا چاند نیزہ پر جلوہ گر ہوتا ہی محبوب کی یاد میں، عشق الٰہی میں کلام الٰہی کی تلاوت فرماتا ہے۔ لہو کی بوندیں ٹپکتی ہیں۔ توحید الٰہی کی صدائیں آتی ہیں جسم بے سر خاک و خون میں بھرا ہوا تسبیح و تقدیس محبوب کرتا ہے۔ نانا نواسہ کے غم میں خاک بسر ہوتا ہے (دیکھو صحیح ترمذی صفحہ ۲۱۸ جلد ۲:-

قال ابو سعید حدثتنی　　یعنی ابو سعید بیان کرتے
سلمٰی قالت دخلت علیٰ　　ہیں کہ سلمٰی نے مجھ سے بیان کیا
امِ سلمٰی وھی تبکی فقلت　　کہ میں حضرت ام سلمٰی (زوجہ
ما یبکیک قالت رأیت　　رسول اللہؐ کی خدمت میں
رسول اللہ یعنی فی　　حاضر ہوئی تو میں نے دیکھا کہ
المنام وعلیٰ راسہ ولحیتہ　　ام سلمٰی رو رہی ہیں میں نے
التراب فقلت مالک یا　　رونے کا سبب پوچھا تو فرمایا
رسول اللہ قال شہدت　　کہ میں نے رسول اللہ کو ابھی
قتل الحسین آنفا　　خواب میں دیکھا ہے۔ رسول اللہ
کے سر اقدس اور ریش مبارک پر خاک پڑی ہوئی ہے

میں نے پوچھا کہ یا رسول اللہؐ! یہ کیا ہوا تو حضرت نے فرمایا کہ (ای ام سلمہ!) میں ابھی مقتل حسین سے آرہا ہوں (شہادت حسین میاں حسن پھلواری ص۱)

نیز دیکھو استیعاب عبد البر کی قرطبی اندلسی جلد ۱ صفحہ ۱۴۴

عبد اللہ ابن عباس بیان کرتے ہیں کہ میں نے ایک دوپہر کو سوتے ہوئے خواب میں رسول اللہ کو دیکھا

وھو قائم اشعث اغبر بیدہ قارورۃ فیھا دم فقلت بابی انت وامی یا رسول اللہ ما ھذا قال ھذا دم الحسین لم ازل التقطہ منذ الیوم۔ فوجد قد قتل فی ذالک الیوم

یعنی رسول اللہ کھڑے ہیں۔ سر اقدس و چہرۂ انور پر خاک پڑی ہوئی ہے دست مبارک میں ایک شیشہ خون سے بھرا ہوا لیے رہتے ہیں۔ میں نے عرض کی۔ میرے ماں باپ قربان ہوں یا رسول اللہ یہ کیا حالت ہی؟ تو فرمایا۔ اسے ابن عباس یہ حسین کا خون ہی آج تمام دن اسی مصیبت میں خون حسین کو جمع کرنے میں مجھے گزرا ہی۔ پس ہم نے دریافت کیا تو وہ دن وہی تھا جس روز حسین کی شہادت واقع ہوئی۔

ہمیں آسمانی آواز پیدا ہوتی ہی۔ کہنے والا دکھائی نہیں دیتا ہے

## اترجوا امۃ قتلت حسینا
## شفاعۃ جدہ یوم الحساب

کیا وہ لوگ جنھوں نے حسین کو قتل کیا ہو قیامت کے دن حسین کے نانا سے شفاعت کی اُمید کر سکتے ہیں؟ ہرگز نہیں (استیعاب صفحہ ۱۴۳)

محبوب اپنے عاشق کا غم مناتا ہو۔ قدرت سوگ نشین ہوتی ہو۔ دُنیا میں صف ماتم بچھائی جاتی ہو۔ آسمان تھرّاتے ہیں۔ زمین کو زلزلہ ہوتا ہو۔ فلک سے خون برستا ہے زمین لہو کے آنسو بہاتی ہو۔ دریا جوش کھاتے ہیں۔ ہوا خاک اُڑاتی ہے۔ سیاہ آندھیاں آتی ہیں۔ آفتاب کو گہن لگتا ہو۔ دُنیا تاریک ہو جاتی ہو۔ ستارے ایک دوسرے سے ٹکراتے ہیں اور عاشق جانباز کا ماتم کرتے ہیں[۵]۔ زمین و آسمان میں غلغلہ پڑتا ہے الا قد قتل الحسین بکربلاء۔ واللہ قد قتل حسین ابن علی۔ واللہ قد قتل امام ابن امام۔ ہائے ہائے حسین کربلا میں قتل کر دیے گئے قسم ہو خدا کی حسین ابن علی قتل ہو گئے۔ قسم ہے خدا کی امام ابن امام شہید ہو گئے (دیکھو مقتل ابو مخنف)

شہادت کے بعد یزید و ابن زیاد کے حکم کے موافق

---

[۵] دیکھو تاریخ الخلفاء جلال الدین سیوطی صفحہ ۲۰۷۔ لما قتل الحسین مکثت الدنیا سبعۃ ایام والشمس علی الحیطان کالملاحف المعصفرۃ والکواکب یضرب بعضھا بعضا وکان قتلہ یوم عاشوراء وکسفت الشمس ذٰلک الیوم واحمرت آفاق السماء ستۃ اشھر بعد قتلہ وقیل انہ لم یقلب حجر ببیت المقدس یومئذ الا وجد تحتہ دم عبیط حسین کے قتل ہونے پر سات روز تک دُنیا کی یہ حالت رہی کہ دیواروں پر دھوپ مثل زعفرانی چادروں کے معلوم ہوتی تھی۔ ستارے ایک دوسرے سے ٹکراتے تھے حسین عاشور کے روز شہید ہوئے تو اُس روز آفتاب کو گہن لگا۔ چھ مہینے تک اُفق آسمانی خون کے آنسو روئے۔ بیت المقدس میں اُس روز جو پتھر اُٹھایا گیا بس اُس کے نیچے سے خون تازہ نکلا

تفسیر درمنثور میں تحت تفسیر آیہ فما بکت علیھم السماء علامہ مذکور لکھتے ہیں۔ لما قتل الحسین احمرت آفاق السماء اربعۃ اشھر وعن عطاء قال بکاء السماء حمرۃ آفاقھا۔ جب امام حسین شہید ہوئے تو چار مہینے تک آسمان سُرخ رہا۔ عطا کہتے ہیں کہ آسمان کا رونا اُس کے کناروں کے سرخ ہو جانے سے مراد ہو۔ تاریخ احمدی صفحہ ۳۰

تاریخ کامل جلد ۴ صفحہ ۴۰ قیل وسمع بعض اھل المدینۃ لیلۃ قتل الحسین منادیا ینادی

ایھا القاتلون جھلا حسینا ۔۔۔ ابشروا بالعذاب والتنکیل
کل اھل السماء یدعو علیکم ۔۔۔ عن نبی وملائک وقبیل
قد لعنتم علی لسان ابن داؤد ۔۔۔ و موسیٰ وصاحب الانجیل

اے حسین کے جاہل قاتلو! تم کو سخت عذاب و عتاب الٰہی کی بشارت ہو تمام اہل آسمان ہر ایک نبی، ہر ایک



شفاء الملک جناب حکیم سید فضل علی صاحب
عرف حکیم مومن صاحب
لکھنؤ۔



رئیس الاطبا جناب صاحب عالم حکیم سید محمد قاسم
صاحب مالک دواخانہ معدن الادویہ لکھنؤ۔

وَانا الیہ راجعون ع

ای فلک آں ابتدا ایں انتہائے اہلبیت

خیموں میں آگ لگائی گئی۔ مسند رسول پھونکی گئی۔ نبی کا گھر جلایا گیا۔ ذریت رسول کی لوٹی گئی۔ زر و زیور چھینا گیا۔ آل محمدؐ کے سروں سے چادریں تک اُتار لی گئیں۔ عابد بیمار کے گلے میں طوق پڑے۔ سکینہ کے دُر چھینے گئے کان زخمی ہوئے۔ پھول سے بچوں نے طمانچے کھائے۔ آل محمد قیدی و اسیر بنائے گئے۔ نبی کی نواسیوں اور آل محمد کے شانے اور گلے رسیوں سے بندھے چاروں طرف لشکر یزید کا ہجوم تھا ظلم و تشدد کا بازار گرم تھا۔ آل محمد لٹ رہے تھے۔ خیمے جل رہے تھے۔ بچے بلک رہے تھے۔ بیکس غریب بے مددگار بیبیاں قیدی و اسیر بنی نالہ و فغاں کر رہی ہیں۔ نہ کوئی امن کا مقام تھا نہ بیٹھنے کی جگہ تھی۔ اندھیری رات، جنگل بیابان۔ عزیزوں کے لاشے خون میں بھرے، بے گور و کفن پڑے تھے۔ خاک کے ڈھیر تھے اور بے کس قیدی تھے۔ نہ کوئی تعزیت کرنے والا تھا نہ کوئی پرسا دینے والا تھا۔ کھانے اور پانی کا تو ذکر کیا ہے۔ ڈراؤنا جنگل تھا اور یہ بھوکے پیاسے بن باپ کے بچے اور بے وارث، بچہ مردہ، غمزدہ آل محمد کی بی بیاں تھیں۔ واقعی یہ قیامت کی رات آل محمد کے لیئے گزشتہ رات سے بھی زیادہ شدید و سخت مصیبت کی رات تھی۔ مگر یہ ذریت رسول دین حق کے فدائی۔ اسلام کے شیدائی تمام مصائب و آلام کو جھیل رہے ہیں اور اُف نہیں کرتے۔ دل میں خدا کی یاد ہے زبان پر تسبیح و تقدیس الٰہی ہے۔ ایک ایک بچہ طمانچے کھاتا ہوا اور

---

بقیہ حاشیہ صفحہ گزشتہ | ابی شیبہ ان السماء مکثت بعد قتلہ سبعۃ ایام نری علی الحیطات کانہا ملاحف معصفرۃ من شدۃ حمرتہا وضربت الکواکب بعضہا بعضا۔ عثمان بن ابی شیبہ بیان کرتا ہے کہ حسین کے شہید ہونے پر سات دن تک آسمان اُسی حالت غم میں رہا۔ دیواروں پر ایسی تیز سُرخی دکھائی دیتی تھی کہ گویا زعفرانی چادریں ڈالی ہوئی ہیں۔ ستارے ایک دوسرے پر ٹوٹ ٹوٹ کر گرتے تھے۔

تذکرہ سبط ابن جوزی صفحہ ۱۵۵ قال ابن سیرین لما قتل الحسین ظلمت الدنیا ثلاثۃ ایام ثم ظہرت ہذہ الحمرۃ وقال ابن سعد ما رفع حجر فی الدنیا الا وتحتہ دم عبیط ولقد مطرت السماء دما بقی اثرہ فی الثیاب مدۃ حتی تقطعت وقال سُدّی لما قتل الحسین بکت السماء وبکاؤہا حمرتہ۔ ابن سیرین بیان کرتے ہیں کہ حسین کے قتل ہونے پر دُنیا تین روز تک تاریک رہی اور پھر یہ سُرخی آسمان پر نمایاں ہوئی۔ ابن سعد صاحب طبقات کہتے ہیں کہ کوئی پتھر زمین پر سے نہیں اُٹھایا گیا کہ اُس کے نیچے سے خون تازہ نہ نکلا ہو۔ تحقیق آسمان سے خون برسا جس کا نشان کپڑوں پر دیر تک قایم رہا یہاں تک کہ کپڑے پھٹ نہ گئے۔

سدی بیان کرتا ہے کہ قتل حسین پر آسمان رویا اور آسمان کا رونا اُس کی سرخی ہے۔



مكة معظمة




The Golden Tomb of our Lord
Ali the 1st Imam
at Nejaf Ashraf
IRAQ.



سید فرخ حسین صاحب سوز خوان
نائب منصرم امامباڑہ سرکاری
رامپور



سید ولی محمد صاحب
مشہور و معروف سوزخوان۔ لکھنؤ
شاگرد رشید جناب منجھو صاحب لکھنوی

اُف نہیں کرتا۔ اور یہی فرماتا ہے کہ ہاں بے دینو! اگر آج تمہارا دن ہے تو تم جس قدر چاہو ہم پر ظلم و جور کر لو۔ کل قیامت کے روز ہمارا دن ہے۔ ہمارا خالق و مالک ہمارے صبر کی داد دے گا من اٰمن باللّٰہ والیوم الاٰخر کی تفسیر فرماتے ہیں۔ اور صبر و رضا کے ساتھ ہدایت کے پھول کھلاتے ہیں۔ جناب مرزا غلام احمد قادیانی نے اپنی مثنوی "درثمین" کے شعر مندرجہ ذیل میں یزید کے کفر و الحاد اور آل محمد کے حق و صداقت کا نقشہ اور اس مصیبت عظیم کا منظر کیا خوب دکھلایا ہے ؎

ہر طرف کفر است جوشاں ہمچو افواجِ یزید
دینِ حق بیمار گشتہ ہمچو زین العابدین

رسول کی نواسی اس لٹے ہوئے قافلہ کی سالار زینب دلفگار بھائی کی لاش پر پہونچتی ہے۔ نانا رسول الٰہی کو پکارتی ہے اور فریاد کرتی ہے یا محمداہ صلّٰی علیک ملائکۃ السماء ھٰذا حسین بالعراء مرمل بالدماء مقطع الاعضاء یا محمداہ بناتک سبایا و ذریتک مقتلۃ تسفی علیھا الصبا۔ اے پیارے نانا! اے محمد رسول اللہ آسمانوں کے فرشتے آپ پر درود بھیجتے ہیں۔ دیکھو یہ آپ کا پیارا حسین خاک و خون میں بھرا۔ بند بند جدا جنگل میدان میں گرم ریت پر پڑا ہے اے نانا رسولؐ! دیکھو آپ کی بیٹیوں کو قیدی بنا لیا ہے اسیر کر لیا ہے۔ آپ کی ذریت کی لاشیں گلے کٹائے زمین گرم پر پڑی ہیں جن پر ہوا خاک اڑا رہی ہے۔

راوی بیان کرتا ہے زینب کے اس نوحہ نے دوست دشمن کو رلا دیا (دیکھو تاریخ کبیر علامہ جریر طبری صفحہ ۳۵۱۔ تاریخ کامل جلد ۴ صفحہ ۴۲)

عمر سعد نے اپنے نحس و ناپاک مردوں کو۔ اپنے مقتولوں کی لاشوں کو نماز پڑھ کر دفن کیا۔ مگر نواسۂ رسولؐ حسین مظلوم اور اصحاب حسینؑ و ذریت رسول کی خون بھری لاشوں کو اسی طرح بے گور و کفن خاک گرم پر چھوڑ دیا گیا۔ جن کے بے سر خون میں ڈوبے بدنوں اور لہو میں بھری لاشوں پر دن میں ہوائیں خاک برساتی تھیں۔ رات کو شبنم آنسو بہاتی تھی۔ جانوران صحرائی نوحہ خوانی کرتے تھے۔ انوار الٰہیہ کا نزول ہوتا تھا۔ حق و صداقت کے ستارے چمکتے تھے اور دین اسلام کو روشن کرتے تھے۔ فوج یزید کے چلے جانے کے بعد غاضریہ کے رہنے والے قبیلہ بنی اسد کے غریب مسلمانوں کی حمیت اسلامی جوش میں آئی۔ روتے پیٹتے اٹھے میدان کربلا میں پہونچے اور ان مظلوم شہیدان راہ الٰہی کے لاشوں کو دفن کر گئے (تاریخ کامل جلد ۴ صفحہ ۴۱)

غربت زدہ وطن آوارہ مسافروں کی خون بھری بے سر لاشیں بلا گور و کفن خاک پر چھوڑ دی گئیں اور یتیم بچے اور بیکس بی بیاں ظلم و تشدد وارثوں کی لاشوں سے جدا کی گئیں۔ آل محمد کو اسیر کر کے قیدی بنا کر بے مقنعہ چادر بے کجاوہ اونٹوں پر بٹھا کر لشکر یزید نے کوفہ و شام کی طرف کوچ کیا۔ اب کوفہ و شام کے بازار میں یزید و ابن زیاد کے دربار میں خلقت کا ہجوم ہے۔ تماشائیوں کی دھوم ہے۔ شہیدان آل محمد کے سر نیزوں پر جلوہ گر ہیں سادات آل محمد کے قیدی رسیوں میں جکڑے، ماتم زدہ

گریباں چاک جلو میں ہیں۔ ایک بیمار کے گلے میں طوق، پاؤں میں بیڑیاں پڑی ہیں اور ماں بہنوں کے اونٹوں کی مہار ہاتھ میں ہے اور شمر کے تازیانے ہیں اور عابد بیمار سید سجاد کی زخمی پیٹھ ہے۔ ہر قسم کا ظلم و تشدد ہے۔ جبر و تعدی ہے مصیبت و بلا ہے۔ مگر یہ اسلام کے شیدائی دین کے فدائی صبر کے جوہر دکھلاتے ہیں اور اسلام کے خطبے سناتے ہیں۔ تبلیغ کے پھول کھلاتے ہیں۔ بیشک ؎

ایمان کی بقا ہے نہ مشرقین سے
سرسبز کشت دین ہے خون حسین سے

حسین نے اسلام کے مرجھائے ہوئے چمن کو اپنے خون سے سینچا اور اسلام کی صداقت و حقانیت کو اس طرح پر ہمیشہ کے لیے سرسبز و شاداب فرمایا۔ سوتی دنیا کو جگایا۔ یہ کلمۂ حق سنایا اور دنیا کو دکھا دیا کہ نانا رسول عربی کا فقرہ انا من الحسین کے یہی معنی اور یہی تفسیر ہے ؎

سر داد و نداد دست در دست یزید
حقا کہ بنائے لا الٰہ ہست حسین

اور سچے اسلام اور مسلم حقیقی کے معنی سمجھا دیئے ؎

ماسوا اللہ را مسلماں بندہ نیست
پیش فرعونے سرش افگندہ نیست

غرضیکہ الحمد للہ جس طرح حسین کی پاک شخصیت قدسی شان اور سچائی و حقانیت انصاف بیں نظروں میں آفتاب سے زیادہ روشن و درخشاں نظر آتی ہے اسی طرح یہ امر بھی روز روشن سے زیادہ نمایاں اور واضح ہو کہ حسین کا مقابل و مخالف یزید خبیث طینت فرعون خصلت بلاشک و شبہ دشمن اسلام مخالف دین ہے اور یہی بدبخت یزید ابن معاویہ اس واقعۂ جانسوز حادثہ کربلا و اسلام کی مصیبت عظمیٰ و خاندان رسالت کی تباہی و بربادی کا بانی مبانی ہے اور یہی یزید یقیناً حسین کا دشمن اور حقیقی قاتل ہے حسین کے پیارے نانا مسلمانوں کے نبی کریم بانی اسلام صادق مصدق کی خو: قابل تسلیم شہادت کہ یزید قاتل حسین ہوا اور یزید باغی و طاغی پر خدا کی لعنت ہو۔ دیکھو رسول عربی کی پیشین گوئیاں اور نیز حضرت عبداللہ ابن عباس ابن عم و صحابئ رسول کی وہ پر زور شہادت کہ جس میں انھوں نے بڑے شد و مد کے ساتھ قتل امام حسینؑ، اسیری اہلبیت تفصیل ان تمام مظالم و شدائد اور کفر و الحاد یزید کو بیان فرمایا ہے۔ وہ دعوے کے لئے کافی سے زیادہ قوی اور پر زور ثبوت ہیں کہ جن سے کوئی مسلمان رسول عربی کا کلمہ گو کبھی بھی انکار نہیں کر سکتا دیکھو عبداللہ ابن عباس کا خط یزید کے نام اور

علاوہ ازیں بزرگان دین علمائے جلیل القدر، مستند مورخین، اسلامی اور غیر اسلامی کھلم کھلا یزید کو ہی قاتل امام حسین بتاتے اور ظاہر فرماتے چلے آئے ہیں۔ اور اپنے پیارے نبی کی پیروی اور تاسی میں اسی جرم و الزام قتل امام حسین پر یزید کے کفر و زندقہ کی گواہی دیتے ہوئے اور اس سے نفرت و بیزاری کا اظہار کرتے ہوئے لعنت کا طوق اس کے گلے میں ڈالتے چلے آئے ہیں۔ ملاحظہ ہو امام غزالی کا بیان مندرجۂ تذکرۂ خواص الامہ علامہ سبط ابن جوزی صفحہ ۲۷۔ یہ امام غزالی مشہور و معروف بڑے مستند و معتبر عالم جلیل القدر حضرات اہل سنت و الجماعت کے آئمہ دین میں شمار ہوتے ہیں۔



خطیب اعظم سید الواعظین
جناب مولانا مولوی سید محمد صاحب قبلہ
دہلوی



رئیس الحفاظ عالیجناب فخر الواعظین جناب
مولانا حافظ کفایت حسین صاحب واعظ
مدرسۃ الواعظین۔لکھنو



عالیجناب مولانا حکیم میرزا محمد تقی صاحب
فاضل ادب، فاضل طب
سہارنپور



افتخارالواعظین جناب پروفیسر مولانا خواجہ
لطیف حسین صاحب انصاری موگا ( پنجاب)



بشیرالملۃ جناب مولانا مولوی محمد بشیر
صاحب قبلہ فاتح قصور و ٹیکسلا

قال الغزالی ایضا زعمت طائفتان یزید ابن معاویۃ لم یرض بقتل الحسینؑ وادعوا۔ ان قتلہ وقع غلطا قال کیف تکون ھذا وحال الحسین لا یحتمل الغلط۔ لما جرٰی من قتالہ ومکاتبتہ الی ابن زیاد یسبتہ و یحثہ علٰی قتلہ ومنعہ من المآء وقتلہ عطشانا وحمل راسہ واھلہ سبایا عرایا علٰی اقتاب الجمال الیہ وقرع ثنایاہ بالقضیب ولما دخل علی ابن الحسین علٰی یزید قال انت ابن الذی قتلہ اللہ فقال انا علیؑ ابن من قتلت انت ثم قرء من قتل مومنا متعمدا فجزاءٗ جہنم، ثم استفاض لعن علی علی المنابر الف شہر وکان ذالک بامر معاویۃ تتراھم ءامرھم بذالک کتاب او اجماع

امام غزالی فرماتے ہیں ایک گروہ یہ گمان کرتا ہے کہ قتل حسینؑ سے یزید ابن معاویہ راضی نہ تھا۔ اور کہتے ہیں کہ حسین کا قتل غلطی سے واقع ہو گیا۔ امام غزالی فرماتے ہیں کہ یہ کیونکر ہو سکتا ہے درانحالیکہ قتل حسین کے واقعات ایسے ہیں کہ جن میں کسی غلطی کا احتمال نہیں کیا جا سکتا یزید نے ابن زیاد کو خط لکھے قتل حسین پر اُس کو برانگیختہ اور آمادہ کیا۔ پانی بند کرنے اور پیاسا قتل کرنے کا حکم دیا ذریت و اہلبیت حسین کو سر برہنہ قید کر کے مع سر حسین بغیر محمل و کجاوہ اونٹوں پر سوار کرا کے یزید کے پاس بھیجا گیا۔ یزید نے دندان مبارک حسین پر چھڑی ماری اور جب حسین کا بیٹا علی (امام زین العابدینؑ قید ہو کر) یزید کے سامنے لایا گیا تو یزید نے کہا کہ تو اُس کا فرزند ہے جس کو خدا نے قتل کیا۔ اس کے

ھذہ صورۃ کلام الغزالی جواب میں امام زین العابدینؑ نے فرمایا کہ نہیں۔ میں علیؑ اُس کا بیٹا ہوں جس کو تو نے قتل کیا ہے (دیکھو یہ تیسری شہادت ہے جو خود حسین کے فرزند اور اُس کے وارث خون کی یزید کے برخلاف ہے) پھر امام زین العابدین نے کلام مجید کی اس آیت کو تلاوت فرمایا من قتل مومنا متعمدا فجزاءٗ جہنم۔ (جس شخص نے کسی مومن کو عمداً قتل کیا ہو اُس کی جزا جہنم ہے) پھر ایک ہزار مہینے تک بالائے منبر علی پر سب و لعن ہوتا رہا جو امیر معاویہ کے حکم سے تھا پس کیا یہ سب باتیں کتاب سنت یا اجماع کے حکم سے تھیں؟ یہ امام غزالی کا کلام ہے

نیز دیکھو شرح عقائد تفتازانی صفحہ ۱۱۷۔

وبعضھم اطلق اللعن علیہ لما انہ کفر حین امر بقتل الحسین و اتفقوا علٰی جواز اللعن علٰی من قتلہ او امر بہ او اجازہ ورضی بہ والحق ان رضا یزید بقتل الحسینؑ واستبشارہ بذالک واھانتہ اھل البیت مما تواتر معناہ وان کان تفاصیلہ احادا فنحن لا نتوقف فی شانہ بل فی ایمانہ لعنۃ اللہ علیہ وانصارہ و اعوانہ

بعض علماء نے یزید پر لعنت کا اطلاق کیا ہے کیونکہ وہ قتل حسین کے حکم دینے سے کافر ہو گیا۔ اور علماء کا اتفاق ہے کہ وہ شخص جو حسین کو قتل کرے یا اس کا حکم دے اور اجازت دے اور قتل حسین سے راضی ہو اُس پر لعنت کرنا جائز ہے۔ اور حق تو یہ ہے کہ یزید کا قتل حسین سے راضی ہونا اور خوش ہونا اور اہل بیت کی اہانت کرنا تواتر سے ثابت ہے۔ اگرچہ تفصیل احاد سے ہے پس ہم کو اس کے حال بلکہ

اس کے ایمان کے متعلق کسی امر کی تحقیق کی ضرورت نہیں پس اس پر اور اس کے یار و انصار اور اس کے مددگاروں پر خدا کی لعنت۔

شرح فقہ اکبر ملا علی قاری صفحہ ۸۸

اختلف فی اکفار یزید قیل نعم یعنی لما ذکر عنه ما یدل علی کفره من تحلیل الخمر ومن تفوهه بعد قتل الحسین واصحابه انی جازیتهم بما فعلوا باشیاخ قریش وصنادیدهم فی بدر وامثال ذلک ولعله وجه ما قال الامام احمد بتکفیره لما ثبت عنده

ملا علی قاری اپنی مشہور کتاب شرح فقہ اکبر میں لکھتے ہیں۔ یزید کو کافر بنانے میں اختلاف کیا گیا ہے اسکو کافر بنایا گیا ہے اس لئے کہ اس کے متعلق اس کے ایسے افعال و اقوال ہیں جو اس کے کفر پر دلالت کرتے ہیں شراب کو حلال جاننا قتل حسینؑ اور اصحاب حسینؑ کے بعد ایسی بکواس بکنا کہ میں نے حسین کو یہ سزا اس سلوک کے بدلے میں دی ہے جو انھوں نے سرداران وشیوخ قریش کے ساتھ جنگ بدر میں کیا تھا وغیرہ وغیرہ اور غالباً انھیں وجوہات سے امام احمد حنبل نے یزید کے کفر کا فتوے دیا جبکہ اس کے یہ افعال پایۂ ثبوت کو پہونچ گئے۔

بس ہم یہاں اسی قدر مستند اور معتبر اقوال و حوالجات علما کا درج کر دینا کافی سمجھتے ہیں۔

بلاشک یزید بدبخت اور ننگ اسلام کے بعض خادم و حامیتی جو بنی امیہ کے پیرو اور حسینؑ مظلوم کے دیرینہ دشمن ہیں یزید کی حمایت میں دھوکے کی ٹٹیاں کھڑی کر کے اور ریت کے پا در ہوا قلعے بنا کر کسی طرح بھی اپنے پیر و مرشد یزید بدبخت کو قتل حسینؑ کے بدترین گناہ اور کفر و الحاد کے جرم سے کبھی بھی بری نہیں کرسکتے۔ پھر بھی اگر اپنی ہٹ دھرمی اور تعصب اور محبت یزید میں راسخ اور پختہ ہونے کی بنیاد پر ایسے مکمل اور پُر زور ثبوت کا انکار کریں تو ختم اللہ علی قلوبھم کے بعد ہم یہی کہینگے ؎

نہیں ہے کچھ دور روز محشر چھپے گا کشتوں کا خون کیونکر
زبان قاتل جو چُپ رہیگی لہو پکارے گا آستیں کا

وسیعلم الذین ظلموا ای منقلب ینقلبون۔

# آہ شفاء الملک مرحوم

۱۳ مئی سنہ ۱۹۳۰ء کو جس وقت جناب سرپرست اسلامی دنیا مدظلہ کی زبانی خبر ارتحال حضرت استاذی العلام جناب حکیم سید فضل علی صاحب طاب ثراہ سُنی جو صدمہ ہوا وہ بیان سے باہر ہے جناب حکیم صاحب بنت مکان سے اہل بدایوں کو تقریباً پچاس سال سے وابستگی تھی اور یقیناً وہ اہل بدایوں کے واسطے مسیحائی زماں تھے۔ انجمن اعجازیہ کی جانب سے فوراً مسجد المومنین میں ایک مجلس عزا کی بنا کی گئی جس میں فاضل جلیل جناب مولانا شبیہ الحسنین صاحب خلف الصدق حضرت اعجاز الملۃ اعلی اللہ مقامہ نے مرحوم کے حالات زندگی پر مختصر تبصرہ کرتے ہوئے مصائب حضرت سید الشہداء علیہ السلام اپنے انداز خاص سے بیان کئے جس کا بیحد اچھا اثر ہوا۔ جناب مولانا

(دیکھو صفحہ ۲۲)

# حسین علیہ السلام کا جہاد اعظم

(جناب سید ابو العظمت مولانا سید ظفر حسین صاحب فاضل مشرقیات امروہوی)

ہر جہاد کے لیئے دشمن کی فوج سے ایک تناسب لازمی ہی یعنی ایک کا مقابلہ ایک سے یہ نہیں تو دو سے زیادہ سے زیادہ خیال کو وسعت دے کر کہدیجیئے کہ ایک کا مقابلہ دس سے ہوسکتا ہی لیکن سوائے حسینی جہاد کے یہ منظر کہیں نہ دیکھا ہوگا کہ ایک طرف لاکھوں خونخوار اور دوسری طرف صرف ایسے بہتر سپاہی جن میں کچھ تو ایسے بوڑھے تھے کہ ان کی بھویں پلکوں پر لٹک آئی تھیں۔ ضعف پیری سے کمر خمیدہ ہوگئی تھی۔ کچھ ایسے بچے تھے کہ باپ کی آغوش اور ماں کی گود سے قدم نہ اُتارا تھا۔ نمبر ۲ فوج کے جنرل کا یہ فرض ہی کہ وہ اپنے سپاہیوں کو جہاں تک ممکن ہو آرام و راحت کے ساتھ رکھے تاکہ وہ اطمینان قلب کے ساتھ دلیرانہ جنگ کرسکیں۔ لیکن حسینی جہاد میں سپاہیوں کی کچھ شان ہی اور تھی۔ راحت و آرام تو مہینوں سے چھوٹ گیا تھا۔ جب سے گھر چھوڑا دشت غربت کی خاک چھانتے پھر رہے تھے اور سب پر طرہ یہ کہ تین روز سے آب و دانہ بھی بند تھا۔ زبانیں پیاس سے باہر نکل پڑی تھیں۔ رہ رہ کر منہ سے آواز العطش بلند ہو رہی تھی۔

**نمبر ۳۔** ہر جنرل اس بات کی کوشش کرتا ہی کہ جہاں تک ہو فوج کی تعداد بڑھے تاکہ دشمن سے مقابلہ آسان ہو۔ بات میں فرق نہ آئے وہ لوگوں کو بہکا کر وعدہ وعید کرکے اپنی کامیابی کے سبز باغ دکھا کر جس طرح ممکن ہوتا ہی اپنے سپاہیوں کی روک تھام کیئے رہتا ہی لیکن کربلا کا جنرل۔ اسلام کا قائد اعظم۔ رسول کا نواسہ علی کا جگر گوشہ فاطمہ کا نور نظر حسین مظلوم اس کے بالکل خلاف عمل کرکے دکھاتا ہے۔ وہ شب عاشور اپنے تمام ساتھیوں کو جمع کرکے صاف لفظوں میں کہہ دیتا ہی کہ جسے جس طرف جانا ہو اس پردہ شب میں چلا جائے۔ میں نے تمھاری گردنوں سے اپنی بیعت اُٹھا لی۔ میں آگاہ کیئے دیتا ہوں کہ جو کوئی میرا ساتھ دے گا کل کو بغیر قتل ہوئے نہ بچے گا۔ اتنا کہدینا موت سے ڈرنے والوں کے دل گھبرانے اور میدان میں تھرتھری ڈالنے کے لیئے بہت کافی تھا مگر واہ رے کربلا کے سرفروشو، شمع رسالت کے پروانو، شیردل مجاہدو، حسین کے جاں نثارو تمھارے ایمان کا کیا کہنا۔ ثبات قدم کا کیا ٹھکانا۔ ذرا ارادوں میں جنبش نہ ہوئی۔ ذرا استقلال میں فرق نہ آیا۔ ذرا نیتیں ڈانواں ڈول نہ ہوئیں۔ کیسا گھبرانا۔ کیسا ہچکچانا کیسا لینا کیسا کانپنا۔ اکڑ کر کہا۔ تن کر کہا جوش میں بھر کر کہا۔ سچے دل سے کہا۔ پکے ارادے سے کہا "ای حسین! ای نبی کے پیارے فرزند! ای ہمارے مظلوم آقا! آپ کیا فرما رہے ہیں۔ ایک جان کیا چیز ہی اگر ہزار جانیں ہوں تو

آپ کے قدموں پر نثار کر دیں۔ آپ کا دامن چھوڑ کر کہاں جائیں
آپ کے قدموں سے جدا ہو کر کس کے قدم پکڑیں۔ ہم آپ کی نصرت
سے اکتا نہیں رہے۔ سرفروشی سے گھبرا نہیں رہے۔ دل میں
یہ شوق ہے طبیعت میں یہ امنگ ہے۔ دل میں یہ ولولہ ہے کہ
کب صبح ہو اور آپ کے اوپر اپنی ناچیز جانوں کو قربان کر دیں
چار دن کی زندگی کے لیئے کیا اپنی آخرت کو خراب کر لیں مظلوم
آقا بیکس مولا آپ اطمینان رکھیے۔ جب تک ہمارے سینوں میں
دل، دل میں ارادہ اور ارادہ پر ہمارا قابو ہے۔ آپ کا ساتھ
نہ چھوڑیں گے۔ زخم کھائیں گے خون میں نہائینگے روز ہنستے
ہنساتے راہی جنت ہو جائینگے۔ ہم موت سے ڈرتے نہیں
بلکہ شجاعت کا ایک کھیل سمجھتے ہیں

**نمبر ۴** عام قاعدہ یہ ہے کہ جنگ کے موقع پر جب
کسی بادشاہ کو اپنی کامیابی دور نظر آنے لگتی ہے تو وہ جان
بچانے کے لیئے غنیم کی اطاعت اختیار کر لیتا ہے لیکن کربلا کے
ہیرو نے غنیم کے سامنے سر اطاعت خم کرنے پر موت کو ترجیح
دی۔ اس کا خاص سبب یہی تھا کہ حسین جو کچھ کر رہے تھے وہ اپنے
لیئے نہیں بلکہ دین کے لیئے کر رہے تھے۔ یزید سے صلح کر لینے میں
حسین کی جان کے بچ جانے کا تو امکان تھا لیکن دین کے
بچنے کا نہ تھا۔ اسی سے یہ نتیجہ بھی برآمد ہوتا ہے کہ امام حسین ع
نے دنیوی ملک و مال کی طمع میں یہ جنگ نہ کی تھی بلکہ دینی
ہمدردی میں کی تھی۔ اگر ملک و مال پانے کا خیال ہوتا تو جہاں
اور بہت سے دنیا پرستوں نے بیعت یزید کا قلادہ گردن میں
ڈال کر بڑی بڑی جاگیریں بڑے بڑے انعام بڑے بڑے
نقد مارے تھے کیا حسین کے لیئے یہ ممکن نہ تھا حسین کے ذاتی
اور خاندانی اثر سے یزید اتنا مرعوب ہو رہا تھا کہ اگر حسین
یزید کی سلطنت کا ایک صوبہ بھی مانگ بیٹھتے تو وہ بڑی خوشی
سے دینے کو تیار ہو جاتا لیکن حسین کو یہ منظور نہ تھا کہ چند روزہ
عیش و آرام کے بدلے دین الٰہی کا ہمیشہ کے لیئے یزید کے ہاتھوں
خاتمہ کرا دیں۔ وہ گھر سے نکلے تھے اور اس ارادہ سے نکلے تھے
کہ دنیا سے حق و باطل کا فیصلہ کر کے اٹھیں گے۔ دین کے سوکھے
درخت کو اپنے تازہ خون سے سینچ کر اٹھینگے۔ یزید جیسے فاسق
و فاجر کی بداعمالیوں سے پردہ اٹھا کر اٹھیں گے حسین اپنی
موت کا مکمل پروگرام گھر سے تیار کر کے چلے تھے۔ انھیں اپنے
مرنے کا دن، وقت اور عنوان سب کچھ معلوم تھا وہ اپنی
شہادت کی خبریں مرنے سے بہت پہلے سن چکے تھے وہ
اس وقت اسلام پر فدا ہونے کا کئی سال پہلے سے وعدہ
کر چکے تھے۔

**نمبر ۵۔** میدان جنگ کی طرف قدم بڑھانیوالے
فتحمندی کی آرزو میں مرنے والے آغاز جنگ سے پہلے
اپنی عورتوں کو کسی محفوظ مقام پر چھوڑ جاتے ہیں تاکہ
اگر خلاف امید صورت پیش آئے اور فتح کی جگہ شکست
نصیب ہو تو غریب عورتیں ان کی بدقسمتی میں شریک
نہ بنیں اور دشمن کے سپاہی اپنا دست تعدی ان کی
ناموس کی طرف نہ بڑھا سکیں لیکن حسین نے ایسا نہیں
کیا جس سے معلوم ہوتا ہے کہ وہ کسی ملکی جنگ کرنے کے
لیئے اپنے گھر سے نہیں نکلے تھے بلکہ انھوں نے اپنی اور
اپنی اولاد کی قربانیاں چڑھانے اور راہ خدا میں اپنی
ناموس کی ہتک حرمت کو گوارا کرنے کا پہلے سے تہیہ
کر لیا تھا۔

**نمبر ۶** عموماً میدان جنگ میں سپاہی اس بات کے

جویاں ہوتے ہیں کہ آغاز جنگ سے پیشتر جتنا وقت آرام کا مل جائے اُسے غنیمت سمجھ کر آرام حاصل کر سکیں، خوشیاں منالیں عیش و عشرت کے ارمان نکال لیں، لیکن حسین نے ایسا نہیں کیا بلکہ اُنھوں نے ایک رات کی مہلت اس غرض سے حاصل کی کہ عبادت خدا میں گزاردیں یاد الٰہی کے زمزموں سے کربلا کی فضا کو بھردیں۔ وہ عشق خدا کے متوالے، شراب معرفت کے مدہوش۔ عبادت کے دلدادہ۔ ذکر خدا کے عاشق تسبیح الٰہی کے شیدائی بڑی اطمینان سے بڑے خضوع و خشوع سے بڑے شوق سے اپنے خالق کی یاد میں مصروف رہے۔ کیا یہ نفس مطمئنہ معمولی لوگوں کو حاصل ہو سکتا ہے۔ کیا یہ روحانی کمالات عام طور پر جنگجو سپاہیوں میں پائے جاتے ہیں۔ موت کے تصور سے ڈرنے والے ڈریں حسین نہیں ڈرتے دشمن کی بے تعداد فوج سے مرعوب ہوں۔ مرعوب ہونیوالے حسین مرعوب نہیں ہوتے۔ بھوک پیاس سے ہوش و حواس کھوئیں کھونے والے حسین نہیں کھوتے مال دنیا کے غم میں روئیں رونے والے حسین نہیں روتے وہ الموت اولیٰ من رکوب العار کا نعرہ مارنے والے ہیں وہ الموت احلیٰ من العسل کا دم بھرنے والے ہیں وہ کیا جانیں موت سے منہ موڑنا کسے کہتے ہیں وہ کیا سمجھیں اجل کی تلخی کیا ہوتی ہے۔ اُنھوں نے پستانِ شجاعت سے دودھ پیا ہے۔ ان کی رگوں میں ہاشمی خون کا دورہ ہے۔ وہ اس لیئے شہید ہو رہے ہیں کہ دنیا میں ہمیشہ زندہ رہیں۔ وہ اس لیئے مر رہے ہیں کہ دفتر عالم میں حیات دوام ان کے نام لکھی جائے وہ اس لیئے گھر اجاڑ رہے ہیں کہ کربلائے حسین قیامت تک آباد رہے وہ اس لیئے اپنی اولاد کٹا رہے ہیں کہ شجر اسلام کے پتہ پتہ پر ان کا نام نقش ہو جائے ہے دنیا میں کوئی اس ہمت کا آدمی ہے بنی آدم میں کوئی اس کلیجہ کا بہادر ہے صفحۂ عالم پر کوئی اس نرالی سج دھج کا شہید راہِ خدا کوئی نہیں ای حسین تیرے سوا کوئی نہیں۔ ہر در و بام سے آواز آرہی ہے سنیں سننے والے۔

والله که اے حسین کار سے کردی

**نمبر ۷**۔ دُنیا کے بادشاہ ہزار تدبیریں ایسی کرتے ہیں کہ اپنے دشمن کو ہلاک کر دیں لیکن حسین ایسی تدبیریں کرتے ہیں کہ جاں بلب دشمن بچ جائے۔ گور کنارے غنیم حیات تازہ حاصل کرلے۔ وہ حُر اور اُس کے پیاسے لشکر کے لیئے ایسی حالت میں جبکہ ان کی جان پر بنی ہوئی ہے اپنی مشکوں کے دہانے کھول دیتے ہیں اور نہ صرف سپاہیوں کو بلکہ ان کے جانوروں تک کو اس حد تک سیراب کرتے ہیں کہ وہ پانی سے منہ اُٹھا لیتے ہیں، اور ذرا اس کی پروا نہیں کرتے کہ کل دشمن کی طرف سے اس کا کیا بدلہ ملیگا ہے کسی دوسرے میں یہ جرأت۔ ہرگز نہیں۔

**نمبر ۸**۔ دنیا کا بڑے سے بڑا دلیر، نامور سے نامور جیوٹ۔ تجربہ کار سے تجربہ کار جنگ آزما ایسے وقت میں حواس باختہ ہو جاتا ہے۔ جب چاروں طرف سے اسکو مصائب گھیر لیتے ہیں۔ لیکن کربلا کا بے مثل یکہ تازنینوا کا بے نظیر مجاہد اپنے خصوصیات میں سب سے جدا ہے۔ ہجوم مصائب و تراکم حوادث سے نہ وہ گھبراتا ہی نہ وہ جھنجھلاتا ہے نہ صبر کی باگ اس کے ہاتھ سے چھوٹتی ہے

نہ شکر سے زبان رکتی ہے۔ بلکہ جس قدر مصائب و آلام کا ہجوم زیادہ ہوتا جاتا ہے اسی قدر اس کے چہرہ کا رنگ نکھرتا چلا جاتا ہے۔ وہ بھوکا بھی ہے پیاسا بھی ہے۔ زخمی بھی ہے، عزیزو کے داغ دل پر کھائے ہوئے بھی ہے صبح سے لاش پر لاش اُٹھا رہا ہے۔ اپنے پیاروں کو خاک و خون میں لوٹتا دیکھ رہا ہے۔ بچوں کی آواز العطش پیہم کان میں آ رہی ہے۔ بیکس عورتوں کی اسیری کا تصور نظر میں ہے۔ غرض کونسی مصیبت ایسی ہے جو اُس پر نازل نہیں ہوئی۔ کونسا غم ایسا ہے جس سے وہ بچا ہوا ہے لیکن پھر بھی وہ خدا کا بندہ لقائے الٰہی کا مشتاق۔ رضائے محبوب کا جویا۔ دین اسلام کا فدائی شریعت محمدی کا محافظ۔ اپنے جملہ حرکات و سکنات سے پورا پورا ثبوت اس بات کا دے رہا ہے کہ وہ اپنے خدا کو نہیں بھولا اس کے یقین میں ایک سر مو کمی نہیں آئی۔ اس کے اعتقاد میں ذرہ بھر لغزش نہیں ہوئی وہ کہہ رہا ہے اور بڑے شوق کے ساتھ کہہ رہا ہے ؎

ترکت الخلق طراً فی ہواک
وایتمت العیال لکے اراک
فلو قطعتنی بالحب اربا
فما حن الفواد الیٰ سواک

نمبر ۸۔ غرضیکہ یہ اور اس قسم کی بہت سی خصوصیات ہیں جو سوائے مجاہد کربلا کے کسی اور میں نہیں پائی جاتیں دنیا میں بہت سی لڑائیاں ہوئیں اور ہوتی رہتی ہیں۔

لیکن کربلا کی جنگ سے ان کو کیا نسبت۔ یہ وہ جہاد تھا کہ جس نے ہمیشہ کے لیئے حق و باطل کا فیصلہ کر دیا۔ یہ وہ جہاد تھا جس نے قیامت تک کے لیئے دنیا میں اسلام کی بنیاد کو مضبوط و مستحکم و بنا دیا۔ یہ وہ جہاد تھا جس نے اپنے ہر ہر پہلو سے انسان کو بے شمار اخلاقی سبق سکھائے۔ یہ وہ جہاد تھا جس نے بنی امیہ کی سطوت و جبروت کا ہمیشہ کے لیئے خاتمہ کر دیا۔ یہ وہ جہاد تھا جس نے شکست میں بے نظیر فتح حاصل کی۔ یہ وہ جہاد تھا جس کی یاد دنیا میں قیامت تک باقی رہے گی۔ یہ وہ جہاد تھا جس میں انسانی فرائض بہترین صورت میں انجام دیئے گئے اس جہاد کی مفصل کیفیت پڑھنے کے بعد یہ بات سمجھ میں آ جاتی ہے اسلام کے حقیقی رہنماؤں نے جس طرح صلح میں اپنی اعلیٰ روحانیت اور کمال انسانیت کے ثبوت دیئے اسی طرح جنگ کے موقعوں پر بھی وہ کبھی فطری محاسن کے اظہار سے قاصر نہیں رہے لوگ جنگ کے موقع پر کیا کچھ نہیں کرتے۔ مکر کرتے ہیں۔ غدر کرتے ہیں۔ فریب دیتے ہیں۔ خوشامد کرتے ہیں۔ کفر کے کلمے کہتے ہیں۔ دشمن کے ناجائز مطالبات کو قبول کرتے ہیں۔ جان بچانے کی لاکھوں تدبیریں کرتے ہیں۔ ہوش و حواس کھو بیٹھتے ہیں لیکن حسین کا جہاد ان تمام نقائص و عیوب سے پاک و صاف تھا۔ حسین کو سوائے رضائے الٰہی اور کوئی شے مطلوب ہی نہ تھی۔ الا لعنت اللہ علی القوم الظالمین و سیعلم الذین ظلموا ای منقلب ینقلبون۔

---

مولوی لقا علی صاحب حیدری صدر انجمن اعجازیہ نے حاضرین بزم سے روح مرحوم کے ایصال ثواب کے واسطے سورۂ فاتحہ کی خواہش کی اور مرحوم کی مغفرت اور ان کے پسماندگان کو واسطے صبر جمیل کی خالق کائنات سے بتصدق آل اطہار دعا کی گئی مجمع باوجود تنگی وقت و شدت گرمی کے قابل اطمینان تھا

خاکسار علیم سید عنایت علی شاہ نقوی۔

# یاد حسینؑ

از حضرت مولانا عینی شاہ صاحب نظامی واعظ و مبلغ اسلام حیدرآباد دکن

سُنتے آئے ہیں جن کے کام بڑے اُن کے نام بڑے اور جن کے نام بڑے ان کی عظمت بڑی۔ مگر دنیا کیا دُنیا کی عظمت کیا اور دُنیا کے کام ہی کیا دنیا ایک آئی گئی سی بات اور آنی جانی شے ہے۔ دنیا کی باتیں ادھر ہوئیں ادھر مٹیں۔ نہ دنیا کے لوگ رہیں گے اور نہ دنیا کے کارنامے رہیں گے۔ یہاں کی امارت دو روزہ یہاں کی مسرت یک روزہ۔ دُنیا خواب تو دُنیا کے کاروبار فریب عالم خیال۔ یہاں کی آبرو عین بے آبروئی یہاں کی محض بے عزتی یہاں کا وقار بے وقری۔ اور یہاں کا پیار ناقابل اعتبار دنیا کے رنگ و بو اُڑ جانے والے اور دنیا والے دُنیا فنا ہونے والے۔

ہاں دُنیا میں رہ کر خدا لگتی کہنا۔ خدا کے کام کرنا خدا کے ہو رہنا کام کی بات ہے اس سے عزت بھی ہے آبرو بھی عظمت بھی ہے اور وقار بھی۔ اسی کو کام کہتے ہیں اور یہی کرنے کا کام بھی ہے یہ کام کرنے والے نامآور ہوتے ہیں دنیا ان کی دین ان کا اور خدا ان کا ہو جاتا ہے جن کے کارنامے خدا کو پسند ہوں ان کا کیا کہنا یہ کارنامے ثبت است بر جریدہ عالم دوامہا۔ کا مصداق ہیں۔ جو کارنامے عنداللہ ثبت ہوں۔ ان کی بقا کا کیا پوچھنا؟ ان کے انعام و اکرام کا کیا ٹھکانا؟ اللہ والوں کے نام و نشان مٹتے نہیں نسلوں چلتے ہیں ان کی زندگیاں مرجع عالم اور ان کی قبریں بوسہ گاہ خلائق ہوتی ہیں۔ ان کی شہرت غیر فانی اور ان کی عظمت جاودانی ہوتی ہے۔ یہ مٹائی مٹ نہیں سکتی اور بگاڑے بگڑ نہیں سکتے لهم البشری فی الحیوة الدنیاء والاخرة یہی حقیقی معنوں میں مقصود آفرینش اور یہی اصلی صورت میں خدا کے بندے ہیں ان سے خدا خوش اور یہ خدا سے راضی خدا ان کا اور یہ خدا کے من کان للہ کان اللہ لہ۔ یہی ہے جو مولا کا ہو جاتا ہے تو مولا بھی اس کا ہو رہتا ہے۔ حدیث میں ہے جب بندہ بالکلیہ خدا کا ہو جاتا ہے تو خدا اُس کی سماعت و بصارت ہو جاتا ہے اس کی زبان اور اس کے جوارح ہو جاتا ہے۔ ایسے بندہ کا کیا کہنا؟ یہ تو خدا نما ہے اس کی بول چال خدا کی۔ اس کی سماعت بصارت خدا کی اور اس کے کام کاج خدا کے ہوتے ہیں۔ یہ خدا کا آلہ اور خدائی ہاتھوں میں کٹ پتلی بن جاتا ہے۔ وہ جدھر لے چلے چلا چلتا ہے وہ جو کروائے کیے دیتا اور وہ جو کہلوائے کہے جاتا ہے وما ینطق عن الھوی اس کی شان ہے وما رمیت اسی کی آن بان ہے یہ بندہ سارے بندوں کا سرتاج خدا کا خلیفہ اور دین و دنیا میں برگزیدہ مانا جاتا ہے ولایت اس کی گودیوں میں کھیلا کرتی ہے۔ کرامت اس کی ہر ادا سے نمایاں رہتی ہے۔

آئمہ ہدیٰ کا چمکتا ہوا آفتاب ولایت و قطبیت کا بدر البدور صدیقیت کا در بےبہا رضا و تسلیم کا سراپا سید الشہدا

امام حسین بن علی علیہ السلام اس اوج و قرب پر فائز اور اس معراج وصال پر پہونچے ہوئے تھے۔ یہ اہل فنا کے امام اور اہل بقا کے خضر راہ تھے۔ ولایت کی آبرو ان سے بڑھی۔ قطبیت کو چار چاند ان سے لگے ور امامت ان پر ناز اں تو شہادت ان پر قربان تھی۔ یہ محمد جیسے نانا کے نواسے علی جیسے باپ کے بیٹے اور فاطمہ جیسی ماں کے نور دیدہ تھے۔ ان کے نانا جیسے نانا کس کو نصیب ان کی ماں جیسی ماں اور دون کو کہاں میسر ان کے باپ جیسا باپ کس کو ملا تھا؟ یہ پاک ان کا حسب نسب پاک ہے۔ ان کا گوشت پوست پاک۔ ان کا خون پاک اور ان کی جان پاک یہ مجسم پاکی یہ سراپا طہارت بلکہ طہارت ان کی ذات سے طہارت کہلا سکی آیت تطہیر ان کی اور یہ آیت تطہیر کے۔ آیت مودت ان کی اور یہ آیت مودت کے بلکہ یہ قرآن مجسم اور قرآن ان کا سراپا تھا ان کا گہوارہ جبریل نے جھلایا اور انھیں محمد نے اپنے دوش پر بٹھایا۔ دوش محمد پر رسائی ان کے حصہ میں آئی یا ان کے بھائی کے یا ان کے باپ کے یا ان کی ماں کے۔ یعنی نبوت دنیا کو دکھلا رہی تھی کہ اربع عناصر نبوت امامت۔ ولایت۔ عصمت و شہادت ہیں حسین ان عناصر اربعہ کے پتلے تھے حسین کا نام ہی رضائے حق تھا۔ حسین مرقع تسلیم اور آسمان صبر تھے۔ رضائے حق پر سر تسلیم خم کرنا قضائے الٰہی سے بڑھکر ملنا شدت کی بھوک کا مقابلہ کرنا۔ بلا کی پیاس میں مسکرا دینا اور ہزاروں مصائب پر ثابت قدم رہنا آپ ہی کا حوصلہ تھا۔ جب تو اولٰئک علیھم صلوٰت من ربھم ورحمۃ کے مورد بنے۔ واللہ کہ اسی حسین کا رسے کردی۔

اس مغرب زدہ زمانہ میں اتنی فرصت کسی کو کہاں کہ تاریخ اسلام کی ورق گردانی کرے اور کوئی ان بوسیدہ صفحوں کو الٹ پلٹ کر دیکھے۔ کالج سے باہر آئے تو ٹینس کھیلے یا کرکٹ کا کوڑا نکالا۔ رات ہوئی تو فلمی دنیا کی سیر کی گھر آئے تو بستر پر دراز ہو گئے۔ دن چڑھے اٹھے ڈاڑھی بنائی حمام کیا کپڑے بدلے کچھ کھایا پیا اور کالج چلے۔ یہ ہوئے ہمارے ہونہار پودے۔ رہے بوڑھے اور از کار رفتہ یہ تو اپنا کو نہ سنبھالے پڑے رہے۔ رہے ہمارے کمالو پوت۔ کوئی مدیون ڈگری۔ کوئی مرہون تقاضی کسی پروارنٹ کسی پر قرقی۔ ایک آدھ خدا کا لال ان امراض سے بچا کھچا رہا تو اس کو دن بھر کمائی ہی کمائی۔ یا اندوختہ کا صرف بیجا۔ یہ بنا وہ توڑ زندگی توڑی مکان بنایا۔ مکان گرایا بنگلہ بنایا غرض یہ بنا وہ بنا یہ عمر گزاری۔ اگر خدا نخواستہ کسی کے دل میں خدا کی عظمت کچھ رہی تو مسجد کی پنجوقتہ زیارت کر لی اور رمضان کے روزے رکھے اور جنت کے دروازے کھٹکھٹانے لگے۔

ہمارے مولوی مشائخ انھیں حرام حلال اور حال قال سے اتنی فرصت کہاں کہ تاریخ اسلام دیکھیں ہم میں ہزاروں ایسے بھی ہیں جنھوں نے بدر کا نام تک نہ سنا اور جنھیں اتنا بھی معلوم نہیں کہ احد میں ہارے کون اور جیتے کون۔ اور جنگ خندق کس کے زور بازو سے فتح ہوئی ہمیں یاد ہے تو بلاسی کی لڑائی اور واٹرلو کی جنگ۔ نہ ہم نے تاریخ اسلام کو پڑھا اور نہ ہمارے بزرگوں کے کارنامے ہمیں یاد رہے میں مانتا ہوں اور نہایت ہی صحیح قلب سے مانتا ہوں کہ عہد نبوت کے حالات جاننے والے ہم میں ذلیل ہیں ضرور ہوں گے۔ مگر وہی کروڑوں میں اکائیاں۔

ہماری ان خود فراموشیوں میں ہماری ان



Nawab Hakim
Hamid Ali Khan Br.
BAR-AT-LAW
Amroha.



Captain Abbas Mirza B. Sc. Calcutta.
Best muslim athlete who captained successfully both in School & College, Secured several shields and cups.



S. Hasan Irshad Esq. B. A., LL. B.,
Civil Judge,
Hardoi.





جناب سید سلطان حسین صاحب مع احباب
رئیس محمد آباد گنہ ضلع اعظم گڈھ

حکیم غلام حسنین صاحب چشتی پھلواری
ای- ایم- بی-



سید شہنشاہ حسین صاحب آتاری
منیجر حیدرآباد بکڈپو حیدرآباد



جناب نواب سید محمد ذکی صاحب
معولی امام باڑہ آغا صاحب
بریلی

غفلت پرستیوں میں بھی یہ بات عجیب معلوم ہوتی ہے کہ نہ صرف ہمیں بلکہ ہماری عورتوں اور بچوں کو بھی اگر کوئی مذہبی واقعہ یاد ہے تو وہ کربلا کی جنگ ہے اور بس وہ بھی بڑی تفصیل اور وضاحت کے ساتھ۔ ہم نے اپنے آپ کو فراموش کر دیا مگر نہ دس محرم کے سانحہ کو بھولا اور نہ اس دن کو فراموش کیا۔ ہمیں وہ دن آج تک یاد ہے۔ وہ داستان یاد ہے وہ دھوپ یاد ہے۔ وہ جلتی ریت یاد ہے۔ وہ وقت عصر یاد ہے۔ حسین کی وہ بیکسی یاد ہے اور ان کے بال بچوں کی وہ تشنگی پیاس یاد ہے اور ان کے جاں نثاروں کی وہ عدیم المثال سرفروشیاں یاد ہیں۔ ننھی ننھی لاشوں کا جلتی ریت پر تڑپنا بھی یاد ہے۔ بلکہ ایک معصوم شیرخوار کا سوکھا گلا تیروں سے چھلنی ہو جانا بھی یاد ہے۔ ہم نے سب کچھ فراموش کر دیا مگر نہ بھولا تو اس خونی داستان کربلا کو۔ پیارے حسین ابن علی کا زخموں سے چور دشمنوں میں محصور خون میں نہائے ذوالجناح سے زمین پر گر پڑنا گویا ہمارے سامنے ہے۔ ہمارا بچہ بچہ ان واقعات سے واقف اور ہماری گھر میں بیٹھنے والیاں اس جگر خراش سانحہ کے اجمال اور تفصیل سے آگاہ ہیں۔ صرف مسلمان ہی نہیں بلکہ ہندوستان کی دیگر قومیں بھی کربلا اور حسین کو یاد رکھتی ہیں۔ ادھر محرم کا چاند نظر آیا اور ادھر حسین حسین شروع ہو گیا۔ ادھر نام حسین سنا اور ادھر ہماری آنکھیں آنسوؤں سے تر ہو گئیں۔ اس حسین حسین کو آج تک نہ کوئی بند کر سکا اور نہ اس ہماری عزاداری پر کوئی پابندیاں عائد ہو سکیں یہ محض اس لئے کہ حسین کی محبت ہماری رگ رگ میں ہے اور حسین کا نام ہمارے دلوں میں کندہ ہے اور حسین کے مصائب ہمارے سینوں میں کالنقش فی الحجر ہیں حسین نے ہمیں فراموش نہ کیا تھا۔ بھلا ہم حسین کو کیا بھول سکتے ہیں؟

حسین حق کے پیارے۔ نبی کے دولارے اور امت کے سہارے ہیں حسین ملت پر قربان ہوئے اور ملت ان پر آج تک نثار ہے۔ حسین کو ہم انسان ہی نہیں بلکہ وحوش و طیور ملائکہ اور جنات تک عزیز رکھتے ہیں۔ آخر اس کا راز کیا اور اس کا بھید کیا؟ حسین کو یہ عالمگیر ہر دلعزیزی کیوں؟ کیا یہ اسی لئے نہیں کہ حسین خدا کے اور خدا حسین کا تھا من کان للّٰہ کان اللّٰہ لہ جب سچ ہے تو پھر ساری کائنات کیونکر حسین کی نہ ہو گی۔ حسین حق پر نثار ہو گئے اور خلق آپ پر نثار ہو رہی ہے۔ دین تو آپ کا تھا ہی آج دنیا بھی آپ کی ہو گئی ہے۔ حسین کو عیسائی جانتے پہچانتے ہیں۔ یہودی آپ سے واقف ہیں۔ یوربی آپ سے آگاہ ہیں۔ اور افریقی آپ کو پہچانتے ہیں۔ عرب میں حسین عجم میں حسین۔ ہند میں حسین۔ چین میں حسین مشرق میں حسین۔ اور مغرب میں حسین حسین ہے آشنا بھی آپ سے واقف ہیں اور ناآشنا بھی آپ سے واقف ہیں۔ ایسا محبوب القلوب اور محبوب کل انسان نہ آنکھوں نے دیکھا اور نہ کانوں سنا۔

ہم جانتے ہیں کہ آپ فرزند نبی۔ دلبند علی اور فاطمہ کے لال ہیں۔ ہم جانتے ہیں کہ آپ خدا کے پیارے اور نبی کے دلارے ہیں ہم جانتے ہیں کہ آپ اعلیٰ سے اعلیٰ اور بہترین سے بہترین دینی باتوں کو پیش کیا جائیں اور اقرار کیا جائیں مگر اس بے خبری اور ناواقفیت کے باوجود اقوام عالم کی زبان پر حسین حسین کیوں ہے۔ کیوں ہر گوشہ سے صدائے حسین بلند ہے کیوں ہر جگہ حسین کے علم استادہ ہوتے ہیں۔ کیوں ہر حصہ میں

محرم ایام عزا منایا جاتا ہے۔ مانا کہ سکندر بڑے شخص تھے۔ بڑے جنگجو بہادر اور فاتح تھے۔ بڑے کام کر گئے اور بڑے کارنامے چھوڑ گئے مگر پھر بھی ان کے نام اور ان کے کام معدودے چند کو ہی معلوم ہیں اور ان کے حالات سے چند نفوس ہی واقف ہیں۔ عوام کیا جانیں کہ سکندر کون تھے اور کیا کر گئے۔ مگر حسین کو دیکھو تو ان کا نام ہر زبان پر اور ان کا ذکر ہر لب پر۔ آبادی سے کوسوں دور۔ مہذب دنیا سے الگ تھلگ۔ ایک گمنام لق و دق صحرا میں حسین جنگل میں منگل کرتے ہیں۔ مٹھی بھر ساتھیوں کے ہمراہ خدا کی راہ میں سر کٹانے اور دین زندہ کرنے جاتے ہیں اپنے اور اپنے بچوں کی قربانیاں بارگاہ خداوندی میں چڑھاتے ہیں۔ اتنی سی قربانی آج اتنی بڑی کیوں ہو گئی اور اتنی سی بات کیونکر ایک عظیم الشان سانحہ ہو گئی۔ کیا دنیا کی زمین پر اس سے بڑھ کر قربانیاں نہیں ہوئیں۔ کیا یہ خشک زمین لاکھوں کروڑوں بندگان خدا کے خون سے تر نہ ہوئی؟ کیا چلتی ریت پر لاکھوں تڑپتی لاشیں چشم فلک نے کبھی نہ دیکھی تھیں؟ مگر وہ خونیں داستانیں انسانی حافظوں سے مٹ گئیں وہ داستانیں ملک گیریوں اور عناد و بغض سے مملو تھیں۔ اس لیے اذہان عالم سے اتر گئیں۔ مگر داستان حسین محض خدا کے واسطے کی تھی اور حسین کی قربانیاں للہی تھیں اس لیے آج تک بھی فراموش نہ ہو سکیں اور نہ اس کی عظمت میں آج تک فرق آ سکا۔

امام ہمام نے کبھی سے جنگ کی نہ کسی کا ملک چھینا نہ کسی پر چڑھائی کی نہ کسی کو قتل کیا نہ کسی کو تکلیف پہونچائی نہ کسی کا مال لیا۔ یزید کی بے دینی جب تک اس کے نفس تک محدود رہی۔ یہ خاموش رہے اور جب یہ بے دینیاں بڑھتے بڑھتے عالمگیر ہونے لگیں اور قوانین دین کے علی الرغم یزیدی دین کے قانون بنائے جانے لگے۔ بھائی بہن کے نکاح ہونے لگے۔ ماں بیٹے سے رشتہ عقد باندھے جانے لگے شراب پی کر نماز پڑھائی جانے لگی اور ملت تباہ ہونے لگی تو حسین کی روح جو حقیقتہً روح اسلام تھی تڑپنے لگی اور بہانہ تلاش کر رہی تھی۔ کوفیوں نے خطوط کے تانتے باندھ دیئے اور بلاوے پر بلاوے آنے لگے کہ دین کو بچانے کو فہ چلے آیئے تو حسین پر اپنی قربانی واجب ہو گئی دین بچانے ہی کے لیئے اٹھ کھڑے ہوئے اور کربلا کا راستہ لیا مٹھی بھر ساتھیوں کے ساتھ حق کا اعلان فرمایا مگر شہید ہو گئے اور اپنے پاک خون سے اسلام کے داغ دھبوں کو ایسا دھویا کہ پھر اسلام آغشتہ ہو نہ سکا۔ مسلمانوں کی طرفداری کی اور مارے گئے اسلام کا علم بلند فرمایا اور قتل کر دیئے گئے۔ فسق و فجور سے مسلمانوں کو روکا اور شہید کر دیئے گئے۔ اس مشن میں آپ کے ہمراہ نہ ٹڈی دل فوج تھی نہ سوار۔ نہ تیر و تفنگ تھے نہ تیغ و علم صرف بہتر نفوس تھے ان میں بھی کئی بوڑھے اور کتنے ایک بچے اس مٹھی بھر جماعت کے ساتھ آپ نے محارم الہی کو ٹھکرانے والے سرکش کا مقابلہ فرمایا اور باطل کے بادلوں سے اسلام کو باہر نکال کر دنیا کو دکھا دیا کہ اسلام کا حقیقی روشن چہرہ یہی ہے اس پر شراب خور بگڑے۔ اس پر بے دین آستینیں چڑھانے لگے اور اس پر لعین چیں بہ جبیں ہو گئے اور حسین کا جواب تیروں سے تلواروں سے دیا حسین اور حسین کے مقدس ساتھیوں کا وہیں ڈھیر کر دیا مگر اس شہادت نے اس قربانی نے اور اس ایثار نے اسلام کو زندہ کر دیا اور انہی کا نام و نشان کو بھی صفحۂ روزگار سے مٹایا۔

بہتر نفوس کیا اور ان کا کارنامہ ہی کیا ایک دم



M. S. Mohd. Hasan Bilgrami
Acctt: General (Retd).
President Majlis Paigah
Sir Khurshed Jah.
Hyderabad and Lucknow.



Mirza Ali Mohammad Kashani
Merchant
Calcutta.



جناب مولوی سید ہادی حسین صاحب معہ فرزندان
جناب سید افتخار حسین صاحب سپرنٹنڈنٹ پولس
حیدرآباد دکن



*(Sitting)* Mirza Abid Hosen Pro. Jaun Tea
r Phears Lane Calcutta.
*(Standing)* Nawab Hosen Ali Khan
of Malerkotla.

جان کیا اور اس کی قربانی ہی کیا جس دنیا وی دیوتا پر لاکھوں کروڑوں انسان بھینٹ چڑھ گئے۔ جہاں ہزاروں لاکھوں عورتیں بچے قربان کر دیئے گئے جس دنیا نے انسانوں کے خون کے دریا بہا دیئے وہاں ایک انسان کا مارا جانا کیا اور ان کے خون سے زمین کی پیاس کا بجھنا کیا مگر نہیں قدرت نے اس ایک جان کے بدلے میں ستر ہزار جانوں کی دیت قبول کی اور اسی ایک جان کی قربانی سے ستر کروڑ جانوں کو آجتک زندہ رکھا۔ اور اس قربان ہونے والے کا کارنامہ ایسا زندہ کر دیا کہ آج تک بھولا نہ گیا اور اس قربان ہونے والے پر سے لاکھوں جانیں قربان ہوتی جا رہی ہیں اور اس کی یادگار کو زندہ رکھے ہوئی ہیں۔ یہ خونیں داستان چودہ صدیوں کے بعد بھی اتنی ہی درد بھری اتنی ہی اثر آفریں اور اتنی ہی جگر خراش ہے جیسی وہ ۱۰ محرم ۶۱ھ روز جمعہ کو تھی۔

یہ سانحہ درد بھرا کیوں ہے۔ یہ داستان اتنی دل خراش کیوں ہے۔ یہ قربانی جذبات میں اتنی ڈوبی کیوں ہے جو صدیوں گزرنے کے بعد بھی جیسی کی تیسی ہے سال کے سال تو قتل حسین ہوتا نہیں ہے۔ سال کے سال کربلا کی لڑائی ہوتی نہیں سال کے سال یزید اور ابن زیاد کے خونیں کارنامے ہوتے نہیں سال کے سال حسین اپنی قربانی دیتے نہیں۔ سال کے سال حسین زندہ ہوتے نہیں اور یزیدیوں کے خونیں ہاتھوں سے شہید ہوتے نہیں۔ پھر کیوں ہر محرم وہی ۶۱ھ کا محرم نظر آتا ہے پھر کیوں ہر سال کربلا کا منظر ہمارے سامنے آجاتا ہے۔ پھر کیوں ہماری روحیں حسین کے لیے تڑپنے لگتی ہیں پھر کیوں ہماری آنکھیں عقیدت کے آنسو حسین پر سے نثار کرنے لگتی ہیں۔ کیوں نہیں یہ سانحہ بھی دنیا کے دیگر افسانوں کے مانند ذہنوں سے اتر جاتا ہے خصوصاً جب کہ اس کی مٹانے کی تابڑ توڑ کوششیں کی جا رہی ہیں۔ محض اس لیئے مٹائے مٹتا نہیں اور بگاڑے بگڑتا نہیں۔ اور بھلائے بھولتا نہیں۔ کہ حسین اسلام ہے اور اسلام حسین ہے اور یہی روح ہم مسلمانوں کے رگ وپے میں داخل اور جاری و ساری ہے۔ جب تک یہ روح ہمارے اندر ہے ہم حسین کو بھول نہیں سکتے اور حسین ہماری جانوں سے جدا نہیں ہو سکتے۔ حسین شہادت سے پہلے نبی کے نواسے علی کے بیٹے اور فاطمہ کے لال تھے اور بعد شہادت بنائے لَا اِلٰہَ اِلَّا اللہ محمد رسول اللہ ہو گئے ہیں۔

حسین خدا کے لیئے خدا کا نام بلند فرماتے ہیں۔ خدا حسین کا نام بلند فرماتا ہے۔ حسین خدا کے لیئے اپنی جان دیتے ہیں اور خدا حسین کو حیات جاوید بخشتا ہے۔ حسین خدا کی آن بان پر مرمٹتا ہے اور خدا حسین کی آن بان تا قیامت قایم کر دیتا ہے۔ حسین راہ خدا میں اپنا سر دیئے دیتے ہیں اور خدا حسین کو سر بلند فرماتا ہے۔ حسین اپنے خون سے خدا کے دین کو پاک صاف کرتے ہیں۔ اور خدا حسین کے خون بہا کے لیئے مسلمانان عالم کی آنکھوں سے خون رولاتا ہے۔ حسین کا سر کٹ جاتا ہے مگر باطل کے آگے خم نہیں ہوتا۔ حسین کے ہاتھ کٹ جاتے ہیں مگر بیعت کی لعنت سے گندہ نہیں ہوتے۔ حسین زخمی ہو جاتے ہیں۔ مگر خدا کے دین کو زخمی ہونے نہیں دیتے۔ حسین خون میں نہائے جاتے ہیں مگر اسلام کی نکسیر پھوٹنے نہیں دیتے ہیں۔ حسین نے اپنے کو مٹایا اور نام خدا کو زندہ کر دیا۔ اور دنیا کو دکھا دیا کہ حق پر قربان ہونے والے ایسے ہوتے ہیں اور باطل کے ٹھکرانے والے ایسے ہوتے ہیں۔ اس پاک اور بے لوث قربانیوں نے حسین کو

زندہ جاوید بنا دیا اور ولا تقولوا لمن یقتل فی سبیل اللہ اموات بل احیاءٌ کا سہرا ایا کر دیا۔ اسی سر کٹوانے نے آپ کو سربلند کر دیا۔ اسی ہاتھ کٹوانے نے آپ کو سربلند کر دیا۔ اسی ہاتھ کٹوانے نے انما یبایعون اللہ کی شان آپ میں پیدا کردی اسی قربانی نے دو عالم کو آپ پر سے قربان کر دیا۔ اسی زندہ دلی نے آپ کو زندہ جاوید بنا یا۔ اسی حسینی نماز نے آپ کو مسجود عالم بنایا اور اسی محبوبیت نے آپ کو محبوب القلوب بنایا اور اسی شہادت نے آپ کو سید الشہداء بنایا۔

چند گھنٹوں کے اس واقعہ میں اور اس دوپہر والی داستان میں کچھ ایسی تڑپ اور دلسوزی ہے کہ جس نے سُنا رُو دیا اور جس نے پڑھا اُس کی ہچکیاں بندھ گئیں۔ چودہ صدیوں کے بعد اس میں وہی جگر خراشی اور اس میں وہی دل تنگانی پائی جاتی ہے آج بھی اس میں وہی اثر ہے جو یوم عاشورہ تھا۔ آج بھی اس میں زینب کی وہی دل کی تڑپ پائی جاتی ہے جب بہن نے بھائی کا لاشہ دیکھا تھا۔ آج بھی عزاداران حسین کے آنسو اسی طرح اُبل پڑتے ہیں۔ جیسے پیاری سکینہؑ کے آنسو باپ کے لاشہ کو دیکھ کر اُبل پڑے تھے آج بھی اس میں وہی سوز و گداز ہے جو عابد بیمار کے دل میں یوم عاشورہ تھا۔ محرم تو محرم غیر محرم میں بھی جہاں یہ خونیں داستان چھڑی اور آنسوؤں کی جھڑی لگی۔ ہم بھلا حسینؑ کو بھول سکتے ہیں جس نے ہمارے لیئے اپنی اور اپنے پیاروں کی جان دی۔ خدانخواستہ ہم ایسے احسان فراموش ہو بھی جائیں اور حسین کو بھول بھی جائیں تو کیا یہ ممکن ہو سکتا ہے کہ اسلام حسین کو بھول جائے؟

اس قربان ہونیوالے کا اپنے بال بچوں کے ساتھ بے آب و دانہ غربت و بے کسی میں شدت تمازت اور انتہائی بھوک پیاس میں خدا کے نام پر قربان ہو جانا کچھ ایسا دردناک منظر تھا جس پر حق سبحانہ نے خود اپنے آثار و آثار فلکی وارضی سے اپنی شدت غضب وجلال کا اظہار فرمادیا۔ مہینوں آسمان سے خون برسنا زمین سے خونیں فواروں کا نکلنا۔ آفتاب کا تیرہ و تاریک ہو جانا موبیتوں کا فریاد کرنا۔ چڑیوں کا چیخنا پکارنا جنات و ملائکہ کا نوحہ خوانی کرنا کتب تواریخ تک ہی محدود نہیں بلکہ احادیث میں بھی مندرج ہے مزار پر انوار پر تا قیام قیامت ستر ہزار فرشتوں کا روزانہ نازل ہونا آپ پر رونا اور درود و سلام عرض کرتے رہنا حضرت شیخ عبدالقادر جیلانیؒ سے بھی مروی ہے آنحضرتؐ کا پیش گوئی فرمانا اور حضرت جبرئیل کا اس کی تصدیق کرنا کہ غم حسین سال کے سال تا قیامت تازہ ہوتا رہے گا۔ ہماری احادیث صحیحہ سے ثابت ہے پھر بعض حضرات کا عزاداری حسین کو بدعت ٹھیرانا اور تین روز سے بڑھ کر کسی کی عزاداری کو ناجائز ٹھہرانا کہاں تک قابل اعتنا ہو سکتا ہے سہ روزہ عزاداری کی قید تو عوام کے لیئے یقیناً قابل تسلیم ہے مگر حسین ہم سب سے بالاتر ہیں اور ان کی عزاداری بھی عام عزاداریوں سے فزوں تر ہے یہ بھلا سہ روزہ قید کیونکر آسکتی ہے جب کہ اس عزاداری کا سال سال ہوتی رہنا حدیثوں سے مصرح اور واقعہ سے ساٹھ سال پہلے خود آنحضرت کا اس پر رونا رُلانا حدیثوں سے ثابت ہے۔

در دل من درد افزودی و دگوئی منال آتشے در جانم افگندی و می گوئی مسوز

عزاداری حسین کو مٹانے کی سعی لا حاصل اغراض کی تحت امارت مروان سے شروع ہوئی اور آج تک بھی طرفداران یزید اس کی پیچھے پڑے ہوئے ہیں مگر خدا کی شان ہے کہ یہ عزاداری کم ہونے کے بعوض سال کے سال عالمگیر ہوتی چلی جاتی ہے۔ فقط



Hasan Mumtaz Alam Sahab Siddiqi,
Hyderabad,
Police.



خان صاحب جناب سید لطف حسین صاحب
انسپکٹر پولیس سی- آئی- ڈی- الہ آباد



جناب سید تصدق حسین صاحب
انسپکٹر پولیس- مہمن بجنور



**S. Mushtaq Hosen Esq.** B. A., P. C. S. City Magistrate,
BARABANKI.



**S. Abid Raza Zaidi Esq.** M. A.
Treasury Officer,
Budaun.

# ریویو بر اشارات غم

(از جناب سرپرست مدظلہ العالی)

حضرت نجم آفندی ہندوستان کے اُن مایۂ ناز شعراء میں سے ہیں جن پر جس قدر ناز و فخر کیا جائے بجا ہی مضمون صرف اس قدر ہی کہ آپ کا وجود ایسے زمانہ میں ہی جبکہ ہندوستان کی سرزمین پر اہل کمال کی قدر کرنیوالے مفقود ہیں۔ اور اس پرطرہ یہ ہی کہ آپ خوش قسمتی سے شیعہ بھی واقع ہوئے ہیں۔ اگر اس فن لطیف کی قدردانی صرف اس جرم پر کہ ہندوستان کا مایۂ ناز شاعر شیعہ واقع ہوا ہی اُس کی قدردانی نہ کریں تو انتہا درجہ کی ناانصافی ہوگی۔ میری عادت میں مبالغہ آمیزی نہیں ہی نہ اس کا میں کبھی بھولے سے بھی عامل ہوتا ہوں لہٰذا صرف اُن حضرات سے جو اُردو زبان کی قدر کرتے ہیں اور فن شاعری سے دلچسپی رکھتے ہیں اس قدر عرض کرنا چاہتا ہوں کہ اہل بیت حضرت سرور عالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے مناقب اور درد آفرین مصائب اگر اُردو شاعری کے لباس میں دیکھنا ہوں تو "قصائد نجم" اور "اشارات غم" اس مقصد کے حصول میں بہترین معاون ثابت ہوں گے۔ جو حضرت نجم آفندی کے قلمی شاہکار ہیں۔ اسلامی دنیا کے صفحات پر حضرت نجم آفندی کے شاہکار قلم "قصائد نجم" کے بعض اقتباسات پیش کئے جا چکے ہیں۔ مجھے اُمید ہو کہ ناظرین اسلامی دنیا جن کو فن شعر و شاعری سے دلچسپی ہو فوراً حضرت نجم آفندی کی ہمت افزائی کرتے ہوئے ہمایوں مرزا صاحب۔ ہوم آفس کمپاؤنڈ حیدرآباد دکن کے پتہ پر درخواستیں بھیجکر دونوں کتابوں کو طلب کرینگے اور انشاء اللہ عنقریب جناب نجم صاحب کو دوسرے ایڈیشن کا انتظام کرنا ہوگا میرا دل چاہتا ہی کہ زیادہ سے زیادہ دو تین ماہ کے عرصہ میں صرف ان کتابوں کے دوسرے ایڈیشن ہی کا انتظام نہ ہو بلکہ ادب اُردو کے قدردان حضرت نجم کے دوسرے قلمی شاہکاروں سے لطف اندوز ہو سکیں۔ والسلام

خاکسار محمد لقاء علی حیدری ۱۵ اپریل ۱۹۳۶ء

# کوثر والے

(از قصائد نجم)

| | |
|---|---|
| ملک عرب کا تپتا جنگل | دھوپ سے ذرہ ذرہ بیکل |
| قہر کی گرمی وقت ستم کا | خشک ہے پانی دیدۂ نم کا |
| شعلہ بکف ہیں لو کے تھپیڑے | ڈوبے ہے ہیں خشکی میں بیڑے |
| رو بہ رضا ہیں چند مسافر | راہ طلب میں صابر و شاکر |

مصحف حق کے بکھرے پارے
عرش زمیں پر چاند ستارے

گورے چہرے زلفیں کالی
پیوست ابرو آنکھ غزالی

تن میں اُجلے اُجلے جامے
سب کے سروں پر سبز عمامے

لانبے نیزے تیغیں دودھاری
گھوڑے جیسے باد بہاری

مکے والے مدینے والے
اپنے نبی کے رشتہ والے

ساری خدا کی شان کی باتیں
آپس میں قرآن کی باتیں

فخر عجم کے فخر عرب کے
شاہ شہیداں آگے سب کے

ایک کے پیچھے ایک عماری
ناقوں کے اوپر بیبیاں ساری

گود میں ننھے ننھے بچے
جیسے گاون میں موتی سچے

چھوٹا سا ایک شامی لشکر
حر ریاحی جس کا افسر

ان کا رستہ روکنے آیا
شیر دلوں کو ٹوکنے آیا

آیا لیکن پیاس کا مارا
مرنے کے وسواس کا مارا

سب کے لبوں پہ پپڑیاں جمائیں
منہ سے باہر خشک زبانیں

ایسا پتلا حال جو دیکھا
دشمن کو پامال جو دیکھا

جوش میں آئے کوثر والے
ابر کرم کے برسے جھالے

ایک خیال و خواب تھا پانی
کوسوں تک نایاب تھا پانی

بچوں کا بھی دھیان نہ آیا
خوب پلایا خوب لٹایا

مشک ہرا کے منہ کھول رہی تھی
تشنہ لبوں سے بول رہی تھی

عام کرم کی شان دکھائی
گھوڑوں کی بھی پیاس بجھائی

ایک نہ رکھا قطرہ باقی
واہ ری ہمت واہ ری ساقی

# زندانِ شام

(از اشارات غم)

یادِ شہ کربلا شام کے زنداں میں ہے
صبح قیامت نما شام کے زنداں میں ہے

سید سجاد ہیں طاعت محبوب میں
چاند سا نکلا ہوا شام کے زنداں میں ہے

جان رسول خدا دشت میں ہے بے کفن
آل رسول خدا شام کے زنداں میں ہے

دھوپ میں کٹتا ہے دن رات میں کٹتی ہے شب
ہر ستم ناروا شام کے زنداں میں ہے

اہل وفا اُٹھ گئے اہل جہاں ہیں خموش
ماتم اہل وفا شام کے زنداں میں ہے

تیر ہے تلوار ہے تذکرۂ کربلا
روز نئی کربلا شام کے زنداں میں ہے

بالی سکینہ چلی باپ کا غم لے چلا
اور یہ ماتم نیا شام کے زنداں میں ہے

فرق شہ کربلا دیکھیے کیونکر ملے
ایک یہی آسرا شام کے زنداں میں ہے

جائے گا یہ سلسلہ تیرھویں معصوم تک
آج نئی ابتدا شام کے زنداں میں ہے

# غیرتِ حق

(از جناب شیخ صادق حسین صاحب بی۔ ایس۔ سی کلکتہ)

تباہی میں سفینہ آ چکا تھا اُمتِ جد کا
یہ کشتی ڈوب کر خوں میں شہِ دیں نے نکالی ہے

جب ظلم اپنی حد سے گزر جائے جب طاقت کا گھمنڈ اور قوت کا نشہ جابر سلاطین کو از خود رفتہ بنا دے جب حق کے افق پر باطل کی گھنگھور گھٹائیں چھا جائیں جب نور کے گُل کرنے کی فکر میں کفر و ظلمت کی آندھیاں چلنے لگیں جب بدی کی قومیں نیکی سے برسرِ پیکار ہو جائیں۔ جب فتنۂ عالم صلح کل اور امن عام پر فاتحہ پڑھنے کے لیے اقتدار حاصل کر لے تو غیرتِ حق کا یہ تقاضا ہے کہ وہ ظلمت کے طلسم خانے کو توڑنے کے لیے۔ باطل کی فرعون سامانیوں کو خاک میں ملانے کے لیے۔ یعنی کفر کے دین بوالہوسی پر کاری ضرب لگانے کے لیے مادرِ دُنیا کے آغوش میں ایسے انسان پیدا کرے جن کی تبلیغی جد و جہد کی صدائیں اجتماعِ ضدین کی تنبیہ کرتی رہیں۔ یہ قدرت کا طریقہ جب سے دُنیا قایم ہوئی اب تک جاری و ساری ہے۔

ابتدائے آفرینش سے لے کر آج تک روزِ ازل سے لے کر اس دن تک خصوصاً از آدم تا ایندم اُس فہرست میں جس میں تمام باطل کے تابوت میں آخری کیل جڑنے والوں کا نام درج ہے محمد و آلِ محمد کے گھرانے کا نام اُس کی عنوانِ زینت ہے مجھے نہیں معلوم کہ عالم کی تاریخ کوئی ایسی مثال پیش کر سکتی ہے جو اہلبیت کی برگزیدہ شخصیتوں کے معیار کے مقابل میں لائی جا سکے۔ پیرِ فلک کی سال خوردہ آنکھیں بہت سے حق کے شیدائیوں کو دیکھ چکی ہیں۔ اس نیلگوں آسمان کے نیچے سیکڑوں روحیں ایسی گزری ہیں جن کی لطافت کا بیان کرنے میں اب تک تاریخ کی زبان مزا لے رہی ہے اس نامراد دنیا میں باوجود ظلم و ستم کی سلطنت ہونے کے ہزاروں ایسے رحمت کے متوالوں کی داستانیں ملیں گی جن کے دُہرانے میں ایک فخر حاصل ہوتا ہے لیکن محمد و آلِ محمد کے اس اعلیٰ معیار اور باعزم عمل میں جس نے حق کے نام کو اس قدر بلند کر دیا کہ لفظ کی بندش ختم ہو گئی۔ کوئی دوسری مثال نظر نہیں آتی۔ مقابلے کے ثبوت میں کوئی نام بتانے کی ضرورت نہیں۔ دنیا خود سمجھ رہی ہے۔ بس اتنا کہہ دینا کافی ہے کہ تمام خوبیوں کا مجموعہ جس پیمانہ پر تیار ہو سکتا ہے نیکیوں کی بڑائی جس حد تک کی جا سکتی ہے تمام خصوصیات کی تصاویر کو جس اعلیٰ شان میں دُنیا کسی البم میں جمع کر سکتی ہے بلکہ وہ ساری بڑائی وہ تمام بلندی۔ وہ سب اچھائی جس سے انسان حقیقی انسان بن سکتا ہے بدرجہ اولیٰ اہلبیت میں اگر نہ ملے تب

عالم کسی دوسری جگہ تلاش کرے۔

حسین، جس تاجدار اسلام کے نواسے کے متعلق مجھے کچھ کہنا ہے۔ محمد کے گھرانے کی ایسی فرد تھی جو دنیا کی تاریخ میں اپنی آپ ہی مثال ہے۔ سچی قربانی۔ حقیقی ایثار علم و فضل۔ سخاوت و شجاعت حلم و بردباری غرض وہ کونسی بلند مرتبہ خوبی تھی جو فاطمی خاندان کے شہید اعظم نے ان الفاظ کو اپنے معنے سے بلند نہ کر دیا ہو۔

"نجات ابدی" کا وہ محبت بھرا پیام جو عبداللہ کے یتیم بچے کے منہ سے نکلا تھا۔ اس کو مسیحی قوم کے کسی سردار نے نہیں۔ ہندو و بدھ مت کے کسی لیڈر نے نہیں بلکہ ملت اسلامیہ کے اس ریفارمر نے دنیا کے گوشے گوشے میں صحیح معنوں میں پہونچا دیا جو غریب تھا لیکن کسی حاجتمند کو مایوس نہ پھیرا۔ گو فقیر تھا لیکن کوئی سائل در سے خالی ہاتھ واپس نہ کیا۔ مصائب میں گرفتار ہوتا رہا لیکن حق نمائی سے ہاتھ نہیں اٹھایا۔ زمانہ نے آنکھیں پھیر لیں دنیا نے چالیں چلیں فلک کج رفتار نے کوئی کسر نہ اٹھا رکھی اس اعلیٰ مطمح نظر کو جس سے بلند مرتبہ انسانیت کی ساخت ہوتی تھی عمل کے خیال سے باہر نہ کیا

حضور والا! مجھے تو ایسا زبردست انسان ڈھونڈھنے میں دقت ہوتی ہے۔ تاریخ کے صفحات کھلے ہوئے ہیں۔ واقعات جہاں تک حقیقت کے تحت میں ہم تک پہونچے ہیں۔ روایتیں جتنی بھی سچائی کا پہلو لئے ہوئے ذکر کرنے والوں کی آغوش میں پائی جاتی ہیں ان میں کوئی بھی ایسا شہید نظر نہیں آتا جس نے شہادت کے وزن کو اس قدر بھاری کر دیا کہ جس کے صرف بوجھ کا خیال ہی ہستیاں متزلزل کرنے کو کافی ہے۔ میرے خیال میں اولوالعزمی ثبات قدم۔ صبر و استقلال کو فخر ہو گیا کہ جو معنی وہ انسانوں کی کوتاہی سے اپنے دامن کے نیچے شرمندگی سے چھپائے ہوئے تھے۔ اس کو فاطمہ کی گود کے پلے ہوئے نے عمل کے پردے پر دکھا دیا۔

میں یہ نہیں کہتا کہ دنیا نے شہید ہی نہیں پیدا کیے نہیں نہیں! تماشا گاہ عالم کے اسٹیج پر بہت سی ایسی مثالیں ہیں جنھوں نے شہادت کے درجے میں کامیاب قدم رکھا۔ کیا ہندو مت کیا عیسائیت، کیا اسلام ہر قوم میں ایک نہیں کئی ایک میدان شہادت کے ہیرو نظر آتے ہیں لیکن ساتھ اس کے یاد رہے کہ یہ ظلم ہوگا اگر کربلا کے شہید کو صحیفۂ شہادت کا عنوان زینت تسلیم نہ کیا جائے۔ کیا کوئی دنیا میں ایسا ہے جو ہر بات میں کامل ہونے کے باوجود ہر شے میں اعلیٰ پیمانہ پر پہونچنے کے باوجود۔ ہر خوبی سے آراستہ ہو کر ہمت و استقلال کے ساتھ۔ جرات و شجاعت کے ساتھ شہادت کے جام کو نوش کر لے اور پھر تمام مصیبتوں میں گرفتار ہو کر تمام آلام میں پھنس کر۔ تمام تکلیفوں میں گھر کر غرض تمام دکھوں میں محصور ہو کر ہنسی خوشی اپنی جان کو حق پر قربان کر دے یہ بہت مشکل کام ہے۔

حسین تاجدار نبوت کے نواسے۔ علی کے لاڈلے فاطمہ کے پیارے عالم بھی تھے۔ فاضل بھی تھے فلسفہ داں بھی تھے۔ قرآن صامت کی تفسیر بھی تھے اور قرآن ناطق بھی تھے۔ شجاع بھی تھے۔ بہادر بھی تھے حلیم بھی تھے۔ سخی بھی تھے۔ عابد بھی تھے۔ زاہد بھی تھے۔ رحیم بھی تھے۔ کریم بھی تھے۔ غرض وہ تمام خوبیوں کے مظہر تھے کہ جس کا تصور

کیا جاسکتا ہے۔ حسین میں نیکی کی کوئی ایسی بات نہ تھی جو نہ پائی جاتی ہو۔ بلکہ وہ سراپا نیکی تھے۔ کیا دنیا کے پردے پر کوئی ایسی مثال موجود ہے جو باوجود ان تمام اچھائیوں کے ان ساری بلند مرتبہ باتوں کے حق کی حمیت میں مصیبت اور تکلیف میں گھر کر اپنی جان اور اپنے گھر بھر کی جان کو اس طرح خوشی خوشی قربان کر دے کہ ماتھے پر شکن نہ آنے پائے۔ پائے ثبات میں تزلزل نہ ہو۔ استقلال میں ذرہ برابر فرق نہ آئے اور اگر شش ماہی کو تیر لگے تو وہ اس کی سختی۔ دیکھ کر تین شب و روز کی بھوک و پیاس میں شکر خدا بجا لائے۔ موت سے اس طرح کھیلنا جس طرح بچے گیند سے کھیلتے ہیں۔ مادی عیش و آرام سے محرومی حاصل کر کے بڑی سے بڑی تکالیف کو خندہ پیشانی سے برداشت کر لینا۔ دنیاوی لذتوں سے الگ ہو کر کڑیل جوان کو ایڑیاں رگڑتے ہوئے دیکھنا اور خاک و خون میں غلطاں بیجان دیکھ کر سجدۂ شکر کرنا۔ شش ماہی کو دم توڑتے ہوئے دیکھنا۔ اُف تک نہ کرنا کسی معمولی انسان کا کام نہیں۔

جب دین محمدی خطرہ میں پڑ گیا تھا۔ جب اسلام کی سیدھی سادی تعلیم عرب کی قدیم توہم پرستی سے بدلنے والی تھی جب جاہلیت کا سیلاب سر سے اونچا ہونے والا تھا۔ جب باطل کے سردار یزید کا پورا ارادہ ہو چکا تھا کہ عرب کو اس تاریک دور میں پھر ڈھکیل دیا جائے جس سے وہ خدا خدا کر کے نکلا تھا۔ جب جرایم ظاہری اور باطنی حد سے تجاوز کرنے لگے تھے۔ جب وہ تمام فتنے جو ہمارے رسولؐ خدا کی جد و جہد سے مٹ گئے تھے پھر از سر نو برپا ہو رہے تھے اور حقانیت کا جہاز ظلم استبداد کی متعددہ کوششوں سے تباہی میں آ گیا تھا تو بنی نوع انسان کے محسن حق کے حقیقی علمبردار۔ تاجدار اسلام کے پیارے نواسے نے خون میں ڈوب کر اس کشتی کو نکالا۔ یہ تھا وہ کمال جس کی وجہ سے آج اسلام اصلی اسلام کی صورت میں موجود ہے یہ تھا وہ کارنامہ جس کے سبب سے دین محمدی اپنی ساری آن بان سے قایم ہے۔

حسین نے اپنی توہین گوارا کی۔ اپنا وطن چھوڑا۔ اپنا گھر بار لُٹا دیا۔ تین شب و روز بھوک و پیاس کی تکلیف بھی زہر میں بجھے ہوئے ہتھیاروں کے زخم کھائے دشمنوں کے طعنے سُنے عزیز دوست چہیتے فرزند۔ پیارے بھائی اور تمام اقربا کو نثار کر دیا۔ اپنے دل کے ٹکڑے شش ماہے تک کو قربان کر دیا۔ لیکن انسانیت کی توہین کرنے والے توہین کے سامنے سر نیچا نہ کیا۔ باطل کے سامنے سر نہ جھکانا تھا نہ جھکایا

شاہ است حسین بادشاہ ہست حسین
دین است حسین دیں پناہ ہست حسین
سر داد نہ داد دست در دست
حقا کہ بنائے لا الہ ہست حسین

یہ تھا وہ انقلاب جو حسین نے پیدا کر دیا۔ یزید کی بیعت نہ کر کے حسین کا صرف اموی تاجدار کی اطاعت سے انکار کا مقصد نہ تھا بلکہ حق کے علمبردار کو باطل کے سردار سے کوئی ذاتی پرخاش نہ تھی بلکہ حسین کا یہ مقصد تھا کہ دنیا سیکھے اور زمانہ سبق لے کہ ظلم و ستم۔ کفر و نفاق۔ بیجا تفوق اور حق ناجائز اقتدار اور ہر بری صفت سے۔ جو سوسائٹی کے لئے خطرناک اور زمانے کے لئے ہولناک ہو اُن کے سامنے انسان کبھی سر نہ

نہ جھکائے۔ انسانیت کی توہین کرنے والے قوانین کے سامنے کبھی سر تسلیم خم کرے بلکہ اگر ایسا موقعہ درپیش ہو تو حسین کی طرح قربانی دے کر انسانیت کی لاج رکھ لے، اور باطل کے سامنے گردن خم نہ کرے۔

حسین شہید ہو گئے۔ مولائے دو جہاں خلد نشین ہو گئے۔ مصائب اٹھانے والے دنیا سے چل بسے۔ کربلا کے شہید گزر گئے لیکن آج اسلام کی حالت پھر روبہ تنزل ہے۔ وہ ایک خدا اور ایک دین کا بنیادی اصول جس نے سب کو ایک رشتے میں منسلک کر دیا تھا آج پھر بھلا دیا گیا ہے اور اس سلسلہ میں عربی۔ عجمی۔ ہندی۔ ایرانی اور عیسائی اختلافات کی بنیادیں رکھی جا رہی ہیں۔ ہر طرف بے دینی کا بازار گرم ہے۔ دنیا کی زمین انسانوں کے خون سے رنگین ہو رہی ہے۔ دغا بازی اور مکاری پھر عام ہو رہی ہے۔ آج دنیا پھر ظلم و استبداد سے بھر گئی ہے اور صرف حسین اور ایک حسین کی متلاشی ہے۔ ان کے عمل پر چلنے کی خواہشمند ہے ہم کو دل تنگ نہ ہونا چاہیئے۔ وہ زمانہ آ رہا ہے جب حسین تو نہیں مگر حسین سا ایک حق کا علم بردار ظاہر ہو گا زمانہ کی کشمکش بتاتی ہے بنیادی قوموں کا جنگ و جدل میں حصہ لینا بتاتا ہے کہ نفسانی جدوجہد کے ساتھ جب ساری لوگ لڑ پڑیں گے۔ جب تمام قومیں برسرپیکار ہو جائیں گی پھر پھر ایسی جنگ جو گیس کی جنگ کہلاتی ہے یعنی جس میں نہ حملہ کرنیوالے کا بچنا آسان ہے اور نہ اس کا جس پر حملہ کیا جائے شروع ہوئی تو یقین ہے کہ ہوتے ہوتے وہ دن آ جائیگا جب سارے لوگ تھک کر بمقتضائے فطرت اس واحد ذات کی طرف رجوع ہوں گے جو خالق کائنات ہے وہ وہ دن ہو گا جب سب ایک ہو جائینگے۔ سارا عالم ہم خیال ہو جائے گا۔ ایک ملت کے سوا کوئی دوسرا دین نہ ہو گا۔ ان انشاء اللہ تعالے آپ دیکھیں گے کہ اس دین کا سردار وہ آل محمد کی آخری فرد ہو گی جسے ہم امام آخرالزماں کہتے ہیں۔

# واقعہ کربلا سے اخلاقی سبق

(از جناب مولوی نظام الدین حسین صدیقی نظامی بدایونی کے قلم سے)

محرم کا مہینہ ہمیشہ سے عرب میں ایک ممتاز مہینہ رہا ہے۔ اسلام سے پہلے ایام جاہلیت میں اہل عرب اس مہینے کو خاص عظمت اور اہمیت کی نگاہ سے دیکھتے تھے۔ تمام جھگڑے اور لڑائیاں اس مہینے میں بند کر دی جاتی تھیں۔ گویا یہ وہ مبارک مہینہ تھا جو اہل عرب جیسی جنگجو قوم کو پُرامن بنا دیتا تھا اسلام نے بھی اس مہینے کی عظمت کو قایم رکھا لیکن نبی اکرم صلعم کی وفات کے بعد ۶۱ھ میں اس مہینہ میں کربلا کا جانگداز واقعہ ظہور میں آیا اور مسلمانوں میں یہ مہینہ رنج و غم کا مہینہ اور کم سے کم ایک فرقہ میں اس کو خاص مذہبی حیثیت حاصل ہو گئی ہے۔ اس مختصر مضمون میں جو اسلامی دنیا کے محرم نمبر کیلئے



Maulana Hakim Doctor
Syed Inayet Ali Shah Naqavi.
(Fazile Mashraqi)
D. I. M. S., H. A., H P.,
Medalist (Lucknow)
Editor Islami Dunya,
BUDAUN.



M. Nizamuddin Hosen Nizami
Editor Zulqarnain.
BUDAUN.



سید محمد ضیغم علی خاں



سید سرفراز علی خاں



عالیجناب الحاج خان بہادر نواب سید
مظفر علی خاں صاحب بہادر
اسپیشل مجسٹریٹ و رئیس اعظم جانسٹھ

کھ رہا ہوں اس واقعہ کی مذہبی حیثیت سے بحث نہ کرونگا
کیونکہ مجھے یقین ہے کہ دوسرے قابل مضمون نگاروں نے اس
واقعہ کے اس پہلو پر قلم اٹھایا ہوگا۔ میں صرف یہ دکھانا چاہتا
ہوں کہ ہم اس واقعہ سے اخلاقی سبق کس طرح حاصل کر
سکتے ہیں۔

اس سے قبل کہ میں اس کی اخلاقی حیثیت پر
روشنی ڈالوں یہ عرض کرنا چاہتا ہوں کہ اس واقعہ کی
یادگار شیعہ اور سنی مسلمانوں کے دونوں گروہوں میں
منائی جاتی ہے۔ اور شیعوں سے زیادہ سنی بھائیوں نے
رنج و غم کی اس یادگار کو میلے ٹھیلے کی شکل دیدی ہے لیکن حضرات
ہندوستان میں بلکہ ایران و عراق میں غیر شرعی اور
غیر اخلاقی رسوم کی اصلاح کی طرف توجہ شروع ہوگئی ہے
شاہ ایران رضا شاہ پہلوی نے ان مذموم اعمال و حرکات
کو ماتم حسین کے سلسلہ میں ہوتی تھیں عملاً بند کر دیا ہے
کچھ عرصہ ہوا کہ اصفہان کے ایک نامور مجتہد شیخ محمد تقی مدظلہ
کا ایک فتویٰ میری نظر سے گزرا تھا جس میں موصوف نے
سینہ کوبی۔ بدن کو زنجیروں قفلوں اور آہنی زنجیروں
سے زخمی کرنا اور تلواروں سے مجروح کرنا۔ حرکات وحشیانہ
اور خلاف شرع بتایا ہے۔ آپ فرماتے ہیں کہ "حسین ابن
علی نے صرف اعلان کلمۃ الحق کے لیئے یزید کی بیعت نہ کی
اور خود شہید ہو گئے وہ بھلا ایسی وحشیانہ حرکات پر
کب راضی ہوتے ہیں جن کا نام عزاداری رکھ لیا گیا ہے"

اسی سلسلہ میں مجتہد صاحب نے حضرت امام
ہمام کی اس آخری وصیت کا حوالہ دیا ہے جو جناب
امام نے اپنی ہمشیر حضرت زینب رضی اللہ تعالیٰ عنہا
سے مخاطب ہو کر فرمائی تھی۔ موصوف لکھتے ہیں:۔

"حضرت سید الشہداء نے آخری دم اہل بیت کو الوداع
کہتے وقت فرمایا "ہمشیرہ جان زمین و آسمان اور ما فیہا
سب فنا ہو جائینگے سوا خدائے حی و قیوم کوئی باقی نہ
رہے گا ایسا نہ ہو کہ میری وفات کے بعد تو اپنے منہ پر طمانچے
مارے یا چہرے کو زخمی کرے"

جہاں تک مجھے یاد ہے یہ فتویٰ سنہ ۱۹۲۹ء میں شائع
ہوا تھا اور اس کے بعد ہی جون سنہ ۱۹۲۹ء میں لاہور کے
مشہور مجتہد سید علی صاحب حائری مدظلہ نے لاہور کے ایک
عام جلسہ میں اس فتوے کی تائید میں عوام کو متنبہ کرنے کے
لیئے اعلان کیا تھا جس کا اثر گزشتہ نو سال میں کم و بیش تمام
ہندوستان میں ہونا شروع ہو گیا ہے اور عشرہ مقدسہ کے
موقعوں پر جو اخلاق کو خراب کرنیوالی رسمیں پھیل گئی تھیں وہ
مفقود ہوتی جا رہی ہیں۔

جناب سید الشہداء کے اخلاق حسنہ۔ صبر۔ حلم۔ شجاعت
سخاوت۔ خوف خدا عزم و استقلال۔ عبادت۔ زہد۔ صدق
مقال صفات حسنہ نہ صرف ان کی ذات میں جمع تھیں
بلکہ ان کے بہتّر رفقا جنھوں نے معرکہ کربلا میں جان بازی
کی انھیں صفات کا آئینہ تھے ان کی یادگار قائم کرنے
میں ہمارا فرض ہے کہ ان صفات کا پرتو اپنے میں پیدا
کریں ورنہ محض رونا اور نمائشی افعال سے اس یادگار
کی عظمت کو گھٹانا اظہار غم کا جائز اور مناسب طریقہ
نہیں ہے۔ ہم جس وقت آپ کے مصائب کی داستان کو
پڑھتے اور سنتے ہیں کہ آپ نے کیا کیا مصائب اٹھائے
تو ہمیں یہ غور کرنا پڑتا ہے کہ یہ مصائب کس لیئے تھے صرف

اس لیئے کہ سچائی اور صداقت کی حمایت مقصود تھی اور دنیا کا کوئی لالچ یا طمع یا خوف ان کو راہ حق سے نہ ہٹا سکا۔ لیکن حضرت ختمی مرتبت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے رونے کے واسطے بھی اس طرح فرمایش کی ہی من بکے علی الحسین فقد احسن بالنبی و فاطمہ جو حسین پر رویا وہ محسن رسول خدا و فاطمہ زہرا ہوگا۔ ملا محمد مبین فرنگی محلی لکھنوی نے اس حدیث کو باسناد معتبرہ لکھا ہی اور حضرت علامہ شاہ عبد العزیز نے سر الشہادتین میں لکھا ہی کہ بعد شہادت جو واقعات مثل امطار دم (خون کا برسنا) ہاتف غیبی کا گریہ کرنا۔ جنوں کا نوحہ و بکا میں مصروف ہونا اس لیئے تھا کہ "لیطلع الحاضرون والغائبون علی وقوعہا بل بابقاء البکاء والحزن المستمر و تذکر تلک الوقائع الہائلۃ فی امتہ الی یوم القیامۃ" تاکہ حاضر و غائب اس واقعہ سے باخبر ہو جائیں بلکہ بکا اور حزن کا سلسلہ ہمیشہ باقی رہے اور انتہا درجہ حضرت رسول خدا میں تذکرہ واقعات کربلا قیامت تک جاری رہے امید ہی کہ امت حضرت خیر الانام غم حضرت سید الشہدا میں مصروف گریہ رہ کر اپنے مسلم ہونے کا ثبوت دیگی اور اس عظیم الشان قربانی سے جو غلاق قایم کرنا یقیناً دوستی کے پردہ میں دشمنی کا مترادف ہے

ورروحانی سبق حاصل ہوتا ہی اس کو دہراتی رہیگی (مدیر)

اگر سچائی اور صداقت کا سبق دینے کے لیئے ہزاروں صفحات سیاہ کیئے جائیں تو ان سے وہ فائدہ نہیں ہوسکتا جو اس عظیم الشان قربانی کی یادگار منانے سے ہوسکتا ہی۔ بشرطیکہ اخلاقی حیثیت سے گری ہوئی مراسم کا اس میں دخل نہ ہو اور ہمیں یہ خیال رکھنا چاہیئے کہ جن کی یادگار ہم مناتے ہیں وہ ان مراسم کو جو قرآن اور شریعت کے خلاف ہیں اگر دیکھیں تو ہم سے خوش ہوں گے یا ناراض۔

ان تمام باتوں کو ملحوظ رکھ کر اگر ہم شہدائے کربلا کی یادگار منائیں تو اس کو دیکھ کر نہ صرف مسلمان بلکہ ہر طبقہ اور ہر فرقہ عزم و استقلال کے ساتھ صداقت پر قایم رہنے کا سبق حاصل کرسکتا ہی۔

(فاضل نامہ نگار نے جن فتاوی کی طرف اشارہ کیا ہے اُن سے عزائے حسین مظلوم برپا کرنے اور غم حسین میں صرف گریہ و بکا ہونے سے اختلاف نہیں کیا گیا۔ رونا ایک فطرتی امر ہی۔ اور انتہائی مصیبت کے عالم میں اگر عنان صبر ہاتھ سے جاتی رہے تو یہ فعل اختیاری نہیں کہا جاسکتا اور نہ قابل اعتراض ہوسکتا ہے۔ مظلوم کربلا کی عزاداری کے سلسلہ میں مسلہ بقیلہ

(مدیر)

# شاہان اسلام کا زمانہ اور تعزیہ

(از علمی جنتری کانپور ۱۹۳۲ء)

ہندوستان میں تعزیہ داری اُس زمانہ سے رائج ہی جس زمانہ میں علمائے دین کا عروج تھا اور وہ اس کے مانع اور مزاحم نہ تھے۔ شہنشاہ اورنگ زیب عالمگیر جس کی شرعی ہیبت اور پابندی دین کا ڈنکا بج رہا تھا وہ کبھی تعزیہ داری کا مزاحم نہیں ہوا

بلکہ اس زمانہ کے علمائے دین نے اس کے جواز کا فتویٰ دیدیا اور وہ ان کی تعظیم کرتے رہے ہیں جس کا ثبوت یہ ہے۔ علمائے صالحین این عصر امر مذکورہ از شعائر اسلام تصور فرمودہ قطعاً فتوے برائے ترویج و قیام آں دادہ اند (از رسالہ ازالۃ الاوہام مولوی عبدالرزاق نبیرہ مولوی عبدالعلی مرحوم) ترجمہ علمائے صالحین نے امور مذکورہ کو شعائر اسلام مان کر کے ان کے جاری اور قایم رکھنے کا قطعی فتویٰ دیدیا ہے۔

پس ازیں عصر و زماں علمائے صالحین فتوے بترویج وقیام تعزیہ امام مظلوم کہ دادہ اندکہ ودرست وترویج آں موجب ثواب و اجر عظیم است (خزانۃ المحققین) تصویر اسے کہتے ہیں کہ انسان کوئی چیز خدا کے مشابہ بنائے (صحیح بخاری وشرح کنز الدقائق) لایکرہ تمثال غیر ذی الروح لانہ لایعبد (کتاب ہدایہ) ترجمہ۔ غیر جاندار کی صورت بنانا مکروہ نہیں ہے۔ تصویر روضہ مقدسہ۔ منبر شریف۔ قبر مبارک جناب سولخدا تصویر چاہ۔ درخت خرما۔ تصویر نعل مبارک جناب سولخدا بنانا درست ہے! ازکتاب ماثبت بالسنۃ وکتاب دلایل الخیرات رقم زدہ۔ شاہ عبدالحق محدث دہلوی۔ جب شیعہ واہلسنت دونوں کی کتابوں سے غیر جاندار کی تصویر بنانا درست ہے تو روضۂ جناب امام حسین کی شبیہ بنانے میں کوئی شرعی قباحت لازم نہیں آتی۔ اگر حضرت نبی کریم کا روضۂ و گنبد نہ بنایا جاتا تو آج غیر قوموں کو یہ کہنے میں ذرا بھی تامل نہیں ہوتا۔ کہ مسلمانوں کے نبی کیسے تھے آثار واخبار تو ایک طرف ان کی قبروں کے نشان بھی مسلمانوں کو معلوم نہیں (امید ہے کہ مخالفین تعزیہ داری غور کریں گے)

# بلوچستان کا محرم

(از جناب چودھری فرمان علی صاحب فورٹ سنڈیمن)

بلوچستان کا صدر مقام کوئٹہ ہے یہاں خدا کے فضل سے چار پانچہزار مومنین کی تعداد ہے۔ زیادہ حصہ ہزارہ مومنین کا ہے جو کہ افغانستان سے امیر عبدالرحمٰن خاں کے وقت سے کوئٹہ میں آن کر مقیم ہوئے ہیں یہ لوگ بڑے مخلص مومن ہیں اور سپاہیانہ سپرٹ کے مالک ہیں۔ مسجد امام باڑہ اور پیش نماز کا مکمل طور پر انتظام ہے۔ اور جناب سید الشہداء علیہ السلام کی عزاداری میں بہت ہی اخلاص اور انہماک سے کام لیتے ہیں اور زبردست ماتمی ہیں (۴) عرصہ سے کوئٹہ میں انجمن اثناعشریہ قایم ہے جس کے اہتمام سے ہر معصوم کی ولادت اور شہادت پر مجالس کا انعقاد ہوتا ہے اور مذہب حقہ کی تبلیغ کے لیئے ہندوستان کے مایہ ناز مبلغین کو طلب کیا جاتا ہے زلزلہ سے پہلے انجمن مذکور نے چند فیملی کوارٹرس برائے رہایش حضرات زائرین جو براستہ کوئٹہ ایران وعراق تشریف لے جاتے تھے تعمیر کرائی ہوئے تھے ہندوستان اور دیگر بلاد اسلامی کے زائرین ہزاروں کی تعداد میں آکر مقیم ہوئے اور اراکین انجمن نے انکی آسایش

اور امام باڑہ کے لیے کوئی دقیقہ فروگذاشت نہیں کیا افسوس کہ بوجہ زلزلہ زوار خانے منہدم ہو چکے ہیں، ابتک ایک ہال و زنانہ کمرہ برائے انعقاد مجالس و صرف ایک فیملی کواٹر برائے رہایش زائرین تعمیر کرایا گیا۔ انجمن مذکور کی کوشش ہے کہ اگر قوم نے توجہ فرمائی تو امام باڑہ کے وسیع احاطہ میں مزید کمرے برائے رہایش زائرین تعمیر کرائے مجھے یقین واثق ہے کہ میری غیور اور مخیر قوم اس کار خیر میں حصہ لیکر داخل حسنات ہوگی۔ محرم کا عشرہ نہایت ہی شاندار طور پر منایا جاتا ہے اور جلوس علم بھی عظیم الشان طور پر انجمن مذکور کے زیر انتظام نکلتے ہیں علاوہ ازیں قندھاری مومنین کی مجالس عزا کا انتظام علحدہ ہے اور حضرات مومنین یو۔پی بھی عزاداری میں خوب اہتمام کے ساتھ حصہ لیتے ہیں۔

(۳) کوئٹہ میں ینگ مسلم شیعہ ایسوسی ایشن بھی عرصہ سے اکثر مفید قومی لٹریچر شائع کراتی رہتی ہے

(۴) کوئٹہ کے علاوہ بلوچستان کے دیگر اضلاع مثلاً سیوی۔ لورالائی۔ فورٹ سنڈیمن میں بھی پنجاب ہندوستان و افغانستان کے مومنین آنکر آباد ہو گئے ہیں اور عشرہ محرم الحرام خوب زور و شور کے ساتھ منایا جاتا ہے۔ خاکسار جب کوئٹہ سے تبدیل ہوکر فورٹ سنڈیمن میں آیا تو عشرہ محرم کے لیئے جناب عمدۃ الواعظین مولانا قبلہ شبیہ الحسنین صاحب بدایونی کو دعوت دی اور جناب ممدوح از راہ مہربانی زحمات سفر برداشت فرماتے ہوئے دو سال سے لورالائی اور فورٹ سنڈیمن میں عشرہ محرم پڑھ رہے ہیں اثر کا یہ عالم ہوتا ہے کہ شیعہ حضرات سے اہل سنت والجماعت زیادہ مجالس میں شرکت کرتے ہیں اور خوب اثر لیکر جاتے ہیں۔ مولانا ممدوح نے اپنی خداداد قابلیت سے گزشتہ دو سالوں میں خوب خراج تحسین حاصل کیا اور جامع مسجد لورالائی و فورٹ سنڈیمن میں متعدد وعظ فرمائے اور بہت ہی عمدہ اثر یہاں کے ملکی پٹھانوں نے لیا پہلے یہ لوگ ملا لوگوں کے بہکانے سے شیعہ حضرات کو تو کافر سمجھتے تھے لیکن اب یہ غلط فہمیاں رفع ہو رہی ہیں۔

فورٹ سنڈیمن میں امام باڑہ نہیں تھا امسال ایک نہایت ہی موزوں جگہ پر وسیع ٹکڑہ حاصل کر کے تعمیر کرائی گئی، الحمدللہ کہ پختہ عمارت پایہ تکمیل کو پہنچنے والی ہے پھر الحمدللہ علیٰ احسانہ امسال بھی عشرہ محرم کی مجالس کے لیئے جناب مولانا شبیہ الحسنین صاحب بدایونی تشریف لا رہے ہیں

(۵) بلوچستان میں جو بلوچ قوم آباد ہے تاریخ سے پایا جاتا ہے کہ ان کے آبا و اجداد شیعہ تھے اور گردش زمانہ سے یہ لوگ اپنے بزرگوں کے مذہب سے دور ہو گئے اب بھی جس وقت باقاعدہ طور پر ان بلوچوں میں تبلیغ کا انتظام ہو گیا تو لاکھوں کی تعداد انشا اللہ مذہب حقہ کو قبول کریں گے۔ جس کام کے لیئے سرمایہ محنت مذہبی لٹریچر اور مبلغین کی ضرورت ہے۔ مجھے امید ہے کہ انجمن امامیہ اثنا عشریہ اور ینگ مسلم شیعہ ایسوسی ایشن اس اہم کام کی طرف اپنی توجہ مبذول کرے گی۔

میرا مضمون طولانی ہو رہا ہے دکھلانا یہ مقصود تھا امام حسین علیہ السلام کے رونے والے دنیا کے گوشے گوشے میں بستے ہیں اور یہ قدرت کا اپنا اہتمام اور انصرام ہے کہ جتنا مخالفین نے دبانے کی کوشش کی اتنا ہی یہ ابھرا۔ اور کیوں نہ ہو حق اور صداقت کی فتح عظیم ہکو



Dewan Bahadur
Agha Humayun Mirza Sheeraz:
Dewan Sahib of
Banganpalli.



Prince Mohd. Hashim Afsar
I Vice President
Council of State
Tehran.



His Excellency

Maharaja Sir Kishan Prasad Bahadur

K. C. S. I., C. I. E., C. S. I., G. C. I. E.,

Ex-Prime Minister of

Hyderabad.

کہتے ہیں کہ ادھر محرم کا چاند نظر آیا عالم میں حسین حسین کے نعرے لگ رہے ہیں لیکن یزید علیہ اللعن کے چیلے ادھر مخالفت سے باز نہیں آتے اور عبرت حاصل نہیں کرتے۔
واللہ کہ ای حسین کارے کردی

نوٹ :- جناب مولانا مولوی شبیہ الحسنین صاحب کلکتہ نے اس سال بھی عشرہ محرم میں فورٹ سنڈیمن اور دیگر مقامات میں قابل یادگار مجالس پڑھیں اور خاص و عام پر آپ کی پرخلوص تقریروں کا غیر معمولی اثر ہوا۔

(مدیر)

# سلام برنگ غزل

از افادات عالیہ سرکار مہاراجہ سر کشن پرشاد بہادر یمین السلطنۃ سابق وزیر اعظم

(حیدرآباد دکن)

خبر نبود کہ عشقش عذاب خواہد شد — عدوی من دلِ خانہ خراب خواہد شد

شراب عشق بخوردم و لے ندانستم — کز آتشِ غم او دل کباب خواہد شد

چو دورِ جام بہ بزمش تمام شد ساقی — یقیں نمود غروب آفتاب خواہد شد

ق

اگر دہی تو دلِ خویش آں جفا جو را — خراب تر ز جہانِ خراب خواہد شد

زمانہ زاد بسے مرد در جہاں اما — محال ہست دگر بوتراب خواہد شد

ہمیں مشیت حق بود از برائے علی — کہ در مقام رسالتمآب خواہد شد

بگفت حُر جری یا حسین وقت جنگ — فدائی تو شہا ہمرکاب خواہد شد

ندا رسید کہ امروز حضرت عباس — غریقِ رحمتِ حق بہر آب خواہد شد

بگفت بنتِ علی با یزید شوم ای شاد

حسابِ ما و تو روزِ حساب خواہد شد

# ایک مرثیہ کے چند ابتدائی بند (۱)

(از حضرت حسان الہند مولوی حافظ ظہور احمد صاحب اختر حنفی حمیدی بدایونی)

جان سخن ہے حضرتِ جلّ و علا کی مدح
حسن رخ بیاں ہے حبیب خدا کی مدح
مفتاحِ بابِ علم ہے خیبر کشا کی مدح
گلگونۂ کلام ہے خیر النسا کی مدح
قوت بیان کی جو عطا ذو المنن کرے
جب تک جیئے ثنائے حسین و حسن کرے

تفسیرِ مصحفِ احدی ہیں یہ نورِ عین
شرح حدیث مصطفوی ہیں یہ نور عین
دیباچۂ کلامِ علی ہیں یہ نور عین
متن کتاب بنتِ نبی ہیں یہ نور عین
ان کی ثنا۔ ثنا ہے خدا و رسول ؐ کی
ان کی صفت صفت ہے علی و بتول کی

مقبولِ خالق دو جہاں ہیں یہ ذی حشم
مفتاح قفل باب جناں ہیں یہ ذی حشم
نور نبی ختم زماں ہیں یہ ذی حشم
وجہ وجودِ کون و مکاں ہیں یہ ذی حشم
توصیف ان کی خالق اکبر سے پوچھیئے
ان کی صفت زبانِ پیمبر سے پوچھیئے

مہرِ سپہر معرفت کردگار ہیں
بحر محمدی کے درِ شاہوار ہیں
عالی ہمم ہیں صاحب عز و وقار ہیں
قدسی بھی ان کے جا کر خدمت گذار ہیں
قرآن ان کے وصف کا آئینہ دار ہے
مداح ان کے خلق کا پروردگار ہے

توصیف ان کی خالق اکبر کا کام ہے
تعریف ان کی مرسل داور کا کام ہے
ان کی ثنا کشندہ عنتر کا کام ہے
بیٹوں کی مدح بنت پیمبر کا کام ہے
دریائے سرمدی کے در بے بہا ہیں یہ
حاکہ حق نہیں ہیں مگر حق نما ہیں یہ

ادراک ان کے رتبۂ عالی کا ہے محال
تحریر ان کے وصف کسی سے ہوں کیا مجال
ماہیت ان کی کوئی سمجھ لے۔ یہ ہے خیال
انساں تو کیا ملک بھی یہاں ہیں شکستہ بال

کیا ان کے مرتبے ہیں بشر جانتا نہیں
ان کو بجز خدا کوئی پہچانتا نہیں

منقاد ان کے حکم کے میکال و جبریل
مداح ان کے یوسف و یعقوب اور خلیل
وصاف ان کے نوح بھی اور آدم جلیل
قبضہ میں ان کے کوثر و تسنیم و سلسبیل

مقبول کردگار ہیں پیارے نبی کے ہیں
فرزند فاطمہ کے ہیں بیٹے علی کے ہیں

بحر نوال و جود و سخا ان کی ذات ہے
دریائے لطف و مہر و عطا ان کی ذات ہے
مصباح علم و حلم و حیا ان کی ذات ہے
مصدق زہد و صدق و صفا ان کی ذات ہے

افضل کوئی رسول سے۔ غیر از خدا نہیں
غیر از رسول۔ ان سا کوئی دوسرا نہیں

رکن رکین دین مبیں ہیں یہ دیں پناہ
مفتاح باب خلد بریں ہیں یہ دیں پناہ
سرتاج اہل صدق و یقیں ہیں یہ دیں پناہ
مخدوم جبرئیل امیں ہیں یہ دیں پناہ

آئینۂ جمال رسالت مآب ہیں
نور محمدی کے یہ دو آفتاب ہیں

سرتا قدم ہے ان میں جمالِ محمدی
رُخ سے عیاں ہے جاہ و جلالِ محمدی
ہے وصف ان کا وصفِ کمالِ محمدی
صلوٰۃ بر محمد و آلِ محمدی

نور خدا و نور شہ مشرقین ہیں
سردار کائنات حسنؑ اور حسینؑ ہیں

از فرق تا قدم ہیں رسول خدا کی شان
چہروں سے آشکار ہے خیرالوریٰ کی شان
ظاہر ہے تیوریوں سے شہ لافتا کی شان
پیدا ہے بند بند سے مشکل کشا کی شان

ذی قدر ہیں۔ جری ہیں۔ فہیم و غیور ہیں
ظاہر میں آب و گل ہیں حقیقت میں نور ہیں

تخمیر میں ہے ان کے ہیولائے کائنات
ان کی صفات سے متجلی ہے شانِ ذات

نے فرمایا بھتیجا تم میرے پاس چلے آؤ تاکہ میں ان اشقیا کو تم سے
دفع کر دوں حضرت عباس نے عرض کی مولا آخر موت سے مفر
کہاں ہے پھر برابر لڑتے رہے یہاں تک کہ سب لشکری ہٹ
گئے چنانچہ جناب عباس اپنے بھائی امام حسینؑ کی طرف پلٹے
اس وقت شمر نے چلا کر کہا اے فرزند علی تم نے اروسے طاویہ
واپس لے لیا ہے حالانکہ یہ وہی طاویہ ہے جس سے تمھارے
بھائی حسن علیہ السلام نے بروز سبط المدائن منہ موڑ لیا
تھا جب امام حسین علیہ السلام کے پاس پہونچے تو الفاظ
شمر کو دہرایا۔ امام حسین نے جواباً فرمایا ہاں یہ وہی طاویہ ہے
جو شاہ ربے کی ملک تھا جب تمھارے باپ (علیؑ) نے اس کو
قتل کر دیا تو تمھارے بھائی حسنؑ کو ہبہ فرمایا اور انھوں نے
بروز سبط المداین چھوڑ دیا جب طاویہ امام حسین علیہ السلام
کے قریب پہونچا تو اپنے سر کو حضرت کے کپڑوں سے اس طرح
ملنے لگا کہ گویا ایک دن کے لئے حضرت سے جدا نہیں ہوا
تھا۔ پھر حضرت عباس سے فرمایا بھائی اب تم خیمہ میں جاؤ
اور اہل حرم کو آخری وداع کر لو۔ چنانچہ آنجناب خیمہ میں
داخل ہوئے اور اپنی زوجہ اور دونوں بچوں سے ملاقات
کی اور انھوں نے حضرت عباس سے اپنی شدت عطش کی شکایت
کی عباس نے فرمایا اس ذکر کو چھوڑو۔ اتنے میں آپ نے اپنے
بھائی امام حسین علیہ السلام کی آواز سنی کہ فرما رہے ہیں
ادرکنی یا اخی (بھائی میری خبر لینا) چنانچہ باہر نکلے تو دیکھا
کہ مصروف کارزار ہیں اور دشمن چہار جانب سے گھیرے ہیں
اور مدافعت فرما رہے ہیں اور ذو شواہی اشقیا کو واصل
جہنم کر چکے تھے چنانچہ حضرت عباس نے (بھی) ایک شیرانہ
حملہ کیا اور سب اشقیا کو امام عالی مقام سے دور کر دیا اور

پھر فرمایا اے دشمنان خدا و رسول خدا اگر ہمارے ساتھی
تم سے نصف جماعت ہوتے تو تم سب کو قتل کر کے
فنا کر دیتے عباسؑ اشقیا سے مصروف کارزار تھے کہ ناگاہ
زرارہ بن محارب نامی شقی کمینگاہ میں چھپ کر انتظار
کرنے لگا جب حضرت عباس اس کے پاس سے گزرے
اس شقی نے نکل کر داہنے شانے پر ایک تلوار ماری اور
دست مبارک قلم کی طرح قلم کر دیا اس طرف حضرت
عباس چار سو پچاس اشقیا کو قتل کر چکے حضرتؑ نے ان اشقیا
سے منہ نہیں موڑا بلکہ تلوار بائیں ہاتھ میں لے لی اور
حضرت امام حسین علیہ السلام کی طرف ملتفت ہو کر یہ
شعر پڑھتے جاتے تھے ؎ (جس کا ترجمہ یہ ہے)

(۱) بخدا اگرچہ تم نے میرا داہنا ہاتھ قطع کر دیا ہے (تو کچھ
پروا نہیں) میں ضرور لڑ کر دین اسلام کی حمایت کروں گا۔

(۲) اور میں ضرور امام امین و صادق کی حمایت کرونگا
جو نبی طاہر و امین کا فرزند و جگر گوشہ ہے۔

(راوی کہتا ہے) کہ حضرت عباس نے اشقیا پر حملہ کر کے
اپنے بائیں ہاتھ سے پچاس سوار قتل کئے اب عبد اللہ ابن
شہاب کلبی حضرت کے قریب پہونچا اور آپکا بایاں ہاتھ
قطع کر دیا چنانچہ آپ نے تلوار کو دونوں کلائیوں سے
پکڑ کر سینے سے لگا لیا اور یہ شعر پڑھنے لگے ؎

(۱) اے نفس دیکھ ان کافروں سے نہ ڈرنا اور تو
رحمت پروردگار

(۲) معیت سید اطہار نبی ابرار پر خوش ہو
اور ان لوگوں نے اپنی عداوت سے میرا بازو (ہاتھ) قلم
کیا ہے (اور مجھے اس کی بھی پروا نہیں ہے)

(۴) ور ہمارے اوپر صاحب ننگ و عار نے سرکشی کی ہی۔ ای خدا تو ان کو آتش جہنم میں جلانا۔

(راوی کہتا ہی) کہ برابر حضرتِ عباس ان اشقیا پر حملہ کرتے رہے اور حالت یہ تھی کہ دونوں ہاتھوں سے برابر خون کے فوارے جاری تھے اور (بوجہ جریان خون) اشقیا کے مقابلہ کرنے سے ضعیف ہوگئے تھے اور یہ فرماتے تھے میں اسی طرح اپنے جد بزرگوار جناب رسالتماب محمد مصطفےٰ اور پدر عالی مقدار علی مرتضیٰ سے ملاقات کرونگا جب پانچسو پچاس[۱] اشقیا کو داصل جہنم کر چکے تھے سب نے مل کر حملہ کیا اور ان اشقیا میں سے ایک شقی نے گرز آہنی لے کر سر مبارک پر مارا اور شگافتہ کردیا فوراً زمین پر گرے اور آواز دی یا آخی یا حسین علیک منی السلام (آواز سُن کر امام علیہ السلام دوڑے) اور اشقیا پر ایک سخت حملہ کیا اور برابر لڑتے رہے یہاں تک کہ آٹھ سو جوانوں کو امام حسین علیہ السلام نے واصل جہنم کیا پھر حضرتِ عباس کے پاس پلٹ کر آئے اور ان کو اُٹھا کر لاشہ ہائے شہدا کے درمیان لاکر رکھدیا[۳] اور بہت شدید گریہ فرمایا پھر مخدرات عصمت برآمد ہوئیں اُنھوں نے بھی شدید گریہ و بکا کیا اور وہ اس شدت سے مصروف گریہ و بکا ہوئیں کہ ملائکہ آسمان بھی ان کی آواز سے رونے لگے پھر امام حسین علیہ السلام نے ان سب معظمات کو خیمہ میں واپس کیا اتنے میں رات ہوگئی یہ رات تسبیح و تہلیل خدا میں بسر کی اور جو کچھ ان پر مصائب پڑے اس پر حمد خدا کرتے رہے۔

راوی کہتا ہی کہ جب صبح ہوئی تمام لشکر اپنے اپنے مرکب پر سوار اور امام حسین کی طرف چلے اور امام نے حضرت عباس اور ان کی محبت اور وفا کو یاد فرما کر گریہ فرمایا پھر واغوثاہ بک یا اللہ کی آواز بلند فرمائی پھر آپکی فوج میں سے یکے بعد دیگرے سب سوار نکلنے اور لڑنے لگے اور ان میں سے ہر ایک بڑی زبردست جنگ کرتا اور کم و بیش ان میں سے[۲] دو تین سو کو قتل کرکے شہید ہوجاتا تھا پھر امام عالی مقام اس کو اٹھا کر گروہ شہدا میں لاکر رکھدیتے تھے اور یہ سلسلہ برابر جاری رہا یہاں تک کہ تمام انصار و مہاجرین کام آگئے اور حضرت سب کو یکے بعد دیگرے اٹھا اُٹھا کر لاتے تھے اور قوم اشقیا برابر وہی سلوک کرتے رہے جیسا کہ اوپر ذکر ہوچکا ہے پھر جب حضرت نے ملاحظہ فرمایا کہ سوائے چچا زاد بھائی اور بھتیجوں کے اور اپنی اولاد کے کوئی نہیں رہا تو بحسرت و یاس داہنے بائیں دیکھنے لگے تو کوئی یار و معین نظر نہ آیا اُس وقت حضرت نے پھر استغاثہ فرمایا وآغوثاہ بک یا اللہ واقلتہ ناصراہ۔ کیا کوئی ایسا ہی جو اس وقت ہماری اعانت کرے کیا کوئی ایسا ہی جو ہماری مدد کرے کیا کوئی طالب جنت ہی جو ہماری مدد کرے (یہ آواز سُن کر) دو نوخیز

---

[۱] راوی کا واقعہ نیز شہادت عباسؑ کا یہ واقعہ نو محرم کو ہو مگر کتب معتبرہ سے کہیں ثابت نہیں ہوتا فاضل مولف کی تحقیق ہی ہم کو ذاتی طور پر اس سے اتفاق نہیں (مترجم)

[۲] یہ بھی فاضل مولف کی رائے ہی (مترجم)

[۳] حضرت عباس علیہ السلام کے لاشہ کو لاکر لاشہ ہائے شہدا میں داخل کرنا ثابت نہیں ہی (مترجم)

لڑکے خیمہ میں سے برآمد ہوئے جن میں ایک ابن عباس اور ایک اس کا بھائی قاسم تھا دونوں نے عرض کیا لبیک لبیک یا مولانا اے مولا ہم آپ کے غلام حاضر ہیں حضرت نے فرمایا بچو تمھارے لیے تمھارے باپ کی موت ہی کافی ہے، وہی کیا کم تھی (تم واپس ہو جاؤ) عرض کرنے لگے چچا جان خدا کی قسم ایسا ہرگز نہ ہوگا ہم اپنی جانیں آپ پر فدا کرینگے میں اب آپ ہم کو جنگ کی اجازت مرحمت فرمایئے۔ حضرت نے فرمایا کہ اچھا صبح (کو دیکھا جائیگا) اب رات ہو گئی۔ چنانچہ وہ دونوں واپس ہوئے اور رات بھر سب نے تہلیل و تسبیح میں بسر کی۔

(راوی کہتا ہے) جب صبح ہوئی آفتاب عالمتاب نے عالم کو روشن کیا۔ دشمن امام کی طرف بڑھے بس ابن عباس فوراً کھڑے ہو گئے اور عرض کی چچا جان بس اب تو اجازت دیجیئے (مجبور ہو کر) فرمایا اچھا خدا تم کو برکت دے۔ وہ صاحبزادے میدان میں آئے اور رجز پڑھی۔ پھر آپ نے حملہ کیا اور برابر لڑتے رہے یہاں تک کہ ڈھائی سو سواروں کو قتل کر دیا۔ مسلم خزاعی کا بیان ہے کہ میرے پہلو میں ایک عظیم الخلقت جوان (کھڑا ہوا تھا) وہ کہنے لگا بخدا میں اس لڑکے کو ضرور قتل کرونگا یہ بڑا بہادر معلوم ہوتا ہے۔ میں نے اس سے کہا کہ کیا تم کو معلوم ہے کہ اس کو رسول اللہ سے کیا قرابت ہے (میں نے اس کو متوجہ کرنے کے لیے یہ کہا تھا مگر) وہ میری طرف بالکل متوجہ نہ ہوا اور فوراً اس نوجوان لڑکے پر حملہ کر دیا اور وہ اپنی جنگ کے خیال میں مشغول تھا کہ یکایک اس شقی نے ایک زبردست تلوار کا وار کیا جس سے وہ لڑکا گر کر خون میں لوٹنے لگا اور پکارا یا عماہ اور کہنی چنانچہ (آواز سن کر) جناب امام حسین علیہ السلام نے اشقیا پر حملہ کرکے سب کو پراگندہ کر دیا اور اس شہید کے پاس پہونچے دیکھا کہ وہ اپنے پیروں کو زمین پر رگڑ رہا ہے۔ امامؑ دیکھتے رہے۔ یہاں تک کہ اس صاحبزادہ نے انتقال فرمایا

رحمۃ اللہ علیہ

(باقی آئندہ)

# کیا اسلام غلامی کا حامی ہے

ازجناب رئیس الحکما بلبل واعظین مولانا حکیم مرزا محمد تقی صاحب فاضل مشرقیات زاد فضلہ
(سہارنپور)

حقیقت یہ ہے کہ غلامی اسلام کا اختراع نہیں اس کا سنگ بنیاد بنی آدم نے نہ معلوم کب اور کس کے ہاتھوں رکھا۔ صحیح صحیح یہ نہیں کہا جا سکتا کہ سب سے پہلے کون غلام بنا اور کس نے بنایا۔ اتنا معلوم ہے کہ یہ چیز بہت پرانی اور دیرینہ ہے جس کو وحشی اور مہذب انسانوں نے جاری رکھا اور اس سے بہت کچھ ناجائز فائدے بھی اٹھائے جن کا اُن کو کوئی حق نہ تھا۔ اس غلام سازی نے یہاں تک ترقی کی کہ ہر درماندہ اور لاوارث کسی نہ کسی زبردست کے ہاتھ میں پہونچکر غلام بن جایا کرتا تھا اور وہ بیچارہ حرماں نصیب نہ فقط تمدنی و معاشرتی حقوق سے محروم ہوتا تھا بلکہ انسانی اور پیدائشی مطالبات سے بھی غریب کو دست بردار ہونا ضرور تھا اُس کو یہ بھی استحقاق نہ تھا کہ وہ اپنے آپ کو نسل آدم اور انسان نادہ سمجھے اُس کی بیداری و نیند اکل و شرب نشست و برخاست آقا کے اختیار کی چیزیں تھیں۔ خود مطلبی۔ حق تلفی کا احساس بھی نہ ہونے دیتی تھی ناچار اس بے دست و پائی میں زندگی بسر کرنا اُس کے لیے ناگزیر تھا۔ کوئی معاون و مددگار نہ تھا کوئی مونس و غم گسار نہ تھا وہ تھا اور بے بسی غلام تھا اور بیکسی۔ کوئی ایسا نہ تھا جس سے وہ درد دل کہتا کوئی اتنا نہ تھا جس سے وہ درمان درد طلب کرتا اُس غریب کی پریشانحالی پرکسی کی نظر نہ پڑتی تھی۔ وہ مریض ہوتا تھا مگر بے دوا وہ بیمار ہوتا تھا مگر بے تیماردار۔ دل کیا تھے پتھر تھے جو ان خستہ حالوں پر پسیجتے ہی نہ تھے۔ ستم پرور زمانہ نے ان مسکینوں کے غلام بنانے ہی پر اکتفا نہ کی بلکہ اس کو بہترین ذریعہ معاش قرار دے لیا تھا۔ اُس زمانہ میں ان کے بازار بھی اس طرح سجے ہوئے تھے جس طرح ہمارے زمانہ میں بھیڑ بکریوں کی منڈیاں لگتی ہیں اس پر بردہ فروشوں کی ستم ظریفی ملاحظہ ہو اگر کسی غلام کا کوئی حصہ جسم سڈول اور پر گوشت نہ ہوتا دبلا پتلا ہوتا تو اُس جگہ کو کوڑے مار مار کر اور تازیانہ لگا لگا کر موٹا کرتے تھے (کسی لاغر حصہ جسم کے موٹا کرنے کا یہ طریقہ طب یونانی نے انہیں بردہ فروشوں سے حاصل کیا ہے جس کی تفصیل کتب طبیہ میں موجود ہے) یہ بھی اس لیے نہ ہوتا تھا کہ غلام کا نقص دور ہو جائے بلکہ یہ غرض تھی کہ ہمارے دام کھرے ہو جائیں۔ تاریخ کے صفحات آقاؤں کے اُن دلسوز حرکات سے پُر ہیں جن کے تصور ہی سے رونگٹے کھڑے ہو جاتے ہیں۔ میرا مقصد تفصیل سے اس چیز کا بیان کرنا نہیں ہے میری اصلی غرض ان واقعات کے بیان کرنے سے یہ ہے کہ غلامی کا اصلی زاد بوم شریعت مصطفوی نہیں بلکہ یہ بہت پہلے کی چیز ہے جو قبیح صورت اور ہیبت ناک شکل میں مصنوعی انسانیت اور وہمی اعزاز و اقتدار کا جزو لاینفک بن چکی تھی جس کے

طبیعتِ ثانیہ کہنا ہر طرح موزوں ہے۔

اس عسرت زدہ طبقہ پر یوں ہی لیل ونہار گزرتے رہے تا آنکہ افقِ ایجاد پر آفتابِ رسالت ختمی مرتبت چمکا جس کی روشنی میں دیگر اشیا کے علاوہ غلاموں کے پامال حقوق بھی نظر آنے لگے جہالت کی تاریکی مضمحل ہوئی اور دُنیا کو ماننا پڑا کہ غلام بھی ہماری طرح کا ایک انسان ہے اور یہ بھی دل رکھتا ہے اور دل میں تمنائیں جن کا احترام نہ فقط ایمانی قوانین میں ہے بلکہ آئینِ انسانیت بھی یہی ہے اسلام نے اُن کے وہ حقوق تسلیم کیے اور اُن کے لیئے وہ ضوابط قرار دیئے جن کو دیکھ کر ہر منصف مزاج کو کہنا پڑتا ہے کہ اسلام نے تمام غلاموں کو آزاد کر دیا اور گویا رسمِ غلامی کو صفحۂ ہستی سے حرفِ غلط کی طرح مٹا دیا اور قوم عاد کی طرح نیست ونابود کر دیا۔ اور غلاموں کے لیئے وہ مراعات مدنظر رکھیں جن کو انسدادِ غلامی کہنا بجا ہے ورنہ آزادی کا مرادف تو ضرور ہے۔

یہ میں مانتا ہوں کہ صحیفۂ اسلام میں غلامی کا تذکرہ موجود ہے مگر یہ میرا دعویٰ ہے کہ اسلام نے رسمِ غلامی کو مٹا یا فقط رسم باقی ہے وہ بھی نام کو۔ اسلام اس کو بھی ضرور مٹاتا مگر کسی طرح مناسب نہ تھا اس لیئے کہ جس گروہ کو غلام بنانا اسلام نے پسند کیا ہے اُن کے لیئے غلامی باقی رکھی ہے فی الحقیقت اس گروہ کے لیئے اس کا باقی رکھنا ہی عین انصاف بلکہ فضل و رحمت ہے اور اس کا اُٹھا دینا اُن کے لیئے عذاب اور امن عامہ میں خلل اندازی کا موجب ہے جس کو میں آگے چل کر تفصیل سے پیش کرنے والا ہوں۔

خلاصہ یہ کہ اسلام غلام سازی کا موجد نہیں ہے بلکہ یہ دنیا نسل ابو البشر میں قدیم سے چلی آرہی ہے اسلام نے ایک مصلحِ اعظم کی حیثیت سے اس میں بہت کچھ ترمیم کی اور اصلاح و طرفداری غلام کا مبارک اقدام اس کا امتیاز بن گیا۔ اسلام ہی نے غلام کی حتی المقدور پشت پناہی کی ورنہ اسلام سے پہلے غلام کو بہتر زندگی کی کوئی آسان صورت خواب میں بھی نہ دکھائی دیتی تھی اسی محسنِ عالم نے نوید آزادی سنائی اور رہائی کی متعدد سبیلیں پیدا کیں۔ لہٰذا اسلام غلامی کا موجد نہیں غلاموں کا محسن ہے اس کو غلامی کا موجد کہنا ایسا ہی ہے جیسا کہ طلوعِ آفتاب عالمتاب کو ظلمت گستری کا سبب قرار دینا جو کج فہموں سے دور نہیں لیکن اہل عقل سے بہت بعید ہے۔

اب رہا اعتراض کا دوسرا حصہ یعنی کیا اسلام غلامی کا حامی ہے؟ نہیں ہرگز نہیں اسلام غلامی کا حامی نہیں حامی ہے اسلام غلامی کا طرفدار نہیں غلاموں کا جنبہ دار ہے۔ اسلام ہی غلاموں کی رفاہ و بہبودی کا واحد ذمہ دار ہے۔ اسلام ہی غلاموں کی حمایت کا اکیلا علم بردار ہے۔ اسلام ہی وہ ہے جس نے اس دل سوختہ کو آزادی کا پیغام سُنا کے شاد و خرم کیا اور عالم کی جاہلانہ تمناؤں کو خاک میں ملا کر اس ناکام تمنا کا دل تھام لیا اور وہ برتاؤ کیا جس کی نظیر عالم میں ناپید اور وہ سلوک کیا جس کی مثال سے چشم عالم ناآشنائے محض ہے۔ اسلام نے ہی آکر بتا دیا کہ غلام بھی آقاؤں کی طرح جناب آدم ہی کی نسل ہے اور اُس کی ماں بھی جنابِ حوا ہیں یعنی مالک و غلام دونوں ایک ماں باپ کی اولاد ہیں اسلام نے یہ بھی بتا دیا کہ غلام انسانیت سے محروم نہیں

تمھاری سرداری اور سرتاجی کا بھی حق رکھتا ہے اور تم پر حکمرانی کی بھی صلاحیت اس میں موجود ہے جس کو کبھی کبھی قوت سے فعل کا مرتبہ بھی مرحمت ہوا ہے۔

## غلام کون لوگ بنائے جاتے ہیں؟

وہ لوگ جن کو مجاہدین اسلام نے جنگ کے بعد قید کیا ہو اب آپ انصاف فرمائیں کہ ان اسیروں کے ساتھ کیا سلوک کیا جائے۔

آج تہذیب و تمدن کا دور دورہ ہے ارتقا کا عہد ہے تعلیم کا عروج بتایا جاتا ہے اس دور کو دیکھیے اور بتائیے کہ اقوام عالم اپنے قیدیوں سے کس طرح پیش آ رہے ہیں۔ کوئی نظر بند کیا جا رہا ہے کسی کو حبس دوام کی سزا دی جا رہی ہے کسی کا سینہ گولیوں سے فگار کیا جا رہا ہے کہیں مشین گن برس رہی ہے کہیں توپ گرج رہی ہے کہیں بموں کی بارش نے زمین سے پانی نکال دیا ہے کہیں بھرے ہوئے جہاز بیچ سمندر میں ڈوبے جا رہے ہیں کہیں کیسی بیزی سے آباد و سرسبز شہر ویرانہ بن رہے ہیں۔ ایک ہنگامہ عریاں ہے اور بے چارہ شکست خوردہ قیدی مگر کوئی اُف نہیں کرتا۔ ہاں ایک کام اور قیدیوں سے لیا جاتا ہے وہ یہ کہ مخالف کے قیدی دیئے جائیں اور اپنے قیدی لے لیے جائیں لیکن اسلام خالص کو کبھی اس کی ضرورت نہیں پڑی کہ قیدیوں کا تبادلہ ہوتا۔ اب صرف مذکورہ بالا چند صورتیں رہ گئیں یعنی مختلف طریقہ سے دشمن کا قتل و غارت یا ایک وہ صورت جس کو اسلام نے جائز رکھا کہ ان کو اپنے قبضہ میں لے کر دین حقیقی کی تعلیم دی جائے اور شکست خوردہ مقابل کے لاوارث افراد امن چین کے ساتھ اسلام کی غلامی میں اپنی زندگی پوری کریں یقیناً اُس سفاکی اور خونخواری سے یہ امن و سکون کی زندگی بہتر ہے تو اب ارشاد ہو وہ بربادی بہتر ہے یا وہ غلامی جس میں آزادی کے بے شمار امکانات بھی موجود ہیں اور یہ ظاہر ہے کہ اسلام نے غلام بنانے سے زیادہ غلام آزاد کرنے پر زور دیا جیسا ابھی بیان ہوگا اس صورت میں قتل کرنا اور غلام بنانا تذلیل نہیں در اصل جان بخشی و جان نوازی ہے اسلام ادھر تو غلام کی آزادی کی تاکید کرتا ہے اور مالک کو آمادہ کرتا ہے ادھر غلام کو حق دیتا ہے کہ وہ خود اپنی آزادی کی کوشش کرے پھر اعتراض محل کونسا باقی رہا۔

## غلام کی آزادی کیا مرتبہ رکھتی ہے

حدیث میں ہے کہ جو شخص ایک غلام کو آزاد کرے خداوند عالم اُس غلام کے ہر عضو کے عوض میں آزاد کنندہ کے اعضا کو آتش جہنم سے آزاد کرے گا اسی تاکید کا نتیجہ تھا کہ بااقتدار خدا والے مسلمانوں نے ہزاروں غلام راہ خدا میں آزاد کیے خود اشرف کائنات نے باوجود مرایہ ذاتی نہ ہونے کے ہزاروں غلام راہ حق میں آزاد کیے تاکہ خوشنودی خدا حاصل ہو اور اسوۂ حسنہ امت میں چھوڑ جائیں حضرت علی علیہ السّلام کی بے مائگی ملاحظہ کیجئے اور لاتعداد غلاموں کو آزاد کرنا دیکھئے۔ یہ حضرات حافظانِ اسلام ہیں اور فقط ان ہی کے افعال سے ہمارے سامنے بحث ہو سکتی ہے ہم کو نام نہاد مسلمانوں کے حرکات و سکنات سے کوئی واسطہ نہیں خانوادہ رسالت کے جملہ افعال ہمارے لیے حجت اور واجب التعظیم و تسلیم ہیں اس گھرانے میں بات بات پر غلام آزاد کیے جاتے تھے اور غلام کی سکونت مثل دیگر افراد

غلامان کے ہوا کرتی تھی جس سے تاریخ داں حضرات بخوبی واقف ہیں کیا یہ واقعات نہیں بتاتے کہ اس نام کی غلامی کو مصلحتًا باقی رکھا گیا مگر اسلام کو غلام سے انتہائی محبت ہے اور ہمدردی و مواسات اسلام نے اپنا اہم فریضہ قرار دے لیا ہے نیز شریعت اسلام کا حکم ہے جس غلام سے سات سال خدمت لی ہے اب اس کا آزاد کر دینا ہی بہتر ہے۔ یہ آزادی مستحب و مسنون ہے فقط وہ شخص آزاد کر سکتا ہے جس کے پاس غلام موجود ہوں۔ جس کے پاس غلام نہ ہوں وہ خرید کے آزاد کرے اگر ایسا بھی نہیں تو وہ مہتم بالشان اسلامی ٹیکس یعنی زکوۃ جس کے نہ ادا کرنے میں کثر جان بھی خطرہ میں پڑ جاتی ہے منجملہ مصارف اُس کا ایک مصرف یہ بھی قرار دیا ہے کہ غلام مکاتب کی قیمت ادا کر کے اُس کو آزاد کر دے۔ ارشاد ہوتا ہے انما الصدقات للفقراء والمسٰکین والعاملین علیہا والمولفۃ قلوبھم وفی الرقاب والغارمین وفی سبیل اللہ وابن السبیل فریضۃ من اللہ واللہ علیم حکیم۔ خیرات تو فقط فقیروں اور محتاجوں کا حق ہے اور زکوۃ وغیرہ کے کارکنوں کا اور جن کی تالیف قلب کی گئی ہو اور جن کی گردنوں میں غلامی کا طوق پڑا ہے اور قرضداروں کا (جو اپنا قرضہ آپ ادا نہیں کر سکتے) اور راہِ خدا (جہاد) میں صرف ہوں اور پردیسیوں کی ضرورت میں کام آئیں یہ حقوق خدا کے مقرر کیے ہوئے ہیں اور خدا بڑا واقف کار اور حکمت والا ہے۔ (سورہ توبہ ۶۰)

## مصارف خیر میں غلام کی آزادی

جہاں قرآن مجید نے مصارف خیر کا تذکرہ فرمایا وہاں بھی غلام کی آزادی کو ایک بہترین چیز قرار دیا ارشاد ہوتا ہے واتی المال علی حبہ ذوی القربٰی والیتامٰی وابن السبیل والسائلین وفی الرقاب۔ اور دے مال کو محبت خدا میں قرابت والوں کو اور یتیموں کو اور مسافروں کو اور غلاموں کی آزادی کے لئے۔ (سورہ بقرہ۔ ۱۷۷)

## کفارہ بھی ذریعہ آزادی ہے

شریعت اسلام نے بعض جرائم کی پاداش میں غلام کی آزادی واجب کی مثلاً اگر کوئی شخص ظہار کا مرتکب ہو تو اس پر غلام کی آزادی فرض ہے ارشاد ہوتا ہے الذین یظاھرون من نسائھم ثم یعودون لما قالوا فتحریر رقبۃ من قبل ان یتماسا وہ لوگ جو اپنی ازواج سے ظہار کے مرتکب ہوتے ہیں اور پھر (نادم ہو کر) اپنے قول سے پلٹتے ہیں تو مس کرنے سے پہلے ایک غلام آزاد کریں۔

## قتل خطا میں غلام کی آزادی

اسی طرح اگر کسی مومن کے ہاتھ سے اتفاقیہ کوئی مومن قتل ہو جائے تو بھی ایک غلام کا آزاد کرنا قاتل کے لئے ضروری ہے ارشاد ہوتا ہے ما کان لمومن ان یقتل مومنًا الا خطاءً ومن قتل مومنًا خطاءً فتحریر رقبۃ مومنۃ ودیۃ مسلمۃ الی اھلہ الا ان یصدقوا کسی مومن کو کسی مومن کے عمدًا قتل کا کوئی حق نہیں ہاں اگر اتفاقیہ طور پر کوئی مومن کسی کے ہاتھ سے قتل ہو جائے تو قاتل ایک مومن غلام کو آزاد کرے اور وارثان مقتول کو خوں بہا دے

مگر یہ کہ وارث خون بہا معاف کر دیں (تو فقط غلام کو آزاد کرنا کافی ہوگا) سورہ نساء

اسی طرح اگر وہ مقتول کسی ایسی قوم سے ہو جس قوم سے اور مسلمانوں سے معاہدہ ہو چکا ہو تو بھی ایک غلام آزاد کر دیجئے جیسا کہ حکم ہوتا ہے وان کان من قوم بینکم و بینهم میثاق فدیة مسلمة الی اهله وتحریر رقبة مومنة اگر وہ مقتول (اس غیر مسلم) قوم سے جو ہیں مسلمانوں سے معاہدہ ہو گیا ہو تو بھی قاتل مسلم اس کے وارثوں کو خون بہا دے اور ایک مومن غلام آزاد کرے (سورہ نساء)

## مکاتبہ بھی آزادی کا ذریعہ ہے

اسلام کی کشادہ دلی ملاحظہ ہو کہ غلام کو مکاتبہ کا بھی حق دیا کہ وہ اپنی قیمت خود ادا کر کے آزاد ہو جائے اور مسلمان مالکوں کو حکم دیا تم ضرور مکاتبہ کر لو ارشاد ہوتا ہے الذین یبتغون الکتاب مما ملکت ایمانکم فکاتبوهم ان علمتم فیهم خیرا واتوهم من مال الله الذی اتاکم۔ جو تمھارے غلام و کنیزیں تم سے مکاتبہ کی خواہش کریں تم مکاتبہ کر لو اور ان کو اس مال سے دو جو تم کو اللہ نے دیا ہے۔ (سورہ نور)

اگر کوئی عورت مصیبت یا غیر مصیبت میں مر کے بال کاٹ ڈالے یا منہ نوچ ڈالے تو شرعاً اس پر ایک غلام کا آزاد کرنا لازم ہے اگر ممکن ہو۔

اگر کوئی شخص ماہ مبارک کے روزہ کو قبل از وقت افطار کر ڈالے تو بھی شرعاً ایک غلام آزاد کرے، یا ساٹھ روزے پے در پے رکھے یا ساٹھ مسکینوں کو کھانا کھلائے

یوں ہی اگر کوئی شخص نذر معین کا روزہ نہ رکھے تو بھی اس کو ایک غلام آزاد کرنا چاہیئے۔

اسی طرح قسم کی مخالفت کرنے والے پر بھی ایک غلام کی آزادی مقرر کی ہے

ارشاد ہوتا ہے ولکن یواخذکم بما عقدتم الایمان فکفارته اطعام عشرة مساکین من اوسط ما تطعمون او کسوتهم او تحریر رقبة الی القصہ۔ قسم کھانے (اور اس کے خلاف کرنے پر ضرور گرفت کرے گا) تو اس مخالفت کی سزا یہ ہے کہ جیسا تم خود اپنے اہل و عیال کو کھلاتے ہو اس کا اوسط درجہ کا دس محتاجوں کو کھانا کھلانا یا دس محتاجوں کو کپڑے پہنانا یا ایک غلام آزاد کرنا ہے (سورہ المائدہ)

اسی طرح اگر کوئی شخص عہد کی مخالفت کرے تو ایک غلام کو آزاد کرنے کا حکم ہے

اگر کوئی شخص زوجہ یا اولاد کی موت پر کپڑے نوچ لے تو قسم کا کفارہ (یعنی یا ایک غلام آزاد کرے یا دس مسکینوں کو کھانا کپڑا دے یا تین روزے رکھے) اس پر لازم ہوتا ہے۔

اگر کوئی شخص ماہ مبارک کے روزہ کو کسی حرام چیز سے توڑ ڈالے اس پر کفارہ جمع یعنی ایک غلام کو آزاد کرنا اور ۶۰ روزہ رکھنا اور ساٹھ مسکینوں کو کھانا کھلانا ہے علی اختلاف الاقوال روزہ قضائے رمضان کے کسی حرام چیز سے افطار کرنے کا بھی یہی حکم ہے۔ (جس کی تفصیل کتب فقیہہ میں ملاحظہ ہو) یہ وہ جرائم ہیں جن کا ارتکاب اکثر و بیشتر ہوتا رہتا ہے تو آپ خود انصاف

فرمائیں غلام کی آزادی کی کتنی راہیں نکلیں۔

## غلام کے ساتھ شریعت کی رعایات

آزاد کو اکثر گناہوں میں غلام سے دونی سزا ملے گی یعنی جس گناہ میں آقا کے اسّی کوڑے لگائے جائیں گے اگر اُسی گناہ کا غلام مرتکب ہو تو فقط ۴۰ کوڑے مارے جائیں گے یوں ہی جس خطا پر آزاد کو ایک غلام آزاد کرنے کا حکم دیا جائے گا اگر غلام سے وہی خطا سرزد ہو تو آزادی غلام کا اُس سے مطالبہ نہیں ہوگا۔

## احکام شرعیہ میں تخفیف

جہاد ایسی مہتم بالشان شے جو کبھی واجب عینی اور کبھی واجب کفائی ہے۔ اور ہر آزاد پر میدان میں عمدا واجب اور جنگ سے فرار کرنا قطعًا حرام اگر کوئی بدبخت اس کا مرتکب ہوگا تو گناہ کبیرہ کیا وہ جان بچاکر بھاگا مگر خدا کا غضب اُس کا تعاقب کئے رہے گا اور نفرین و سرزنش اس کے ہمراہ بسیار چلتی ہوگی خلاصہ یہ کہ فروع دین میں جہاد کو ایک خاص منزلت حاصل ہے مگر باوجود اس تاکید وغیرہ کے غلام پر جہاد واجب نہیں۔ لطیفہ عجیب ملاحظہ ہو

آقا صاحب تو پٹیں سر کٹائیں خون میں نہائیں
لیکن غلام آرام و چین سے اپنے مسکن میں رہے تمام اہل دُنیا خطرناک حادثات اور پُر ہول مواقع کو فقط غلام اور ناگردیشہ افراد کا حصۂ خاص سمجھتے ہیں ہماری جان فدا اُس اسلام پر جس نے غلام کی سلامتی کے لیئے جہاد اُس پر واجب نہیں رکھا۔

(۲)

روزۂ سنتی بھی بغیر آقا کے اذن کے نہ رکھے بظاہر اس کا راز یہ معلوم ہوتا ہے کہ اگر اذن آقا سے غلام روزہ رکھے گا تو اُس پر لازم ہوگا کہ وہ خدمت میں بھی تخفیف کرے جیسا کہ ماہ مبارک کے لیئے شریعت کا حکم ہے روزہ سے بہتر غلام و کنیز کے لیئے کھانا وغیرہ مہیا کرے اور خدمت میں تخفیف کردے۔

## وہ مقامات جہاں غلام بحکم شرع آزاد ہوجاتا ہے

مذکورہ بالا مقامات آزادی کو ملحوظ خاطر رکھئے اور غور فرمایئے کہ یہ تمام مواقع غلام کی آزادی کے لیئے بہت کافی تھے مگر اسلام کی شریعت سہلہ نے اس پر اکتفا نہ کی اور کچھ ایسے مقامات طے کردیئے جن میں غلام شرعًا خودبخود آزاد ہوجائے گا۔

۱۔ غلام اگر نابینا ہوجائے تو آزاد ہوجائے گا۔

۲۔ اگر جذام کے مرض میں مبتلا ہوجائے۔

۳۔ آقا کے ہاتھ سے غلام کا کان ناک ہاتھ وغیرہ کٹ جائے یا ٹوٹ جائے

۴۔ کوئی غلام ایسا لنگڑا ہوجائے کہ چل پھر نہ سکے

۵۔ علی اختلاف الاقوال غلام مبروص ہوجائے۔

۶۔ غلام کا کوئی ایسا عزیز مرجائے جس کا وارث غلام کے علاوہ کوئی نہ ہو تو یہ غلام بحکم امام وقت میت کے مال سے خرید کر آزاد کردیا جائے گا اور تمام مال کا وارث ہوگا۔

یہ تمام چیزیں بھی دلیل ہیں ہیں کہ اسلام نے ہر نازک وقت پر غلام کی امداد کی اور ایسا ساتھ دیا جس کی مثال ناممکن۔ ایک چیز یہ بھی قابل غور ہے کہ جہاں آزادیٔ غلام پر زور دیا وہاں یہ بھی کہدیا کہ کسی ایسے غلام کا آزاد کرنا جو کسب معاش پر قادر نہ ہو مسنون و مستحب نہیں ہے بلکہ مکروہ ہے۔ ہاں اُس وقت مستحب ہے جب اُس کے گزران کا بھی انتظام آزاد کنندہ کر دے اس لیئے کہ غلام کے تمام اخراجات ضروریٔ ملک کے ذمہ ہیں تیمارداری و دوا وغیرہ سب کا خیال آقا کو رکھنا پڑے گا تا اینکہ اگر غلام شریک عیال ہو تو اُس کا فطرہ ادا کرنا بھی مالک پر واجب ہے کیا کہنا اسلام کیسا پاکیزہ اخلاق کا جس کی مثال نہیں ملتی (باقی آئندہ)

۷۸۶

# بحضور پرمکرمت گنجور بندگان عالی خاقان ابن خاقان سلطان ابن سلطان اعلیحضرت قدر قدرت ہز اگزالٹڈ ہائینس میر عثمان علی خان صاحب بہادر نظام شہریار دکن خلد اللہ ملکہ و سلطنتہٗ

# گلہائے عقیدت و ارادت

یمن و برکت سے زمانے کا نظام اچھا ہی — پرتوِ نیرِ اقبالِ نظام اچھا ہے
ہی سزاوارِ جہانبانیٔ عالم تری ذات — اسمِ اعظم پئے تسخیرِ انام اچھا ہے
دہر میں مرکزِ تہذیبِ حجازی ہے یہ — حیدرآباد ترا صدر مقام اچھا ہے
بینش افروز ہے اربابِ بصیرت کے لیئے — عارفانہ ترا اندازِ کلام اچھا ہے
بادۂ جمشید سے کیا کام ہی مئ خواروں کو — دستِ ساقی سے جو مل جائے وہ جام اچھا ہے
بندۂ ساقیِ کوثر سے تعرض کیوں شیخ — میرے مذہب میں فقط شربِ مدام اچھا ہے

ق

صدرِ بزمِ عرفا کعبۂ اہلِ تقوےٰ — وصیِ ختمِ رسلِ کل کا امام اچھا ہے
فیض سے اس کے شفا پائے خدایا کہ شجیع — خوش نوا بلبلِ گلزارِ نظام اچھا ہے

اُس کے دم سے ہوا احیائے علوم مشرق　　سارے عالم کے لئے دَورِ نظام اچھا ہے

بسکہ ہے عدل و ترحم پہ سیاست کا مدار　　عہد ممدوح ہے خاص و عوام اچھا ہے

بہر مسلم ہی نہیں ظلِ ہمایوں مخصوص　　بہر ہر معتقد لچھمن و رام اچھا ہے

تیرا آوازۂ اقبال فزوں ہو شب و روز　　لوحِ عالم پہ رہے نقشِ دوام اچھا ہے

ظلِ عثماں میں رہے کشورِ محبوب دکن　　خیر و برکت رہے تا روزِ قیام اچھا ہے

بختِ عباس کجا بزمِ شہنشاہ کجا!

دور ہی سے جو پہونچ جائے سلام اچھا ہے

نذر گذار انیدۂ احقر الناس،

علی عباس ایڈوکیٹ سہارنپور

# نبی امیؐ کی حیات مرتضعہ کا ایک[1] مختصر ورق

(از مدیر رسالہ)

حضرت ختمی مرتبت صلعم نے جب اس ظلمت کدۂ عالم کو اپنی ضیا پاش شعاعوں سے منور کیا یعنی خاندان ہاشم کے چشم و چراغ عبداللہ کے لخت جگر عبدالمطلب کے دل کے چین آمنہ کی آنکھوں کی ٹھنڈک حضرت محمد مصطفےٰ صلعم نے بزم فلکی چھوڑ کر اس خاکدان عالم کو اپنے نور سے معمور کیا اور وہ نور رسالت جو آدم سے یکے بعد دیگری اصلاب و ارحام طاہرہ سے منتقل ہو کر عبداللہ کی پیشانی میں پہونچا تھا اب وہ آفتاب رسالت بن کر آمنہ کی باعصمت گود میں چمکا۔ بنی ہاشم بالخصوص عبدالمطلب کی خوشی و مسرت کی حد نہ تھی اس وجہ سے عبدالمطلب اور بھی زیادہ مسرور تھے کہ عبداللہ جیسے جانے والے لائق فرزند کی قابل قدر یادگار تھی اس نووارد نے آمنہ کی محبت بھری آغوش میں آرام کیا اور قدرت کی جاری کردہ نہروں سے سیراب ہو کر پرورش پانے لگا

ابھی صرف چار مہینے کا قلیل عرصہ گزرا تھا کہ آمنہ جیسی عصمت
ومحبت کی دیوی ماں بھی ہنا فراق بینی بینک کہکر عالم
بقا کی طرف رخصت ہوگئیں۔ اب عبدالمطلب جیسے شفیق
دادا کی پریشان نگاہیں باقی تھیں اور بس عبدالمطلب
بیحد پریشان تھے کہ عبداللہ کی اس یادگار کو کیونکر باقی
رکھیں۔ عبدالمطلب نے بڑی کوشش کی اور یکے بعد
دیگرے شرفاء قریش کی تین سو ساٹھ عورتیں بن کو
یہاں دودھ کھلا بلائیں تاکہ عبداللہ کا لخت جگر اپنے
حسب منشا مرضعہ کا انتخاب کرے مگر جو بھی گود میں لیکر
دودھ پلانا چاہتی تھی یہ انجام بین دوراندیش معصوم
بچہ بنگاہ تنفر منہ پھیر لیتا تھا عبدالمطلب کی پریشانی کی
کوئی حد نہ تھی عاتکہ عبداللہ کی حقیقی بہن تھیں وہ بھی بے حد
مغموم تھیں بالآخر مجبور ہوکر عبدالمطلب نے بچہ کو عاتکہ کو
حوالہ کیا اور یہ کہکر باہر نکلے بیٹی عاتکہ عبداللہ کی نشانی
اب تمھارے اور خدا کے حوالہ ہے میں نے تو بہت کوشش
کی ہے اب تم ان کی زندگی کی کوئی صورت بہم پہونچاؤ
عبدالمطلب تو یہ کہکر روانہ ہوگئے اور عاتکہ نے مجبور
ہوکر شہد اور خرید چٹانا شروع کیا۔

عبدالمطلب انتہائی سراسیمگی کے عالم میں
گھر سے نکل کر دیوار کعبہ سے لگ کر بیٹھ گئے اور دل ہی
دل میں کعبہ کے مالک سے دعا مانگنے لگے اے میرے
پروردگار میں اپنے جگرپارہ محمد کی کیونکر پرورش کروں،
کس طرح اس کے لیے سامان حیات بہم پہونچاؤں میں تو
کوشش ختم کر چکا اے میرے مالک جب تک تو اپنا
فضل خاص شامل حال نہ کرے گا اُس وقت تک
ان کا بچنا دشوار ہے۔ اب میں تیرے حوالہ کرتا ہوں

ابھی دل ہی دل میں یہ خیالات اور اس سننے والے
سے گفتگو ہو رہی تھی کہ سامنے سے عقیل بن ذقاق آتے
ہوئے دکھائی دیے عقیل اس وقت قریش میں بلحاظ
عمر سب سے بڑے تھے۔

عقیل (قریب پہونچکر) کیوں میاں عبدالمطلب ایسے
پریشان اور مغموم کیوں ہو؟

عبدالمطلب "کیا بتاؤں کچھ عقل کام نہیں کرتی!"

عقیل "آخر پھر بھی!"

عبدالمطلب "عبداللہ کے یہاں جو بچہ پیدا ہوا تھا
آج چار روز ہوئے کہ اس کی ماں نے انتقال کیا ہے
میں نے ہر چند کوشش کی ہے کہ کسی طرح یہ بچہ بچ جائے
اور اس کی خاطر اب تک تین سو ساٹھ قریش کی عورتیں
بلا چکا ہوں مگر بچہ کسی کا دودھ نہیں پیتا اور بھوک
کی وجہ سے اس کی درد بھری آواز سنی نہیں جاتی۔
سننے والوں کا جگر پاش پاش ہوتا ہے اور مارے بھوک
کے کسی وقت خاموش نہیں ہوتا

عقیل "میں آپ کو ایک دودھ پلانے والی کا پتہ دیتا
ہوں اور میرے خیال میں اس سے عالی خاندان
فصیح وبلیغ صاحب صورت وسیرت اور
حسب ونسب والی عورت کوئی دوسری
نہ ہوگی۔ اور جہاں تک میرا خیال ہے آپ کا
فرمان ٹل نہیں سکتا اور یہ کام ضرور ہوجائیگا"

عبدالمطلب "ہاں وہ کون ہے"؟

عقیل "عبداللہ بن حارث کی حلیمہ نامی لڑکی جو
ابراہیم خلیل کی عظمت بھری لڑی ایک عصمت
کرتی ہے اور وہ قبیلہ بن سعد میں رہا کرتی ہے"

(عبدالمطلب یہ سُن کر اپنے خادم خاص شمردل کو بُلاتے ہیں)

عبدالمطلب:۔ شمردل یہ ناقہ ہے ابھی ابھی سوار ہوکر قبیلہ بنی سعد میں جا اور میرے نام سے عبداللہ بن حارث کو بلاکر ہمراہ لے آ۔"

شمردل:"۔ بہت خوب سرکار ابھی جاتا ہوں یہ کہہ کر شمردل سوار ہوکر بنی سعد کی طرف چل کھڑا ہوا اور اٹھارہ میل کا سفر آناً فاناً ختم کرکے بنی سعد میں پہونچا اور عبداللہ بن حارث کو ساتھ لیکر واپس ہوا۔

عبدالمطلب۔ (عبداللہ کو دیکھ کر) یہ کہتے ہوئے استقبال کے لیئے بڑھے "عبداللہ میں بہت دیر سے تمھارا منتظر ہوں۔

دونوں مل کر بغلگیر ہوئے اور بیٹھ گئے۔

عبداللہ:"۔ کیوں خیریت تو ہے ایسا کونسا ضروری کام تھا جس کے لیئے آپ نے خصوصی قاصد بھیجا۔

عبدالمطلب":۔ بھائی ابوذویب (عبداللہ کی کنیت ہے) کیا بتاؤں میرا پوتا محمد جس کا باپ عبداللہ پہلے ہی میری نظروں سے اوجھل ہوچکا ہے اور محمد ہی اس کی نشانی باقی ہے آج چار روز ہوتے کہ اس کی ماں نے بھی انتقال کیا بچہ ہے کہ مارے بھوک کے ماہی بے آب کی طرح تڑپ رہا ہے میں اس وقت تک ۳۰ دودھ پلانے والیاں بلا چکا ہوں مگر وہ کسی کا دودھ نہیں پیتا اور نہ روتو روتے چپ ہوتا ہے ہمیں معلوم ہوا ہے کہ تمھاری بیٹی حلیمہ کے یہاں بھی دودھ ہے اگر مناسب سمجھو تو اس کو میرے پاس بھیجدو شاید اس کا دودھ پی لے (اور اس کی جان بچ جائے) اور یہ خوب سمجھ لو کہ اگر اس بچہ نے دودھ قبول کرلیا تو گویا ساری دُنیا تمھارے ہاتھ میں (قبضہ میں) ہوجائیگی

عبداللہ:۔ بسر و چشم (یہ کہہ کر عبداللہ روانہ ہوئے اور گھر پہونچنے پر اپنی بیٹی حلیمہ سے کہنے لگے) "حلیمہ میں تم کو ایک خوش خبری سناتا ہوں اور تم بہت خوش ہوگی۔"

حلیمہ:"۔ ہاں بابا جان ضرور سنائے وہ کیا خوشخبری ہے"؟

عبداللہ:"۔ سردار قریش عبدالمطلب چاہتے ہیں کہ اپنے نور نظر عبداللہ کے لختِ جگر محمدؐ کو جو چار مہینہ کا ہے تمھارے سپرد کریں تاکہ تم اس کی پرورش کرو کیونکہ اس بچہ کی ماں نے آج چار روز ہوئے انتقال کیا ہے اور بچہ اب تک بھوکا ہے کسی کا دودھ نہیں پیتا شاید تمھارا دودھ پی لے"؟

حلیمہ:"۔ جب آپ کی رائے ہے تو مجھے کیا اختلاف ہوسکتا ہے میں بھی یقیناً آپ کی طرح خوش ہوں کہ سردار قوم کی خدمت کروں"۔

---

ع؎ اس میں شک نہیں کہ صرف دودھ پلانے کی وجہ سے خدا اور دُنیائے اسلام کے نزدیک حلیمہ اور عبداللہ کی وہ عظمت ہے کہ جو ملائک کو بھی حاصل نہیں (مدیر)

عبداللہ:۔ "تو پھر اپنا سامان کرنا شروع کرو"

حلیمہ تیاری شروع کرتی ہیں اتنے میں رات ہو جاتی ہے اور تیاری کرتے کرتے نصف شب گزر جاتی ہے۔

عبداللہ:۔ "کیوں بیٹی کیا دیر ہے۔ مناسب ہے کہ رات ہی رات میں سفر کریں"

حلیمہ:۔ "میری طرف سے کوئی دیر نہیں میں سب کچھ کر چکی ہوں صرف آپ کا انتظار ہے"

عبداللہ:۔ "لو چلو میں بھی تیار ہوں (یہ کہکر باپ بیٹی دونوں جانب مکہ روانہ ہوگئے اور علی الصباح وارد مکہ ہوئے اور حلیمہ کو خانہ عبدالمطلب میں اُتار دیا)

عاتکہ بنت عبدالمطلب:۔ "بہن حلیمہ! میرے ساتھ ذرا آئیے (عاتکہ حلیمہ کو لے کر بنی امی کے کمرہ میں داخل ہوئیں اور بچہ کو حلیمہ کی گود میں دیا۔

حلیمہ:۔ بچہ کو پیار کرتی اور اپنی بائیں چھاتی سے دودھ پلانا چاہتی ہیں کیونکہ داہنی چھاتی سے حلیمہ کا دودھ کبھی نہیں اُترتا تھا۔

بچہ:۔ بچہ منہ کر کے داہنی چھاتی کی طرف رُخ کرتا ہے گویا زبان حال سے کہہ رہا ہے کہ میں آج وہاں سے اپنی خوراک حاصل کر ونگا جہاں سے اب تک تیرا کوئی بچہ حاصل نہ کر سکا یہی میری دلیل صداقت ہوگی۔

حلیمہ:۔ (آخر جھنجلا کر) لے اس چھاتی کو جی چاہتا ہے تو لے اس میں کیا رکھا ہے جو تو اس قدر اصرار کر رہا ہے (یہ کہہ کر حلیمہ نے داہنی چھاتی بچہ کے حوالہ کردی۔)

بچہ تو پہلے ہی سے منتظر و مصر تھا کہ شان نبوت و دلیل صداقت سے حلیمہ کو مطلع کرے چھاتی کو منہ لگانا تھا کہ قدرت نے فوراً جوئے شیر جس کے سوت اب تک بند تھے جاری کردی (اللہم صل علےٰ محمدؐ و آل محمدؐ)

حلیمہ:۔ "اے میرے نور نظر محمدؐ یہ تیری برکت ہے خدا نے اس چھاتی سے دودھ جاری کیا ورنہ آج سے پہلے میں اپنے بارہ بچوں کی پرورش کر چکی ہوں مگر کوئی ایک بھی اس چھاتی کا ایک قطرہ نہ چکھ سکا۔ تیری بدولت آج وہ افاضات باطنی جو ہمیشہ سے مسدود تھے کھل گئے بے شک تو خدا کا برگزیدہ ہے۔

عبداللہ:۔ (بچہ کے دودھ پینے کی خبر پا کر) بیٹی حلیمہ میں اپنے پاس والے کمرہ میں تمہارا انتظام کرائے دیتا ہوں تم یہیں رہنا۔

حلیمہ:۔ "مجھے تو کوئی عذر نہیں مگر آپ والد عبداللہ سے دریافت کیجئے۔

---

لہ غریب حلیمہ کو کیا خبر تھی کہ قدرت نے اس خزانہ کو صرف اپنے حبیب کے لیئے محفوظ رکھا ہے اور قدرت نہیں چاہتی تھی جس طرح اور عام بچوں کی پرورش ہوئی میرے حبیب کی بھی اسی طرح ہو بلکہ اس کا مقصد اصلی یہی تھا کہ حبیب کو خاص شان سے تربیت کراؤں اور ابتدا ہی سے ان کی عظمت دکھا دوں (مدیر)

عبدالمطلب عبداللہ سے کہتے ہیں مگر عبداللہ اس کو منظور نہیں کرتے بلکہ بچے کو (برکت کے خیال سے) اپنے ساتھ لے جانے کی خواہش کرتے ہیں۔

عبدالمطلب:- اچھا بیٹی حلیمہ یہ بچہ اب تمھارے اور خدا کے حوالہ کرتا ہوں تمھارے باپ تم کو یہاں رکھنا نہیں منظور کرتے لہذا میں اپنے نور نظر کو تمھارے سپرد کرتا ہوں اس کو لیجاؤ مگر دیکھو ہر جمعہ کو اسے واپس میرے پاس لانا اور خانہ کعبہ کا طواف کرانا اس کے علاوہ اور بھی چند عہد و پیمان لے کر محمدؐ کو عبداللہ اور حلیمہ کے حوالہ کر دیا۔

حلیمہ:- "اچھا تو اب مجھے اجازت ہے" یہ کہکر عبدالمطلب کو سلام کیا اور اپنے باپ عبداللہ کے ساتھ اپنے قبیلہ بنی سعد میں واپس آگئی اور انتہائی شفقت و محبت سے کونین کے راج دلارے عبدالمطلب کی آنکھوں کے تارے بیکسوں کے بننے والے سہارے یعنی محمد بن عبداللہ کی پرورش شروع کی اور ہر جمعہ کو حسب اقرار طواف خانہ کعبہ کے لیئے لے جانے لگیں یہاں تک کہ آج کل ہوتے ہوتے آنحضرتؐ اس قابل ہو گئے کہ اپنے رضاعی بھائیوں کے ساتھ باہر اندر آنے جانے لگے۔ اللہم صل علی محمد و آل محمد

# سلام

(از جناب مولوی زوار حسین صاحب زوّار بدایونی)

ای سلامی جو ضیا اشکِ غمِ سرور میں ہے — لب چمک اس طرح کی گوہر میں اور اختر میں ہے
ولولہ پھر دل میں آیا جوش پھر کوثر میں ہے — پھر زباں رطب اللساں مداحِ حیدر میں ہے
ناز ہے مجھکو کہ ہوں آل محمدؐ کا غلام — نام میرا مالکِ کونین کے دفتر میں ہے
مدح گو شبیر کے ڈوبے ہوئے ہیں عشق میں — قلب میں جوشِ ولا الفت کا سودا سر میں ہے
جسم میں دل دل میں یوں ہو الفتِ آلِ نبی — جس طرح گوہر صدف میں اور چمک گوہر میں ہے
نائبِ حق ہیں نبیؐ، نائب نبیؐ کے ہیں علیؑ — فرق اتنا ہی فقط احمد میں اور حیدر میں ہے
فرض ہے ان کی اطاعت اور مودت اجر ہے — اللہ اللہ کیا شرف ولائے پیغمبر میں ہے
ٹھیک پڑا ایسا کہ کچھ بندے خدا کہنے لگے — کیوں نہ ہو ساری خدائی قبضۂ حیدر میں ہے
قتل شہ کی اُس طرف فوج عدو میں دھوم ہے — اس طرف یادِ خدا شبیر کے لشکر میں ہے
شاہ کہتے ہیں بہن ہم ذبح ہونگے تم اسیر — اب وہ ہونا ہے جو کچھ لکھا ہوا مقدر میں ہے
خود مصیبت رو رہی ہے بیکسی پر شاہ کی — لائے ہیں میت جواں کی اک تلاطم گھر میں ہے
کیا شہادت آپ کی اللہ نے مقبول کی — ماتم اک غربت زدہ پیاسے کا عالم بھر میں ہے
دامن آل عبا زوّار ہوگا ہاتھ میں — اک شفاعت کا سہارا بس یہی محشر میں ہے

# حضرت علامہ سر محمد اقبال بالقابہ نور اللہ مرقدہٗ

## در شرح اسرار اسمائے علی مرتضےٰ علیہ السلام میفرماید!!

مسلم اول شہ مردان علی | عشق را سرمایۂ ایمان علی
از ولاے دودمانش زندہ ام | در جہاں مثل گہر تابندہ ام
نرگسم وارفتۂ نظارہ ام | در خیابانش چو بو آوارہ ام
زمزم ار جوشد ز خاک من ازوست | مے اگر ریزد ز تاکِ من ازوست
خاکم و از مہر او آئینہ ام | میتواں دیدن نوا در سینہ ام
از رخِ او فال پیغمبر گرفت | ملتِ حق از شکوہش فر گرفت
قوتِ دینِ مبیں فرمودہ اش | کائنات آئین پذیر از دودہ اش
مرسلِ حق کرد نامش بوتراب | حق یداللہ خواند در اُم الکتاب
ہر کہ دانائے رموز زندگیست | سرِ اسمائے علی داند کہ چیست
خاکِ تاریکے کہ نام او تن است | عقل از بیدادِ او در شیون است
فکر گردوں رس زمیں پیما ازو | چشم کور و گوش ناشنوا ازو
از ہوس تیغ دو رو دارد بدست | رہرواں را دل بریں رہزن شکست
شیر حق ایں خاک را تسخیر کرد | ایں گلِ تاریک را اکسیر کرد
مرتضیٰ کز تیغ او حق روشن است | بوتراب از فتح اقلیم تن است
مرد کشورگیر از کراری است | گوہرش را آبرو خودداری است
ہر کہ در آفاق گردد بوتراب | باز گرداند ز مغرب آفتاب
ہر کہ زیں بر مرکبِ تن تنگ بست | چوں نگیں بر خاتمِ دولت نشست
زیر پاش اینجا شکوہِ خیبر است | دستِ او آنجا قسیمِ کوثر است
از خود آگاہی یداللہی کند | از یداللہی شہنشاہی کند
ذاتِ او دروازۂ شہرِ علوم | زیر فرمانش حجاز و چین و روم
حکمراں باید شدن بر خاکِ خویش | تا مئے روشن خوری از تاکِ خویش

(باقی دارد)

جن حضرات نے وی پی واپس کر دیئے ہیں وہ براہ کرم منی آرڈر روانہ فرما دیں۔ (مینیجر)

is also a master and therefore, is merciful to the sinner. And it is said "And my mercy encompasses all things." This clearly means that punishment is a phase of Divine mercy because it seeks not to punish merely but to correct the sinner. Mercy is shown after punishment

According to Islam death does not bring the life of man to an end. it only opens a door for a higher life. The aim of this life according to Islam is to attain to a higher life Islam opens before men s eye a vista of progress a new world of advancement. The connection between this life and the life after death is clearly expressed in the verse 'And whoever desires the hereafter and strives for it as he ought to strive and he is believer their striving shall be recompensed and certainly the hereafter is much superior in respect of degree and much superior in respect of excellence." According to Islam heaven and hell are not places of enjoyment and suffering to be met with after death only, they are realities even here. They begin in this very life. Any action by man leaves its effect upon man as soon as it is done Every good deed bears a fruit and every wicked deed its consequence. On the day of Resurrection a man is judged by the preponderance of good or evil in him. Paradise and hell are not two distinct and separate places.*

*( To be continued )*

*The writer seems to have misunderstood the teachings of Islam in regard to heaven and hell which are as a matter of fact two distinct and separate places and it is not true to say that the hell fire will purify a sinner and it will be only an advancement for higher stages for sinner and a cause of their purification. There will be certain sinners who will be kept in hell for ever. For such persons the word "Khalideen" is used This is also quite just, because for heinous crimes temporary punishment will mean nothing. The holy prophet has also mentioned in his traditions similar things. Of course temporary punishment will be given to only those persons who have not been guilty of serious crimes but the doers of heinous crimes will remain in fire for ever, as the doers of good will remain for ever in heaven I qoute only one out of so many instances mentioned in the Holy Quran. Those who disbelieve our signs, we shall soon make them enter into hell fire. As often their skins are burnt we will change them an other skin that they may taste the chastisement. Verily Allah is Mighty Wise. And those who believe and do good We will soon make them enter into gardens, beneath which the rivers flow and they will abide in them for ever (IV: 61, 62) Editor

do." This statement clearly warns not to be partial to the rich and not to say other than truth when the person against whom we bear witness is a poor man. Ties of friendship, love, fear, favour or compassion should not make us swerve a hair's breadth from strict adherence to tru h. Islam prescribes uprightness of conduct even towards enemies. It is said "And let not hatred incite you to exceed the limits and help one another in goodness and piety and do not help one another in sin and aggression". Islam alone can serve as an inter-national law prescribing equal treatment for all nations alike. This is clearly shown in practice by our Holy Prophet when he offered funeral prayers on the death of Abdulla bin Ubaay. Islam lays down for us the noble ethical doctrine of repelling evil with good. A golden rule relating to forgiveness of evil is given in the verse "And the recompense of evil is punishment like it but whoever forgives and amends he shall have his reward from God for He does not love the unjust". There is in Islam, neither the one extreme of eye for eye, nor the other extreme of turning the left cheek when the right is smitten, but a golden mean that forgiveness may be exercised if it will mend matter and do good to the evil doer himself The object to be kept in view is to mend, whether by proportionate punishment or by forgiveness.

Islam is a religion of hope. It teaches us that God is All merciful and no attribute of the Divine Being is more prominently referred to in the Quran as this attribute of mercy. There is evil in this world, but it is man's own making. True it is that all is from God, good and evil proceed from God, but while He sends good from Himself out of his beneficience, no evil visits a man unless his own hands have called for it. The doctrine of Fatalism has no place in Islam. It is only by his deeds he gets into distress and difficulty as he does evil he must submit to the Divine law and must suffer the consequences of his evil deeds. The belief that God cannot show mercy to His creatures, because He must be just, is an error, due to the misapprehension that God cannot be just and merciful at the same time. A mere judge cannot be both but God is more than a judge. He is a judge, therefore, cannot be unjust but He

on them by the bestowal of property rights. This is due to a misunderstanding of the Quranic faith. Monogamy is the rule in Islam and Polygamy is sanctioned under certain conditions with a definite view of improving the states of women. Before the advent of the Holy Prophet the Arabs were of a double injustice to a class of women, the Quran with a view of remedying these evils gave a share in the inheritence to such widows with a share also for the orphans and it recommends the taking of such widows in marriage and allowed polygamy expressly for this purpose. It should also be noticed that this permission was given at a time when the wars which were forced on the Muslims had diminished the number of men and many widows and orphans were left whom it was morally necessary to provide for. Such a provision was found in polygamy. It will, therefore, be seen that this limited polygamy was permitted by the Holy Prophet in the interest of women and to avoid the social evils of illicit friendship.

As regards purdah, it should be clearly understood that there is no Quranic sanction for it. The Quran never prohibited women from going out of their houses for their needs. At the time of the Prophet women took part in wars and had their prayers along with men. They also worked in the fields, no occupation was prohibited to women. The only restriction placed on their liberty was to cover their bodies and avoid the display of their beauty. No restriction is imposed on their activities. The Quran says plainly that women shall have the benefit of what they earn. Of course restriction on their liberty is sanctioned to the guilty of indecent and immoral conduct. This is permitted with a view to reform them.

The ethics of Islam is highly educative and appealing. It advocates strict adherence to truth "Oh you who believe ! be maintainers of justice, bearers of witness for God's sake, though it may be against you, your own selves or parents or near relatives, if he be rich or poor, God is the most competent with both, therefore do not follow low desires lest you deviate and if you swerve or turn aside God is surely aware of what you

# ISLAM
## A National Religion of Man

BY
IQBALUNNISA HUSAIN, MYSORE

*Continued from page 20 Vol 1 No 12.*

Not only does Islam proclaim equality among all nations but also equality of women with man. In the Holy Quran good and righteous women are given the same position as good and righteous men. The highest gift of God namely, Divine Revelation, has been bestowed even on women for it is said "When we revealed to thy mother what was revealed" and again, "and when, the angels said O Mary! God has chosen thee and purified thee and chosen thee above the women of the worlds." No other religious book has given such a high spiritual position to a woman. Again the Quran makes no difference between man and woman as regards the bestowal of reward for the good deeds he or she commits.' I will not waste the work of a worker among you whether male or female, one of you being from the other. "Again" 'Whoever does good whether male or female and he is a believer, we will certainly make him live happy life and we will certainly give them their reward for the best of what they did." According to the Quran, there is no difference with God between man and woman, and morally and spiritually both can rise to the same eminence Even materially the Quran does not intend any difference, for even women can earn, inherit and own property and dispose of it, just as men can do. In the matter of divorce women enjoy the same rights over their husbands as the latter over the former*

It is, however, said by critics that polygamy and purdah as enjoined in the Quran have done more harm to women than the benefit conferred

*The writer practically means 'Khula' which right is given to females while Talaq lies in the hands of males only. ( Editor )

keep the house comfortable. The prodigal will, I am sure, return one day and claim his own. But let not the Musalman follow his way and turn a reactionary himself. Indeed I should, believe that the Musalmans cannot afford to do it at this stage. A vast majority of them know no other language. It is through this language only that they have for several generations carried on their intellectual activity, whatever that has been. It has now become their mother tongue, and is for that reason very dearly cherished. It has already developed a capacity to sustain the Muslim thought as has been transmitted to them by their past, and bids well to sustain the thought that will govern their mind in the days of the renaissance that he is looking forward to in the near future. To the extent he has poured his soul into its frame, to the extent he has transmitted his vitality to it, to that extent he will continue to claim it as an expression of his culture *as well* and will therefore naturally be desirous of not merely safeguarding its interests but continuing to make it a plank on which a community of fellow-feeling and mutual care and regard should thrive between himself and his fellow countrymen to the lasting good of our country.

## CONCLUSION

Friends! I have done. I have to thank you for the very indulgent and patient hearing that you have given me tonight. I shall be happy if in my analysis of the basis of the Muslim Culture, I have succeeded, in ever so small a measure, in impressing upon you that this culture of the Musalmans is not a culture merely of the tailoring house, or of the drawing room or of the music hall or, a culture divided against itself, but is intrinsically and in its operations a culture of movement and unity in life, and is still powerfully at work in our midst at the present hour. Such being its fundamental character, can it ever be antagonistic to any healthy nationalism or internationalism or any ideal worthy of man ?

parents, and we have no right to change it. One of the heirs to the heritage may disown it, and go his way. But why should the other follow suit? There should be no doubt a feeling of regret in the mind of the Musalman that his fellow-countrymen should so seriously endeavour, as they are doing today, to dissolve a great bond of unity between their great cultures, and to strike out a new path for themselves. Truly, there was no need for it. The Urdu language being a manifestation of the genius of both the Hindus and the Musalmans is now strong enough to sustain the cultural thought of both the sections. It is sweet enough for every tongue. But our friends are not in a listening mood. They do not realize that new languages are not made that way, and that the natural laws of life are more potent than political slogans. The Musalman is therefore not perturbed at their defection; but at something more serious He fears that in their zeal to create an artificial language entirely alien to him in texture and spirit and to swamp the whole country with it, they will place impediments in the further development of the Urdu language. It is against this contingency that he is anxious to protect the Urdu language. He has already tried to argue with them that their venture to create a new language to serve as a *lingua franca* and to replace or supplant Urdu which in a large measure was serving this purpose, that this new venture was rank communalism on the part of the majority and was inimical to the interests of nationalism in India. The reply, however, comes—and I am quoting Pandit Jawaharlal himself—"The communalism of the majority is more akin to nationalism than the communalism of the minority". Such is the subconscious that is at work in our public life now-a-days in the name of nationalism! You really cannot argue after that. My sincere opinion is that the Musalman should not worry himself over what others are doing to foist an artificial tongue into the country. Like every other artificial tongue it will go the way of its predecessors. But he must continue to give to Urdu the best that there is in him to let it advance on its natural lines. But let him keep the door open. That is the only language which will one day bind India together. There is no other to take its place. So let him keep the door open and

money-lender, an unqualified economic programme such as is recommended at this moment of mass uplift may not mean much to him *He needs an extra attention, if such an uplift is to be really uniform.* That will be the test of nationalism or political partnership, if it is to grow and last. You cannot let a sweet slogan sweep across our country like a tornado only to weed out the weak. Let us pray and hope that wise counsels will prevail everywhere and a happy solution found; for, on that, I should think, will depend the future of India. If our compatriots should rise equal to the occasion and talk less of communalism, they will find that there is no section of the people better equipped morally and spiritually than the Musalmans to shoulder the responsibilities of an onward march to secure for India an honourable station in the w rld.

## PROBLEM OF URDU

Apart from the cultural safeguards of the "Shariyah" there is another culture-field in which the Musalman in India is equally anxious to assure for himself in the new dispensation the necessary security. And that is the intellectual field in which he would like to see no barriers placed in the natural development of the language which he has helped to evolve to serve not merely as a vehicle of his cultural expression, and as a factor of unity among the Musalmans themselves, but as a means of establishing living connections with the other sections of the Indian population. This is a great question in itself, as the field in which a language is at play touches every other field of culture, and for that reason, will need a special treatment of its own. At some future date, I may likely deal with it in some detail. But at this moment, I feel impelled to strike a note of warning against the tendency noticed even among some of my own literary friends to call the Urdu language by the hazy name of Hindustani or even Hindi-Hindustani just for the sake of a compromise with mere politicians. I think that such an attitude is neither intellectual nor straightforward. I see no reason to call it by any other except its proper name, Urdu. That is the name given to it by its

# رویائے صادقہ میں دین حنیف کی تعلیم

## اللہ تعالیٰ خواب میں آکر سچا مذہب بتا گئے

# طالبان حق کو مژدہ

## اسلام کی دو جلیل القدر ہستیوں کے دو سچے خواب

(از جناب سیّد المحققین مولوی حکیم مرزا محمد نقی صاحب قبلہ زاد فضلہٗ)

منام کی کرشمہ سازیوں سے کس کو انکار ہو سکتا ہے۔

بسا اوقات فرش راحت پر عالم خواب میں وہ بیش بہا چیزیں ہاتھ لگ جاتی ہیں جو بیداری میں خاک چھان کر بھی ملنا آسان نہیں ہوتیں۔ آرامگاہ کی دلچسپی اور لطف خاص سے کون بے خبر ہے۔ وہ لذیذ و شیریں چیز ہے کہ اس کا ذائقہ چکھنے والا دنیا کے تمام مزوں کو خیرباد کہہ دیتا ہے۔ سونیوالوں کی محویت کو دیکھ کر لوگ کہتے ہیں سویا اور مرا برابر۔ لیکن اس بے خبری کے حیرت انگیز کارنامے دیکھیں تو آنکھیں کھلجائیں اور ممکن ہے اپنی حساس زندگی کو اس بے شعوری پر ستر ہزار مرتبہ قربان کر دیں در اصل اس عیش اور ایسے آرام و سکون میں ایسی اشیا کا مل جانا جو لاکھ دقتوں اور کروروں مشقتوں سے دستیاب نہ ہوں انسان کے لیے بہترین عبرت اور کوشش و سعی کی بے بسی پر بین دلیل ہے۔

اس میں کیا شبہ کہ بہت سے خواب حقائق آئندہ پردہ میں یا صاف صاف یعنی کنایۃً یا صراحۃً بیان کر جاتے ہیں۔ اس کی ہزاروں پیشین گوئیاں حرف بحرف صادق آتی ہیں۔ مثال کے طور پر فرعون وغیرہ ہی کے خواب کو دیکھ لیجئے جو کہ اس نے کہا تھا ہو کے رہا۔ اور فرعون کی ہزاروں تدبیریں سرنگوں اور شرمسار نظر آئیں۔ سب کچھ کیا مگر کچھ بنائے نہ بنی لاریب اکثر خواب وہ کام کر جاتا ہے اور آئندہ کے ایسے ایسے واقعات بتا جاتا ہے اور ایسے حقائق سے آگاہ کر جاتا ہے جو کروروں روپیہ صرف کر کے محکمہ سراغرسانی قائم کر کے اس کی امداد حاصل کرنے سے بھی نامعلوم رہتے ہیں۔

اس نے دین و دنیا کے بعض ایسے اہم معاملات کو بھی سلجھایا ہے جن کی دشواریوں نے مفکرین عالم کے ہاتھوں سے جبراً سپر رکھوالی اور ان کے ہمند اندیشہ کی نارسائی کو ثابت کر دیا۔ بہت سے خوش بختوں نے حصول تاج و تخت کی راہیں اسی ذریعہ سے معلوم کی ہیں۔ سیکڑوں

خوش نصیبوں نے آرام سے سونے کے باوجود اسی خواب میں
مقصد پر فتحمند ہوگئے وہ آسان وسیلہ پایے جو ہوشیاری و
بیداری میں بدشواری بھی میسر نہ ہوتے۔

اکثر علوم و فنون پر اس نے بڑے بڑے احسان کئے
ہیں۔ کئی طبیبوں کے پریشان دماغ کو چند سکنڈ میں گہر مُراد
مرحمت کرکے وہ فرحت بخشی جو کبھی کبھی ملک و تخت ملنے سے
نہیں ہوتی۔ اکثر جاں بلب مریضوں کے ساتھ اس کی مسیحائی
نے جالینوس و مسیح کو انگشت بدنداں بنا دیا۔

اسی خواب نے دین کے وہ عقدے بھی حل کئے جن کو
ناخن تدبیر برسوں مصروف کار رہتے ہوئے بھی نہ کھول سکے
اور وہ گتھیاں سلجھائیں جنھیں دیکھ کر باریک گیر منطقیان الجھتے
تھیں۔ مدتوں تحقیق مذہب کی تمام عمر نذر کتب بینی ہو گئی۔
زندگی بحث و مباحثہ میں ختم ہوئی پر دُرِ مقصود نہ ہاتھ آنا تھا
نہ آیا۔ قلب جس اطمینان کی طلب میں سرگرداں تھا نہ پایا۔
لیکن کیا کہنا اس خواب کا جس نے چند منٹ میں وہ یقین
پیدا کر دیا جو دُنیا کے کسی گوشہ میں نہ ملتا تھا۔ ساری کد و کاوش
رائیگاں ہوگئی کام آیا تو خواب راحت۔

خواب کی بات سمجھنے والا چاہیئے پھر اس کے لیے
کیا کمی ہے بعض مثالیں ہم کو ایسی بھی ملتی ہیں خواب کے معنیٰ خود
نہ سمجھ سکے کاہن وغیرہ سے امداد لے کر چولا بدل کر تعبیر کو حاصل
کر ہی لیا۔ غرض کہاں تک کہوں خواب نے یہاں تک دستگیری
کی ہے کہ بعض اقبالمندوں کو اسی صاف و شفاف آئینہ میں
انبیاء کرام کا نظارہ جمال جہاں آرا نصیب ہوا۔ اور اسی
سرزمین پر نبوۃ کی قدمبوسی کا لازوال شرف حاصل ہوا اور
اسی کے طفیل و تصدق میں اسی دنیا میں رہتے جی بعض کو ان کے
اللہ میاں کا دیدار حاصل ہوا اور وہ نادر راز معلوم کر لیئے جو
اُن کا حصہ بن کر رہ گئے جس پر ان کو ہر قسم کا ناز بجا ہے۔

(میری ناقص رائے میں یہ چیز زیادہ تائیدات کی محتاج
نہیں، اس وقت صرف دو مثالیں پیش کرکے عبرت گیر
نگاہوں کو نظارہ کی دعوت دونگا۔ ہاں اگر ضرورت پڑی
تو اس جگہ ضخیم دفاتر سے تنگی آغوش کا اعتراف کرا دینا میرا کام
ہے۔)

یہ یاد رہے کہ اس تذکرہ میں انبیاء کرام کے خواب
داخل نہیں کیونکہ ان کے تمام خواب بکار آمد ہوتے ہیں بلکہ
ان کی خواب و بیداری فرق نہیں رکھتی۔ ان حضرات کے کسی
خواب کی صداقت میں جس کو شبہ ہو ہمارے نزدیک وہ
جوار کفر کا باشندہ اور ملک نفاق کا متوطن ہے۔ یہاں تک
صرف عام بندوں کا ذکر ہے جن کا سونا موت کا رشتہ دار ہی
اور ان لوگوں کا بیان ہو جن کے خواب جھوٹ بھی ہوسکتے ہیں
اور سچ بھی با ایں ہمہ عجائب انگیز ہیں۔

## دخل و دفع دخل

خیال ہوسکتا ہے کہ عوام کے خواب ناقابل اعتبار
اور نظر انداز کرنے کے لائق ہوتے ہیں کیونکہ اکثر اوقات حضرت
شیطان علیہ اللعن خواب میں مخصوص کھیل کھیلتے ہیں ایسا
ضرور ہی مگر یہ حقیقت بھی ناقابل انکار ہے کہ جس خواب میں
خدا اور اس کے رسول کا قدم ہو وہاں حرکات شیطانی
کا بھی گذر نہیں ہوتا۔ کیونکہ شیطان نہ ان کی شبیہ بن سکتا ہے نہ
ان کی طرف سے کوئی بات بنا سکتا ہے۔ اس لیئے ایسے خواب
جن میں خدا و رسول کا درمیان ہو ضرور خاص توجہ کے لائق ہونگے

خصوصاً وہ خواب جہاں خدائی جلوہ بے نقاب ہوں نیز خواب دیکھنے والوں کی شخصیت بھی سچائی اور جھٹائی کی طرف ضرور اشارہ کر دیتی ہے لہذا مناسب معلوم ہوتا ہے کہ خواب بیان کرنے سے پہلے اُن دونوں بزرگواروں کا تعارف کرا دوں۔

## تعارف

پہلے بزرگ الفقیہ ابوبکر بن یوسف مکی ہیں جن کے متعلق طبقات الخواص صفحہ ۲۱۱ کے صرف دو جملے کافی ہیں۔ کان فقیھا عالما کبیرا مشھورا یہ بزرگ فقیہ تھے اور بڑے عالم و شہرت یافتہ تھے سطر ۱۳۔ وھو امن کبار فقھاء الحنفیہ وہ احناف کے بڑے علما میں ہیں طبقات الخواص ص۲۱ سطر ۱۱ مطبوعہ مصر"

ان الفاظ کے بعد مزید تعارف کی ضرورت مفقود ہو جاتی ہے لہذا اسی قدر کافی ہے۔

دوسرے محترم پہلے سے زیادہ مشہور ہیں اور وہ الامام ابوعیسی الترمذی صاحب السنن ہیں بنسبت ان کے نام نامی سے کون مسلمان بے بہرہ ہے لہذا بغرض تعارف ان کے خصائص و مناقب بیان کرنا بے فائدہ ہے۔ اب خواب ملاحظہ ہوں:۔

## پہلے محترم بزرگ کا خواب!

جس کو خود انھوں نے انتقال سے قبل بیان فرمایا ہے ارشاد ہوتا ہے رائیت فی المنام کان القیامۃ قد قامت واحضرت الائمۃ الاربعۃ بین یدی اللّٰہ تعالی ابو حنیفۃ و مالک والشافعی و احمد بن حنبل رضی اللّٰہ فقال لھم الجلیل جل جلالہ انی ارسلت الیکم رسولا واحدا بشریعۃ واحدۃ فجعلتموھا اربعا ردد ذلک ثلاثا فلم یجبہ احد فقال الامام احمد یارب انک قلت وقولک الحق لا یتکلمون الا من اذن لہ الرحمن وقال صوابا فقال لہ الباری تکلم فقال یارب ومن یشھد علینا فقال الملائکۃ فقال یارب لنا فیھم القدح وذلک انک قلت وقولک الحق واذ قال ربک للملائکۃ انی جاعل فی الارض خلیفۃ قالوا اتجعل فیھا من یفسد فیھا ویسفک الدماء فشھدوا علینا قبل وجودنا فقال اللّٰہ تعالی جلودکم تشھد علیکم فقال یارب قد کانت الجلود لا تنطق فی دار الدنیا وھی الیوم تنطق مکلفۃ وشھادۃ المکلف لا تصح قال اللّٰہ نعم انا اشھد علیکم فقال یارب حاکم و شاھد فقال تعالی اذھبوا فقد غفرت لکم

ممدوح فرماتے ہیں میں نے خواب میں دیکھا گویا قیامت بپا ہے اور ائمۃ اربعۃ یعنی ابوحنیفہ اور امام مالک اور امام شافعی اور امام احمد بن حنبل خدا کے سامنے پیش کئے گئے خدائے جلیل نے ان سے فرمایا (کیوں جناب!) میں نے تمہارے پاس ایک شریعت کے ساتھ ایک پیغمبر کو بھیجا (گو دین ایک تھا مگر) تم نے اُس ایک شریعت کو چار بنا دیا تین مرتبہ خدا نے یہی کہا پس کسی نے اُس کا جواب نہ دیا۔ امام احمد نے کہا اے پالنے والے تو نے ارشاد کیا ہے اور تیرا قول حق ہے کہ (روز قیامت) نہ بول سکیں گے مگر وہ جن کو رحمن نے

اذن گفتار دیدیا ہو اور وہ کینڈے کی بات کہیں پس جناب باری نے ارشاد فرمایا (اچھا تم) بولو امام احمد نے فرمایا خدایا (تو مدعی تو ہے مگر) ہمارے خلاف کون گواہ ہے خداوند عالم نے فرمایا ملائکہ تمھاری اس دست بردپر گواہ ہیں امام احمد نے فرمایا پالنے والے ہم ائمہ اربعہ کو ملائکہ کے بارے میں قدح ہے۔ ان کی گواہی ہمارے نزدیک ناقابل قبول ہے اور یہ اس لئے کہ تو ہی نے ارشاد فرمایا ہے اور تیرا ارشاد حق ہے "اے محمد یاد کرو اس وقت کو جب تمھارے پالنے والے نے ملائکہ سے کہا میں زمین میں خلیفہ بنانے والا ہوں ملائکہ نے کہا اے خدا کیا تو زمین میں ایسے کو قرار دے گا جو زمین میں فساد برپا کریں گے اور خون بہائنگے" انھوں نے ہمارے پیدا ہونے سے پہلے ہی ہمارے خلاف گواہی دے دی (لہذا ناقابل تسلیم) (یہ جواب سنکر) خداوندعالم نے ارشاد کیا تمھاری کھالیں (تمھارے اس ناروا فعل پر) گواہ ہیں۔ امام احمد نے کہا اے پرورش کرنے والے دُنیا میں تو کھالیں بولتی نہیں آج جبرًا بولینگی اور جبریہ شہادت شرعًا صحیح نہیں (لہذا کھالوں کی گواہی بھی نامسموع) رب دوجہاں نے فرمایا میں خود (اس تمھاری تفرقہ پردازی پر) گواہ ہوں۔ امام احمد نے کہا اے خدا (تو ہی) حاکم اور (تو ہی) گواہ یہ کیونکر ہوسکتا ہے یہ سُن کر خداوند عالم نے فرمایا جاؤ ہم نے تم کو بخش دیا۔

(طبقات الخواص ص۱۱۷ سطر ۱۱ تا ۲۴ مطبوعہ میمنیہ مصر ۱۳۲۱ھ)

مولفہ احمد بن احمد الشرجی الزبیدی الحنفی۔ میری رائے میں اگر مسلمانوں نے اس خواب کو حرف بحرف یاد رکھا تو جہنم کا ایک مسلمان بھی شکل نہ دیکھے گا اور قیامت کی سختیاں آسان ہو جائینگی۔ یہ خواب کیوں ہے اہل اسلام کو جواب کی تعلیم ہے کہ آشوب قیامت سے بچاؤ کی سب سے آسان ترکیب یہہ ہے (عجب ہے کہ حاکم ہوتے ہوئے خدا بھی شاہد بنیگے مگر صدر اسلام سب کو روا رکھتا تھا)

اس خواب سے گو نجات یابی کا پتہ چلتا ہے مگر مذہب اربعہ کی حقیقت بھی آشکا۔ ہوجاتی ہے اور معلوم ہوتا ہے کہ بے روک ٹوک خدا تک پہونچانے والا کوئی اور مذہب ہے

## دوسرے بزرگ کا محترم خواب

انہ رای فی المنام رب العزۃ فسائلہ عما یحفظ علیہ الایمان حتی یتوفاہ علیہ قال تقال لی قل بعد صلاۃ رکعتی الفجر قبل صلاۃ فرض الصبح الٰھی بحرمۃ الحسین واخیہ وجدہ و بنیہ وامہ وابیہ نجنی من الغم الذی انا فیہ یاحی یاقیوم یا ذالجلال والاکرام اسألک ان تحیی قلبی بنور معرفتک یا اللہ یا اللہ یا اللہ یاارحم الراحمین۔

ابی عیسٰے الترمذی صاحب السنن نے خواب میں رب العزت کو دیکھا پوچھا خدایا تادم مرگ ایمان کو کیا چیز محفوظ رکھ سکتی ہے اور ایمان پر موت کس ذریعہ سے آسکتی ہے امام ترمذی فرماتے ہیں خداوند عالم نے ارشاد کیا فجر کی دو رکعت نماز کے بعد صبح کی فرض نماز سے پہلے کہا کرو۔ الٰہی حسینؑ اور حسینؑ کے بھائی حسنؑ اور جد بزرگوار اشرف کائنات محمد مصطفےٰ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم اور حسینؑ کی اولاد (ائمہ کرام) اور اُن کی ماں سیدہ عالمیان اور باپ علی مرتضےٰ کی حرمت کے طفیل میں مجھے اُس غم سے چھڑا دے جس میں میں مبتلا ہوں اے حی اے قیوم اے جلال واکرام والے میں تجھے

سوال کرتا ہوں کہ تو میرے قلب کو اپنے نور معرفت کے ساتھ زندہ رکھ۔ اے اللہ اے اللہ اے اللہ اے تمام رحم کرنے والوں سے زیادہ رحم کرنے والے۔ الدرالسنیۃ لشیخ الاسلام السید احمد بن زینی دحلان صفحہ ۲ سطر ۱۲ تا ۱۹ امطبع میمنہ مصر۔ مجمع الاحباب ترجمہ الامام ابی عیسے۔

ناظرین کیا اس خواب سے خدا تک رسائی کا واحد طریقہ اور انجام بخیر ہونے کی واحد سبیل اور خاتمہ بالخیر ہونے کا عمدہ وسیلہ تعلیم ابھی نہیں معلوم ہو جاتا اور دونوں خوابوں کو یکجا کرکے بھی سچا مذہب نہیں ہاتھ آتا اور ہماری نجات کن کے طفیل ہے اس کا کامل یقین نہیں حاصل ہوتا۔ سمجھیے اور غور کیجیے؟ خدا حافظ والسلام والاکرام واجی رحمۃ اللہ القوی

محمد نقی لکھنوی

---

# لمعاتِ روشن

(از جناب مولوی عنایت اللہ صاحب روشن حنفی تلمیذ حضرت امیر مینائی لکھنوی مرحوم)

## قطعہ

عشق دولت ہے کسی کو، کوئی محوِ تخت و تاج　　غرق ہے حُسنِ بیاں کی فکر میں روشن بیاں
بھول کر بھی حیف اے روشن نہ اُس کی یاد کی　　واہ ری دُنیا جسے دیکھا وہ غافل ہے یہاں

---

نام ور دِلبر علی مشکل کشا کا ہو گیا　　ہو گئی آسان مشکل بول بالا ہو گیا
بن گئی بگڑی ہوئی تقدیر اُس کے فضل سے　　غم سے چھٹکارا گرفتارِ بلا کا ہو گیا
مشکل آساں ہو گئی، کہتے ہی یا مشکل کشا　　میری کشتی تھی بھنور میں، پار بیڑا ہو گیا
ہے عجب نیرنگ سازئ طلسمِ روزگار　　پل میں دل آزار، دم میں راحت افزا ہو گیا
تاج شاہی سر پہ تھا کل ہے کُلاہِ فقر آج　　واہ ری قسمت ابھی کیا تھا ابھی کیا ہو گیا
قطرہ گرتے ہی صدف میں بن گیا دُرِّ یتیم　　جس نے ادنےٰ آپ کو سمجھا وہ اعلےٰ ہو گیا

داغِ دل ہے شمعِ روشن، شمع کی حاجت نہیں
روشنی پھیلی ہے مرقد میں اُجالا ہو گیا

# مرد ساز دُنیا

(گذشتہ سے پیوستہ)

(از جناب مولوی سید محمد مہدی صاحب تسکین ایڈووکیٹ فیض آباد)

جہاں تک دُنیا سے صنعت و حرفت کی گرم بازاری کا تعلق ہے، مرد تو بیسویں صدی کے ترقی یافتہ دور میں گامزن نظر آتے ہیں اور بدنصیب عورت پہلی صدی کے عہد میں پڑی ہوئی ہے۔ عورتوں پر معاشرتی اور تعلیمی قیود جو عاید ہوئے ہیں اُن کا سرچشمہ بھی یہی قدیم تقسیم ہے۔ غالب مرد نے عورت کو اپنی ملک قرار دیدیا ہے اور رشک و حسد کی آگ میں جل کر وہ عورت کو اپنی ہی چیز خیال کرتا ہے۔ اُس کا دعوے ہے کہ عورت اُس کی ہے، وہ نہ بچوں کی ہے اور نہ دنیا کی۔ اسی لیے اپنے تسلط کا ناجائز فائدہ اُٹھا کر اُس نے عورت پر ہزاروں قسم کے قیود عائد کر دیئے ہیں جسمانی جیسے کہ چین کی لنگڑی عورتیں جن کے پاؤں بچپنے میں آہنی جوتوں میں کس دیئے جاتے ہیں یا حرم سرا میں محبوس خواتین۔ اخلاقی جن کے رو سے عورتوں کو مرد ساز مذاہب یہ تعلیم دیتے ہیں کہ تم محض مردوں کی اطاعت و فرمانبرداری کے لیے خلق کی گئی ہو۔ روحانی جن سے تعلیم نسواں کی ممانعت کی گئی ہے اب عورتیں اس شکنجۂ عذاب سے نکلنے کے لیے ہاتھ پاؤں مار رہی ہیں اس غیر معتدل فضا نے عورت کی مادری زندگی کو بہت صدمہ پہونچایا ہے۔ دُنیا کی فضا میں مرد صدیوں سے آزادی کی سانس لے رہا ہے اور ہر ترقی پذیر شے کے ساتھ خود بھی ترقی پا رہا ہے اور اس طرح مجمل آج کل کی روز افزوں ترقی میں اُس کا بھی کافی حصہ ہے لیکن بدبخت عورت ہنوز غلامی کی بدولت اس ترقی سے کلیتاً محروم ہے۔ اس طرح پر بچہ دو متضاد گودوں میں تربیت پاتا ہے۔ ایک تربیت یافتہ پدری آغوش دوسری مقیدہ مادری آغوش ہے۔ ظاہر ہے کہ اس قسم کی مقیدہ آغوش کا بچے کی تربیت پر کیا اثر پڑے گا۔ ماں کو اس پست درجہ پر رکھنے کی وجہ سے بچوں کی معاشرتی وراثت آدھی برباد ہو جاتی ہے چاہے جس قدر قانون سازی کی جائے یا نمائشی رکھ رکھاؤ کا اظہار فرمایئے لیکن امور خانہ داری کے انجام دینے والے کا درجہ یقیناً حقیر ہے۔

یہی وجہ ہے کہ بچوں کی تربیت اس قدر خراب نظر آ رہی ہے حالانکہ عہد حاضر میں تعلیم کی قوتیں گہوارہ کے متصل سرگرم عمل نظر آتی ہیں اور بچپن کی تربیت کا احساس ہو رہا ہے پھر بھی آغوش مادر کی اصلاح کی جانب بہت کم لوگ مائل نظر آتے ہیں اور قدامت پسندی کے سامنے سر عقیدت خم کرنے کے لیے تیار ہیں۔ اس بربادی کا سبب دریافت کرنا کچھ دشوار نہیں ہے مرد کے مملوکہ خاندان میں جہاں مرد عورت کو محض اپنی خدمت کے لیے رکھنا چاہتا ہے وہ اُس کو صرف اپنی ذات سے وابستہ رکھتا ہے اور روز و شب اپنے ہی جھمیلوں میں اُسے مشغول رکھ کر اس بات کا موقع نہیں دیتا کہ وہ انسانی حیثیت سے ترقی کر سکے جس طرح وہ خود معاشرتی تعلقات معاشرتی خدمات اور معاشرتی زندگی کے ذریعہ سے رفعت پذیر ہوتا ہے

آزادی نسواں کی موجودہ تحریک کے متعلق بھی ہمیں یہ عرض کرنے کی اجازت دیجئے کہ عورت کے دل بہلانے کے لیے جو بچوں کا کھلونا سوسائٹی کی صورت میں پیش کیا جا رہا ہے اس کی نقل و حرکت اس کے درد کا علاج نہیں ہے اُسے سوسائٹی میں دل بہلانے کی

اجازت ہے۔ وہ سوسائٹی جس میں لوگ زرق برق لباس میں اپنی معاشرتی حیات کا ظاہری رُخ پیش کرتے ہیں اور محض تفنّن طبع کا سامان بہم پہونچاتے ہیں۔

معاشرتی جد و جہد میں نسوانی قید کا یہ نتیجہ ہی کہ ہم کو پست رتبہ مائیں ملتی ہیں اور اُنھیں پست رتبہ ماؤں کی گود میں بچے پرورش پاتے ہیں اس تربیت کا نتیجہ یہ ہوتا ہی کہ بچوں کا نادیدہ نظریہ صرف مرد اور عورت کے متعلق بلکہ زندگی کے ہر شعبہ کے بارے میں غلط اور سراب آسا ہوتا ہی۔ حالانکہ بچے کو گھرہی میں کارزار زندگی کیلئے ہمہ تن تیار ہو جانا چاہیئے۔ اُسے اپنی تمام عمر اسی دُنیا میں بسر کرنی ہی، بہتر عنوان سے یا بدتر عنوان سے۔ اور بچپن ہی کا وہ زمانہ ہی جس میں اُس کو کشمکش حیات کے مقابلہ کے اصول بتائے جائیں لیکن مرد ساز تمدن کے سائے میں پروان چڑھنے والا گھر اس تعلیم و تربیت سے قاصر ہی۔

لڑکی فضائے دہر میں آنکھیں کھول کر ممنوعہ میدان عمل کو دیکھتی ہی کہ وہ تنہا مردوں کا جولانگاہ ہی۔ کارزار زندگی سے اُس کا جو کچھ تعلق ہی وہ یہ ہی کہ اپنے لیئے ایک مرد تلاش کرے اس لیئے نہیں کہ وہ اس کا محبوب ہو بلکہ اس لیئے کہ وہ اس کے سہارے زندگی کے دن بسر کرسکے۔ وہ اس کی معیشت کا کفیل ہو۔ اس کے لیئے آذوقہ بہم پہونچائے۔ لباس اور زیور کا اہتمام کرے۔ جسکے صلہ میں وہ اس کی اطاعت گزار ہوگی۔ دختری غاشیۂ اطاعت دوش سے اُتارنے کے بعد وہ زوجیت کی غلامی کا طوق گلے میں پہنتی ہی۔ وہ ایک گھر سے نکل کر دوسرے گھر میں داخل ہوتی ہی لیکن دنیا میں اس کا داخلہ محال ہی کیونکہ دُنیا مرد ساز ہی

اس کے برعکس لڑکا گھر کو ایک کم رتبہ مقام یعنی عورت کی قیامگاہ سمجھتا ہی اور گھر سے نکلنے کی کوشش کرتا ہی تاکہ دنیا کی پھیلی ہوئی آغوش میں اپنی جگہ تلاش کرے۔ وہ اس امر میں بالکل حق بجانب ہی۔ غلطی جو کچھ ہی وہ یہ ہی کہ موجودہ نظامِ معیشت کے تحت میں معاشرتی اقدام صرف خاصۂ مردانگی خیال کیئے جاتے ہیں حالانکہ وہ خواص انسانی میں داخل ہیں جن میں مرد و عورت دونوں برابر کے شریک ہیں۔

مرد کے مملوکہ خاندان کے اس اثر کو بھی نظرانداز نہ کرنا چاہیئے جو خود اُس کی ذات پر پڑتا ہی اس رجعت پسند اقتدار آرائی سے اس کی ترقی بھی رُک جاتی ہی۔ انسانی مکرمت کے بلند کنگرہ تک پہونچنے کے لیئے ہمیں اس بات کی ضرورت ہی کہ ہم انصاف حرّیت اور انسانی حقوق کی شناخت کے خوگر ہوں نفس کو ضبط و تحمل کا سبق دیں۔ دوسرے ابنائے جنس کے درد کا احساس پیدا کریں۔ ہمارے دل و دماغ کو وسعت پذیر ہونا چاہیئے اور ایک دوسرے کی غمگساری اور معاشرتی خدمات کی عادت ڈالنی چاہیئے لیکن وائے برحال اوس خودمختار پیشوائے خاندان کے جو مرد ساز کنبہ میں تاج دارائی سر پر رکھتا ہی اور مردانہ تصوّرات میں غلطاں اور پیچاں ہو کر انسانی خصائل کو بھول جاتا ہی۔

خانہ داری کے کل فرائض کی انجام دہی کے لیے ہر مرد ایک عورت کا خواہشمند ہوتا ہی کہ وہ اس کے اشارۂ ابرو پر رقص کناں نظر آئے۔ کیا اقتدار کی یہ خودغرضانہ سیہ مستی تعلیم جمہوریت کے منافی نہیں ہی۔ لڑکا خدمت گذار ماں کے ساتھ زندگی بسر کرکے اور مرد کنیز بیوی کا رفیق زندگی ہوکے کبھی حقوقِ مساوات کا احساس اپنے دل میں پیدا نہیں کرسکتا جس کی ہم کو بہر حاضر سخت ضرورت ہی۔ آقا کے ذوق طبیعت کا حارت زیادہ پابند و حافظ سے نفس پرور اور

خودغرض بنا دیتا ہے

خدا کا شکر ہے کہ اب ہم بہتر خاندان کی داغ بیل ڈال رہے جسکی بنیاد مساوی حقوق رکھنے والے زن و مرد کا رشتۂ ارتباط ہے۔ یہ رشتۂ محبت چونکہ مساوات پر مبنی ہو اس لیئے زیادہ متبرک اور پائدار ہو اس کی وجہ سے ہماری ازدواجی زندگی پہلے سے زیادہ بابرکت اور خوش آئند ہوجائے گی۔ مرد۔ عورت اور اولاد ہر ایک کے لیئے یہ عنوان مساوات درخشاں دَور کا ضامن ہو سوسائٹی کا معاشرتی نظام بھی اس سے بہتر ہو جائے گا اب اگر کنبے کو پیشوا کی ضرورت ہوگی تو اوس کا انتخاب اُس کے ذاتی صفات پر ہوگا نہ کہ جنسی یا صنفی اختلاف پر۔

سچ پوچھیئے تو خاندان کا اساس محبت ہے۔ اور دوستی اور محبت سرداری کے تصوّر سے بے نیاز ہے[ع]

بانی۔ ق

[ع] دو باتیں سمجھ میں نہ آئیں ایک تو عہد حاضر کے رشتۂ ازدواج کا استحکام دوسرے قدیم کنبے کے نظام اطاعت و فرمان برداری کا منافی جمہوریت ہونا۔ پائداری و استحکام کا تو یہ عالم ہے کہ مناکحت کا دھاگہ محض شوہر کے خراٹوں کی اضطراری آواز کے ساتھ ختم ہو جاتا ہے اور جو رشتوں میں بمشکل دس کچھ دنوں تک چلتے ہیں ورنہ نوّے فی صدی عہدِ شباب کی سرمستیوں کی نذر ہو جاتے ہیں عدالتوں میں طلاق کی گرم بازاری کنبہ کی پائداری پر کافی روشنی ڈال رہی ہے۔

ان تمدّنی نظاموں میں عورت بنی نوع انسان سے خارج کر دی گئی ہے اُن سے یہ شکوہ حق بجانب ہے کہ عورتوں کے ساتھ اُن کا طرزِ عمل تعلیم جمہوریت کے خلاف ہے لیکن جس نظام میں دونوں صنفوں کی عملی مساوات کا لحاظ رکھا گیا ہے اس سے شکوہ سنجی کا کوئی حق ہی نہیں تقسیم عمل جمہوریت کے نظریہ کے منافی نہیں ہے۔ کام کرنے والوں کے فطری قویٰ پر نظر ڈال کر اگر محنت کو اندر اور باہر تقسیم کر دیا جائے تو اس سے مدنی حیات میں پستی اور بلندی کا کوئی فرق نہیں پیدا ہوتا۔ اس کا گلہ تو درحقیقت فطرت سے کرنا چاہیئے کہ اس نے عورت کو سپردگی کا خوگر کیوں بنایا کیا عورت کی حفاظت و کفالت کا بار اپنے دوش پر لینا مردوں کو غم گساری اور اپنے بنی نوع کی ہمدردی کی تعلیم نہیں دیتا۔ کیا تدبیر منزل کی تمام ذمہ داریوں کو اپنے سر پر لے کر عورت تعاون عمل کا سبق نہیں سیکھتی۔

یاد رکھیئے حریت اور شے ہے اور مطلق العنانی اور شے۔ تمدنی آزادی خود ایک قسم کی قید ہے جس کو توڑنا درحقیقت نظامِ تمدن کو منقلب کرنا ہے۔ آج یورپ میں آزادیٔ نسواں نے جو قیامت ڈھا رکھی ہے وہ اسی ناعاقبت اندیشی کا نتیجہ ہے۔

(مولف)

# مسلمانوں کے قومی زوال کے اسباب

ہماری تحریک پر فخر قوم خان بہادر سید محمد ہادی صاحب کے نواسہ جناب سید غلام مہدی صاحب سٹی مجسٹریٹ جونپور کے لائق اور ہونہار فرزند سید محمد ابا و حسین سلمہ نے ذیل کا مضمون لکھا ہے جو بجنسہ درج کیا جاتا ہے۔ ہم چاہتے ہیں کہ ہمارے نوجوان طلبا مذہب سے گہری دلچسپی رکھیں اور اُن کو ایسے مواقع دیئے جائیں جن میں وہ اپنا مذہبی ذوق ظاہر کر سکیں۔ ناظرین عبارت اور ترتیب الفاظ کی طرف نظر نہ فرمائیں جس اسپرٹ کے ساتھ یہ مضمون لکھا گیا ہے وہ پتہ دیتی ہے کہ ہمارا لائق اور ہونہار طالب علم انشاء اللہ فخر خاندان ہوگا اور مذہب سے ویسی ہی دلچسپی رکھے گا جو اُس کے خاندانی خصوصیات میں سے ہے۔ (مدیر)

## تمام قومیں جاگ اُٹھیں ہے ان میں حریت کا جوش
## جدھر نظر اُٹھائی صدائے انقلاب ہے

مسلمانوں تم دیکھ رہے ہو کہ دُنیا میں خاص کر یورپ میں کس قدر ترقی ہوئی اور اب تک ہو رہی ہے ترقی سے یہ مُراد ہے کہ عملی۔ اخلاقی۔ تمدنی غرضکہ ہر طرح کی ترقی ہو رہی ہے۔ اس کی کیا وجہ ہے۔ اگر ہم تواریخ کا مطالعہ غور سے کریں تو ہم کو معلوم ہوگا کہ اس کی وجہ صرف تم ہی ہو یعنی جب مسلمانوں نے اندلس کو فتح کر کے قرطبہ میں ایک دارالعلوم قایم کیا اور وہاں نصاریٰ نے آکر تعلیم حاصل کی اور تم سے تمہارے اچھے علوم حاصل کر کے آج تم کو اس قدر ذلیل نگاہ سے دیکھ رہے ہیں کہ جس کو تم بھی بخوبی جانتے ہو۔ اس کی کیا وجہ ہے۔ یہ تو تم کو میں بتا دینا چاہتا ہوں۔ نصاریٰ جو پہلے آپس میں لڑا کرتے تھے اور ان میں اتفاق نہ تھا ان کو تم نے تعلیم دے کر اپنے سے زیادہ طاقتور بنا دیا انھوں نے تم سے علوم حاصل کر کر اس پر عمل کیا لیکن تم صرف علم ہی پڑھتے رہے کبھی اس پر عمل نہ کیا اور جب تک عمل کرتے رہے دُنیا میں تم نے اپنا سکہ جما لیا تھا۔ لیکن اب کس قدر دُنیا کی نگاہ میں ذلیل ہو اس کو تم لوگ بھی محسوس کر رہے ہو لیکن معلوم نہیں کیوں تم غفلت کی نیند سو رہے ہو۔

تم لوگوں کی پست ہمتی صرف تمہاری مذہب پر نہ چلنے کی وجہ سے ہے۔ تم نے تو نصاریٰ اور دُنیا کی دیگر قوموں کو اخلاق۔ تمدن۔ تہذیب۔ شرافت۔ ہمدردی سکھائی لیکن بڑے افسوس کی بات ہے کہ آج تم لوگ اپنی

راہ مستقیم کو کیوں نہیں اختیار کرتے۔

بھائیو جب تک تم اپنے مذہب اسلام پر حرف بحرف نہ چلوگے اور اس کو نہ اختیار کروگے اس وقت نہ تو تم دنیا میں ترقی کر سکتے ہو نہ تمھاری کھوئی ہوئی عزت پھر تم کو حاصل ہوگی تم کو معلوم ہو کہ تمھاری ترقی کی کیا وجہ تھی اس کی وجہ یہ تھی کہ اسلام کے فروغ کی بانی ایک زبردست اخلاقی قوت تھی جو کہ رسول عربی کی تلقین سے ظہور میں آئی تھی اور جس نے عرب کی جاہل وحشیوں کو سرفروش اور توحید پرست مسلمان بنا دیا۔

مسلمان ایمان پر جان و دولت قربان کرنا اپنے لیئے باعث فخر سمجھتے ہیں اور یہی زبردست اخلاقی قوت تھی جس نے اسلام کا سکہ جاری کر دیا تھا۔ اس زمانہ میں مسلمان یہ بھی نہیں جانتے کہ (اسلام) کیا ہے صرف وہ لوگ نام کے مسلمان ہیں۔ مسلمان اس زمانہ میں رسم کے پردہ میں اپنے کو مسلمان کہتے ہیں اور رسم و رواج کی پابندی کو اختیار کرتے ہیں اور اس کی زنجیروں میں جکڑے ہوئے ہیں یا اگر یوں مثال دوں کہ مثل مکھی کے رسم و رواج کے جالے میں جکڑے ہوئے پڑے ہیں اور یہ مکڑی ان کا خون پی رہی ہے اور جو شخص رسم و رواج کی پابندی میں اچھی طرح جکڑ جاتا ہے اس کو یہ رسم و رواج کو ماننے والے مسلمان پکا مسلمان کہتے ہیں۔ میں مسلمانوں کو بتلا دینا چاہتا ہوں کہ وہ شخص ہرگز مسلمان نہیں ہو۔ مسلمان کے معنی سلامتی چاہنے والا اور اسلام کے معنے صلح سلامتی کے ہیں قرآن مجید کے لحاظ سے اصلی مسلمان وہی شخص ہو جس نے خدا اور اس کے بندوں کے ساتھ صلح رکھی یعنی خدا کے ساتھ صلح رکھنے ہیں یہ مراد ہے کہ خدا پر بلا شک و شبہ ایمان لایا اور خدا کے بندوں سے صلح کے معنے یہ ہیں کہ ہر شخص کو جو خدا پر ایمان رکھتا ہے اس کے بندوں کے ساتھ اچھائی کرے اور وہی شخص خدا اسے محبت رکھتا ہے جو اس کی مخلوق سے محبت کرے اور وہی شخص پکا مسلمان ہے یا خدا کا پیارا اور نیک بندہ ہے جو اس کے بندوں کے ساتھ زیادہ اچھائی اور محبت کرتا ہے۔ صرف نماز۔ روزہ اور حج کرنے سے انسان مسلمان نہیں ہو سکتا اصل مقصد ہے کہ ان با قاعدہ احکام کو ہمیشہ دماغ میں رکھے اور اس پر عمل کرتا رہے۔

جو اصلی مسلمان یہ جانتا ہو کہ اس کا تعلق سیدھا خدا سے ہونا چاہیئے۔ اس کو لازم ہے کہ خدا کے بندوں کی خدمت کرے بلا کسی انعام یا لالچ کے۔ لہذا مسلمان وہی شخص ہے جو خدا کی خدمت اس طرح کرے یعنی خدا کی خدمت سے مراد ہے خدا کے بندوں کی خدمت کرے اس لیئے کہ خدا کی خدمت کوئی کر ہی نہیں سکتا۔ لیکن برخلاف اس کے مسلمان نفس پرستی۔ نخوت۔ غرور کی زنجیروں سے جکڑے ہوئے ہیں۔

مسلمانوں سے زیادہ خراب چلن شاید اس زمانہ میں کسی قوم کا نہیں ہے مسلمانوں میں ایثار کی بو تک باقی نہیں ہے۔ ہمدردی۔ اتفاق۔ علم۔ ہنر۔ تہذیب غرضکہ ہر چیز سے مسلمان بے بہرہ ہیں۔ اس زمانہ کے مسلمان پیغمبر کی رسوائی کے باعث ہیں۔ اس زمانہ میں مسلمان خواب خرگوش میں پڑے ہوئے ہیں۔ ہر مسلمان اپنے

فرض کے ادا کرنے میں کوتاہی کرتا ہے۔ بہت سے مسلمان نماز نہیں پڑھتے ان کو نماز سے زیادہ صبح کی نیند پیاری ہے دنیا میں مسلمانوں سے زیادہ جاہل اس زمانہ میں کوئی قوم نہیں ہے۔ اور اس کی وجہ سے مسلمان غریب ہیں۔

مسلمانوں کی تجارت صرف قبروں کی ہے۔

اے مسلمانو! تم کو پیغام محمدؐ کا کچھ پاس نہیں ہے کیونکہ تم رسول مختار کے قانون اور قواعد پر عمل نہیں کرتے اور اب تم لوگ اپنی تہذیب سے منہ موڑے ہوئے ہو اور دوسروں کی تہذیب اختیار کرتے ہو۔ بڑے افسوس کی بات ہے کہ تمھاری روح میں اس کا احساس نہیں ہے۔ اس زمانہ میں صرف چند غریب مسلمانوں کے دم سے مذہب زندہ ہے ورنہ جتنے امیر ہیں یہ اپنی دولت کے نشہ میں غافل ہیں۔

پُرانے زمانہ کے مسلمان اور اس زمانہ کے مسلمانوں کا مقابلہ کرنے کے بعد اس کی ضرورت نہیں ہے کہ میں بتاؤں کہ مسلمانوں کو کیسے ترقی حاصل ہوسکتی ہے کیونکہ اسے معلوم ہو جائیگا کہ مسلمانوں کو کیسی ترقی حاصل تھی۔

پُرانے زمانہ کے مسلمانوں میں اتفاق تھا اور اس زمانہ میں مسلمانوں میں اتفاق نہیں ہے۔

پُرانے زمانے کے مسلمانوں کو مذہب اسلام پر اگر کوئی ذرا سا خطرہ محسوس ہو تو ہر مسلمان اپنا خون پانی کی طرح بہا سکتا تھا اُس زمانہ کا مسلمان اللہ کا سودائی تھا۔ اور خدا کے بندوں سے محبت رکھتا تھا اور احکام الٰہی کا حرف بحرف عامل تھا۔ جو کچھ پڑھتا عمل کرتا تھا۔ اُس زمانہ کے مسلمان کا خیال تھا بلکہ ایمان تھا کہ نبی کریم ایک ہی ایمان ایک ہے۔ حرم پاک اور اللہ قرآن سب ایک ہی۔

لیکن اس زمانہ میں شاید مسلمانوں کا یہ ایمان نہیں ہے اگر یہ ایمان ہوتا تو کبھی مسلمانوں میں ذاتیں فرقہ بندیاں نہ ہوتیں اور جب تک مسلمان ایک نہ ہو جائینگے اُس وقت تک وہ ترقی دنیا میں نہیں کرسکتے اور اگر ان کا یہ خیال اب بھی باقی ہے تو وہ ایک پرانے مسلمان کے لحاظ سے اپنے کو مسلمان نہیں کہہ سکتے۔ کیونکہ تم لوگ وضع میں نصارا اور تمدن میں ہنود ہوا اور تم لوگ ایسے ہو کہ تم کو دیکھ کے یہودی بھی شرماتے ہیں۔ یعنی تم میں نہ اب اپنی وضع ہے نہ اپنی صحیح تہذیب ہے تو اب تم ہی بتاؤ کہ تم دنیا میں کیسی ترقی کرسکتے ہو اور ظاہر میں مسلمان معلوم ہوسکتے ہو۔ تم لوگ اپنا مذہب چھوڑ کر قرآن پر عمل نہ کرکے آج دُنیا میں کسقدر ذلیل ہو۔ یاد رکھو کہ تم اور صرف تم ہی ایک ایسی قوم ہو کہ اپنا مذہب و قرآن چھوڑ کر دُنیا و عقبےٰ میں کہیں آرام حاصل کر نہیں کرسکتے۔

پرانے زمانہ کے مسلمان میں صداقت تھی اور اس کے دل میں عدل تھا اور اس میں حیا تھی اور بہادر تھا لیکن اس زمانہ کے مسلمان ہیں کہ اوصاف حمیدہ کی بوتک بھی نہیں۔ اس میں لالچ۔ مکاری۔ دغا بازی۔ جھوٹ بُزدلی۔ غرضکہ ہر طرح کی خرابیاں جو ایک قوم کو دُنیا میں پست کرتی ہیں ابھی تک موجود ہیں غرور کی اس قوم میں کوئی حد نہیں ہے۔

پرانے زمانے کا مسلمان باطل چیز کے لئے نشتر تھا اور اس کی ترقی کی وجہ یہ تھی کہ قرآن اور حکم رسول خدا پر عمل کرتا تھا اور وہ صرف اپنے اوپر بھروسہ رکھتا تھا۔

یعنی جب وہ سچا تھا تو اس کو اپنے اوپر بھروسہ کیوں نہ ہوتا۔ اس کو صرف خدا کا ڈر تھا اور موت سے مطلق نہ ڈرتا تھا۔

لیکن اِس زمانہ کے مسلمانوں کو خدا پر نہ اپنے اوپر بھروسہ ہے اور اس کو خدا سے مطلق خوف نہیں ہے برخلاف اس کے اس کو موت کا ڈر ہے سچ تو یہ ہے کہ جو خدا سے نہیں ڈرتا اس کو ہر چیز سے ڈر ہوتا ہے تم لوگ تن آسانی کی شراب کے نشہ میں چور ہو۔

اے مسلمانوں! تم ہی انصاف سے کہو کیا یہی رسول کریم کی تعلیم تھی۔ اگر تم غریب ہوگئے ہو مگر تمہاری روحانی قوت ابھی حاصل ہوسکتی ہے۔ صرف قرآن ہی پر عمل کرنے سے پرانے زمانے کا مسلمان قرآن پر عمل کرکے دنیا میں معزز تھا لیکن تم صرف قرآن کی تعلیم پر عمل نہ کرنے کی وجہ سے رسوا اور ذلیل ہو۔

پُرانے زمانے کے مسلمان رحیم تھے اور خطا پوش و کریم تھے لیکن تم لوگ آپس میں نفاق دشمنی رکھتے ہو اور تم لوگ یہ سب چاہتے ہو کہ ہم کو پھر ویسا ہی عروج حاصل ہو جائے جیسا پہلے زمانے کے مسلمان کا تھا۔ تو تم کو چاہیئے کہ ان کی زندگی کے حالات پڑھ کر اپنا قلب ویسا بناؤ تب تم بھی اصلی مسلمان ہوسکتے ہو اور مسلمان ہونے کا دعوےٰ کرسکتے ہو۔

سید محمد آباد حسین زیدی طالبعلم درجہ دہم گورنمنٹ ہائی اسکول (جونپور)

# کلام ہادی

حضرت سید الشعراء جناب خان بہادر سید محمد ہادی صاحب دام عزہ وعلاہ ملک کے اُن چند مخصوص کہنہ مشق شعراء میں ہیں جن کا کلام صرف عارضی لذت ہی نہیں پیدا کرتا بلکہ اصل حقائق کا مرقع اور جذبات فطری کا آئینہ ہوتا ہے۔ ہماری درخواست پر ممدوح نے اپنے افکار تازہ میں سے کچھ رباعیات عطا فرمائی ہیں جن میں سے پہلی قسط حاضر ہی بقیہ کا انتظار فرمایئے۔　　　(خاکسار حیدری)

در یگانۂ دریائے مجمع البحرین
بخون تپیدۂ کرب و بلا امام حسین

وہ مشہور و معروف اور مقبول شعر ہی جس کے سُنتے ہی ہر صاحب دل بے چین ہوجاتا ہے۔ خان بہادر صاحب نے اس کی تضمین فرمائی ہے جو در اصل مصنف شعر سے داد طلب ہے۔

وہ رضا کا مسافر دل رسول کا چین　　علی کا لخت جگر فاطمہ کا نور العین
گلوں سے جس کی رواں خون سید الثقلین　　زمانہ جس کے لیئے نوحہ گر شیون و شین

در یگانہ دریائے مجمع البحرین
بخوں تپیدۂ کرب و بلا امام حسین

وہ جلوۂ رخ تاباں کہ آفتاب ہو دنگ — وہ جبہ مدنی وہ عمامہ گل رنگ
حسن کا طرز۔ علی کی روش۔ رسول کا ڈھنگ — دکھا رہا ہے ید اللہ کا طریقہ جنگ

در یگانہ دریائے مجمع البحرین
بخوں تپیدۂ کرب و بلا امام حسین

ہزار فتح سے بڑھ کر ہے جس کی ایک شکست — ثقہ بنے متاثر ہوئے یہ عیش پرست
اُٹھے وہ چونک جو تھے نشۂ شراب میں مست — اس انقلاب کو لایا ہے کون سمجھو دوست

در یگانہ دریائے مجمع البحرین
بخوں تپیدۂ کرب و بلا امام حسین

# رباعیات

پیری میں ہوس بڑھی مٹاؤں کیوں کر — لے کر کہیں اور پھینک آؤں کیونکر
شل ہو گیا زر کشی سے بازوئے طلب — دُنیا کی طرف سے ہاتھ اُٹھاؤں کیونکر

مذکور سے موت کے ڈرے جاتے ہیں — دن قید حیات کے بھرے جاتے ہیں
کیا خاک ہے لطف زندگی پیری میں — جینے پہ مگر بشر مرے جاتے ہیں

ڈھونڈی سے نہ پاؤں تو مکرر ڈھونڈوں — ملنے کی جو آس ہو تو دن بھر ڈھونڈوں
آنکھوں نے جواب دے دیا پیری میں — ڈھونڈوں جو شباب کو تو کیونکر ڈھونڈوں

ہندی اُن کو مہابلی کہتی ہے — اُردو اللہ کا ولی کہتی ہے
دستور بزرگ۔ فارسی کا ہے سخن — انگلش "دی گریٹ جج" علی کہتی ہے

# تجلیاتِ افسر الشعرا حضرت نجم آفندی اکبرآبادی

## محمدؐ عربی

نگاہِ لطف سے پیغام کیا دیئے تو نے
محمدؐ عربی دل ہلا دیئے تو نے

خیال و خواب تھا فیضانِ انبیائے سلف
خیال و خواب کے منظر جگا دیئے تو نے

اسی کا نام زمانہ میں ہوگیا معراج
تعینات کے پردے اٹھا دیئے تو نے

وہ تیری لرزہ براندامیاں عبادت میں
دیارِ قیصر و کسریٰ ہلا دیئے تو نے

فرازِ عرش سے تارے اُتارنے والے
زمیں پہ نور کے دریا بہا دیئے تو نے

تجلیاں ہیں دو عالم کی تیرے سجدے میں
دل و دماغِ بشر جگمگا دیئے تو نے

بھنور کو روند کے کنارے پہ جا لگی کشتی
بہت سے ڈوبنے والے ترا دیئے تو نے

ترے کرم سے غریبوں نے بھی امیری کی
سکونِ قلب کے سکے چلا دیئے تو نے

نہ خلق تھا نہ مساوات صحنِ عالم میں
یہ سر بمہر خزانے لٹا دیئے تو نے

تو جس خیال کو آیا تھا لیکے دُنیا میں
اُسی خیال کے انسان بنا دیئے تو نے

یہ ہے گداز کہ توحید کی حرارت سے
دلوں کے ذیل میں لوہے گلا دیئے تو نے

یہ سادگی میں جلالت یہ خامشی میں نہیب
دلاوروں کے جگر تھرتھرا دیئے تو نے

ترے اشارہ پہ تھی تیغِ حیدری کی روش
زمینِ کفر کے طبقے ہلا دیئے تو نے

فضا میں روحِ بلالی نے بوذری بھر دی
اذان کے نغموں کو دوشِ صبا دیئے تو نے

ترے حسین کے صدقے حسینوں کے نثار
کہ جن کو حوصلے کربلا دیئے تو نے

---

ترے خیال سے تخیل نجم روشن ہے
تصورات کے عالم سجا دیئے تو نے

# اثرِ خامہ دعبلِ ہند ثانی حسان حضرت میرزا ثاقب قزلباش لکھنوی

## فی المدح حضرت امیر المومنین علیہ الصلوٰۃ والسلام

پلہ نہ جھکا اوج سے بھی چرخ بریں کا — کچھ خاک کے پتلوں سے بڑھا وزن زمیں کا
قدسی کے لیئے سجدۂ آدم ہوا تجویز — یوں کاتبِ قدرت نے بھرا نقش جبیں کا
جس ذرے کو چمکانے، تری بندہ نوازی — معدن ہوئی یہ خاک خلافت کے نگیں کا
اِس عنصرِ خاکی نے قبا نور کی پہنی — قدرت نے کہا ہاں تو نہ تھا دخل نہیں کا
مخفی و عیاں نقش تھے دو ظاہر و باطن — یہ مائلِ دُنیا وہ طلبگار تھا دیں کا
گہوارۂ قدرت کی بلندی پہ نظر کر — کس عہد میں مولود تھا آغوشِ زمیں کا
ایجاد نے ہونٹوں میں حلاوت کو جگہ دی — آنکھوں میں مکاں بن گیا حسنِ نمکیں کا
منزل تھی جہاں ذکر کی ایوانِ دہن میں — سجدہ ہوا تیار وہیں دُرِّ ثمیں کا
پسلی ہوئی محرابِ صفت دونوں طرف خم — سینہ تھا کہ اک قصر بنا قلبِ حزیں کا
مشہور ہے جس ذات کا آوازۂ عزت — میں ہوں وہی پر عشق نے رکھا نہ کہیں کا
ہاں ساقیِ کوثر کی توجہ سے کرم سے — دل ہے مرا اک میکدہ فردوسِ بریں کا
انگشتِ شہادت ہے ازل سے سوئے حیدر — کعبہ بھی ہے اک قبلہ نما قبلۂ دیں کا
یہ پاؤں ہیں یا کیا ہے؟ سرِ دوشِ محمد — منہ دیکھ تو لوں مہرِ نبوت کے نگیں کا
سجدے ہوئے اتنے کہ ہے جو ذرہ نجف میں — ٹوٹا ہوا تارا ہے وہ گردونِ جبیں کا

ثاقب میں کروں یا نہ کروں مدحتِ حضرت — پرواز میں ہے ذکر پرِ روحُ الامیں کا

## نتیجۂ فکر جناب منشی محمد خوشرو علی صاحب حمیدی صدیقی حنفی انور بدایونی

یہ تقسیمِ کرم بھی ایک قدرت کا کرشمہ ہے — کہ بیت اللہ میں کچھ اور کچھ بیتِ پیغمبر میں
وہاں اللہ کے گھر میں ہوئے مولا علی پیدا — یہاں پیدا ہوئیں زہراؑ رسول اللہ کے گھر میں

نبی کا نائب آیا عاشق رب قدیر آیا — غریبوں کا معاون بیکسوں کا دستگیر آیا
جھکا دے گا مئے توحید سے جو بادہ خواروں کو — وہ سنت معرفت وہ ساقی روشن ضمیر آیا
تعالی اللہ کوئی حد ہی اس رشد و ہدایت کی — اُسے خضر طریقت کر دیا جو راہگیر آیا
در خیبر تو کیا ہی جو پہاڑوں کو ہلا دے گا — وہ شیر ذوالجلال آیا وہ شاہ قلعہ گیر آیا

یہ سچ ہی ان کو آنو سلطنت کی قدر کیا ہوتی
گیا سلطان ہو کر اُن کے در پہ جو فقیر آیا

# شرح ماتہ عامل منظوم

(مصنفہ مولانا ملا عبدالرسول صاحب سنی حنفی مطبوعہ مطبع صبح المطابع لکھنؤ صفحہ ۶۱ و ۶۲)

بسم اللہ الرحمن الرحیم

ابتدا سازم بنام پاک ال بے ابتدا — در رہ ادراک او ہر عقل را عجز انتہا
نیست در انشای کس مسند بذاتش احتیاج — غیر او ہرگز نباشد فاعلیت را سزا
از پی امرش عالم گزید از جملہ خلق — ذات بے ہمتا چو خود یعنی محمد مصطفے
معنی لفظ خدا ئی مدعائے امر کن — باعث ایجاد عالم سید ہر دو سرا
شورش عشق ازل ہم زلف محبوبی بدوش — شد شکن پیرائے او صد شانہ ہمچوں والضحے
نسبت آدم باد چوں نسبت مصدر بفعل — گفتم اینک مجمل از نحوی ہیچ این نکتہ را
خارج از حد عدد بروے صلوٰۃ آل احمد — ہم بر آل پاک و اصحاب کرامش با صفا
سیما صدیق اکبر پیشوائے اہل دیں — حضرت فاروق ہمبودش عدالت اقتدا
آنکہ جز بروے نیا بد اسم ذی النورین رہست — سر ایں معنے کہ می فہمد بجز عقل رسا
آں شہ مسند نشیں صدر ایوان غدیر — شہسوار عرصۂ حق تاجدار انما
شد بلاگرداں او روح الامیں پروانہ وار — آں امیر المومنیں شمع شبستان ہدے
آنچہ عنواں را بود نسبت معنون را ہماں — ہست نسبت مصطفے را با علی مرتضے
بندگی ہر چہار اصحاب بیرنگ خلاف — ہمچو بود رگل بدلدارم خفی و برملا

مخزن علم الٰہی منشأ فیض ازل / جانشین مصطفیٰ زوج بتول پارسا
آنکہ برگرد حریمش عصمت آمد پردہ دار / غیر ازیں دیگر چہ باشد بضعة خیر الوریٰ
نیست جائز نام پاکش بر زباں آوردنم / گر دہن سازم وضو از چشمۂ آب بقا
اصل ان یکتا دو گوہر کز پئے اوصاف شان / عقل کل دارد جبہ بدیوار تحیر اتکا
ہر دو در میدان عشق حق جری و یکہ تاز / آں یکے مسموم و آں دیگر شہید کربلا
رنگ نقش پاک شان تا ریخت بر لوح وجود / بوسہا بر خامہ زد صد بار نقاش قضا
بشنو از سر کردۂ تردامناں عبدالرسول / سنی حنفی غلام خاصہ ہر چار تا

کز پئے تسہیل حفظ مبتدی کردم بنحو / ہم چو اندک مایہ خود نظم چنداں بیتہا

---

محترمی جناب ایڈیٹر صاحب "اسلامی دُنیا" السلام علیکم۔ مزاج شریف

فخر قوم فدائے ملک و مذہب مولانا محمد علی جوہر مرحوم کے چند جواہر پارے بطور تبرک پیش کر رہا ہوں جو یقیناً "اسلامی دنیا" کے لئے سود مند ثابت ہوں گے۔ فقط۔ والسلام

نیاز مند
افضال حیدر کاظمی سہارنپور

سینہ ہمارا فگار دیکھیے کب تک رہے / چشم یہ خوننابہ بار دیکھیے کب تک رہے
دین پہ دُنیا فدا کرتے رہے مُدتوں / کفر پہ ایماں نثار دیکھیے کب تک رہے
ہم نے یہ مانا کہ پاس کفر سے کمتر ہیں / پھر بھی تیرا انتظار دیکھیے کب تک رہے
اُمت احمد کو ہے فضل کی تیرے اُمید / فضل کی اُمیدوار دیکھیے کب تک رہے
حق کی کمک ایک دن آ ہی رہے گی ولے / گرد میں پنہاں سوار دیکھیے کب تک رہے

ماتم شبیر ہے آمد مہدی تلک / قوم ابھی سوگوار دیکھیے کب تک رہے

(۲)

دورِ حیات آئے گا قاتل قضا کے بعد / ہے ابتدا ہماری تیری انتہا کے بعد
جینا وہ کیا کہ دل میں نہ ہو تیری آرزو / باقی ہے موت ہی دلِ بے مُدعا کے بعد
ایک شہر آرزو پہ بھی ہونا پڑا خجل / "ھل من مزید" کہتی ہے رحمت دُعا کے بعد

قتلِ حسینؑ اصل میں مرگِ یزید ہے | اسلام زندہ ہوتا ہے ہر کربلا کے بعد

ہے کس کے بل پہ حضرتِ جوہرؔ یہ وکشی
ڈھونڈیں گے آپ کس کا سہارا خدا کے بعد

(باقی باقی)

# نقد و تبصرہ

"ماہنامہ" مرتبہ سید ظہیر الحسن صاحب ادارہ علی کالج وزیر آباد نوگانواں ضلع مراد آباد۔ ہمارے پاس بغرضِ ریویو آیا ہے۔ اگرچہ اغراض و مقاصد مفصلاً کسی مقام پر درج نہیں ہیں لیکن سرورق کے تیسرے صفحہ پر نمبر ۳ میں اخلاقی اور تاریخی مضامین شایع کرنے کا ارادہ ظاہر کیا گیا ہے۔ اور ایسے مضامین بھی جو قومی بیداری پیدا کر سکیں حجم ۸ صفحے ہی مضامین منتخب اور چیدہ ہیں۔ اُمید ہے کہ ہمدردان مذہب اس ادارہ کی خدمات کو پیش نظر رکھتے ہوئے اس "ماہنامہ" کی طرف خاص توجہ کریں گے۔ اس زمانہ میں اس قسم کے رسائل کی یقیناً ضرورت ہے۔ چندہ نہایت کم یعنی صرف ایک روپیہ آٹھ آنے سالانہ ہے ملنے کا پتہ اوپر درج ہے۔ ہم اس رسالہ کا خیر مقدم کرتے ہوئے برادران دینی سے خاص توجہ کی سفارش کرتے ہیں۔

(مدیر)

# شکریہ

حسب ذیل ہمدردان مذہب نے اپنی جانب سے غیر مسلم مغربی اداروں یا اشخاص کے نام رسالہ اسلامک ورلڈ / اسلامی دنیا کا اجرا منظور فرمایا خداوند عالم سب کی توفیقات میں اضافہ فرمائے۔

(۱) حضور پُر نور بیگم صاحبہ آف سلیم پور دام عزہا و علاہا ۴ پرچے

(۲) جناب صاحبزادی صاحبہ آف سلیم پور دام عزہا و علاہا ۴ پرچے

(۳) جناب چودھری سید اشفاق حسین رئیس اعظم مہاواں پرگنہ کراری ضلع الہ آباد ۱ پرچہ

(مدیر)

# فاطمہؓ کون تھیں

(از جناب مولانا عینی شاہ صاحب نظامی زاد فضلہ حیدرآباد دکن)

خدا کی قسم فاطمہ اللہ والی تھیں۔ عرش کی قسم فاطمہ عرش والی تھیں۔ آسمان کی قسم فاطمہ آسمانی حور تھیں۔ کعبہ کی قسم فاطمہ روائے کعبہ تھیں۔ مدینہ کی قسم فاطمہ روح قدسی تھیں۔ حوروں کی قسم فاطمہ حور جنت تھیں۔ وحی کی قسم فاطمہ صدائے حق تھیں۔ قرآن کی قسم فاطمہ ام الکتاب تھیں۔ محمد (روحی فداہ) کی قسم فاطمہ ہو بہو محمد تھیں۔ ذات محمد کی قسم فاطمہ عین محمد تھیں۔ صفات محمد کی قسم فاطمہ سر تا پا محمد تھیں۔ حقیقت محمد کی قسم فاطمہ آئینہ محمد تھیں۔ صورت محمد کی قسم فاطمہ تصویر محمد تھیں۔ نور کی قسم فاطمہ نور کی پتلی تھیں۔ ظہور کی قسم فاطمہ عین ظہور تھیں۔ جان کی قسم فاطمہ جان محمد تھیں نفس محمد کی قسم فاطمہ نفس محمد تھیں تن محمد کی قسم فاطمہ پارۂ محمد تھیں۔ مازاغ کی قسم فاطمہ نور البصر تھیں الم نشرح کی قسم فاطمہ سر محمد تھیں۔ والضحیٰ کی قسم فاطمہ مظہر محمد تھیں وما ینطق کی قسم فاطمہ لسان محمد تھیں۔ دہان محمد کی قسم فاطمہ شیریں دہن تھیں۔ جمال محمد کی قسم فاطمہ جیسے آفتاب تھیں حسن محمد کی قسم فاطمہ چودھواں چاند تھیں رُخ محمد کی قسم فاطمہ مصحف ربانی تھیں ابروئے محمد کی قسم فاطمہ کعبۂ ایمان تھیں۔

وحدت کی قسم فاطمہ یکتا تھیں۔ کثرت کی قسم فاطمہ ام السادات تھیں۔ قدرت کی قسم فاطمہ ملکہ تھیں۔ جبروت کی قسم فاطمہ شہزادی تھیں۔ نبوت کی قسم فاطمہ پیغمبر زادی تھیں۔

شرافت کی قسم فاطمہ پر شرافت تصدق تھی۔ سیادت کی قسم فاطمہ پر سیادت قربان تھی۔ عصمت کی قسم فاطمہ پر عصمت نثار تھی۔ طہارت کی قسم فاطمہ پر طہارت صدقے تھی۔ صداقت کی قسم فاطمہ پر صدیقیت فدا تھی۔ امامت کی قسم فاطمہ پر امامت نازاں تھی۔ ولایت کی قسم فاطمہ ام الولایت تھیں وصایت کی قسم فاطمہ وصی کی دُلہن تھیں۔ امام کی زوجہ اور اماموں کی ماں تھیں۔ معرفت کی قسم فاطمہ بحر عرفان تھیں۔ ایمان کی قسم فاطمہ اسمان ایمان تھیں یٰسین کی قسم فاطمہ سیدۂ عالم تھیں سیدزادی تھیں۔ سید کی زوجہ اور سادات کی ماں تھیں طٰہٰ کی قسم فاطمہ طاہرہ و مطہرہ تھیں۔ طاہر کی بیٹی۔ طاہر کی زوجہ اور طاہر بچوں کی ماں تھیں۔ غم و الم کی قسم فاطمہ تصویر غم و الم تھیں۔ دُکھ درد کی قسم فاطمہ دُکھیا تھیں۔ سوز و گداز کی قسم فاطمہ جوانی میں گھل کر مریں مصیبت کی قسم فاطمہ مصیبت زدی تھیں۔ شہادت کی قسم خانہ فاطمہ شہادت گاہ تھا۔ شہیدوں کی قسم فاطمہ کا خاندان شہید ہوا۔

آیت مودت فاطمہ کے گھر۔ آیت مباہلہ فاطمہ کے گھر۔ آیات دہر فاطمہ کے گھر۔ آیات تطہیر فاطمہ کے گھر یٰسین فاطمہ کے گھر۔ طٰہٰ فاطمہ کے گھر۔ والضحیٰ فاطمہ کے گھر۔ والشمس فاطمہ کے گھر! قرار فاطمہ کے گھر اور آیت ذوالقربیٰ فاطمہ کے گھر کہ یہ تنزیل فاطمہ کے گھر تاویل

فاطمہ کے گھر۔ تفسیر فاطمہ کے گھر اور تکبیر فاطمہ کے گھر۔ ناطق فاطمہ کے گھر قرآن فاطمہ کے گھر۔ اور قرآن والے فاطمہ کے گھر! ایمان فاطمہ کے گھر اور ایمان والے فاطمہ کے گھر۔ کعبہ فاطمہ کے گھر۔ اور کعبہ والے فاطمہ کے گھر۔ جبرئیل فاطمہ کے گھر۔ فرشتہ فاطمہ کے گھر۔ نبی فاطمہ کے گھر۔ نبوت فاطمہ کے گھر۔ توحید فاطمہ کے گھر۔ وحدت فاطمہ کے گھر۔ امام فاطمہ کے گھر۔ ولی فاطمہ کے گھر ولایت فاطمہ کے گھر۔ شہید فاطمہ کے گھر۔ شہادت فاطمہ کے گھر طاہر فاطمہ کے گھر۔ طہارت فاطمہ کے گھر۔ معصوم فاطمہ کے گھر۔ عصمت فاطمہ کے گھر۔ کتاب فاطمہ کے گھر اور عالم کتاب فاطمہ کے گھر۔ جنت فاطمہ کے گھر اور کوثر فاطمہ کے گھر۔ خاتون جنت کے گھر مالک جنت۔ امیر جنت اور سرداران جنت جنت ان کی اور یہ جنت کے۔ فرشتے اس خاتون جنت کے خدام حوران کی لونڈی باندی اور ثقلین ان کے غلام۔ یہ وہ گھر ہے جو مہبط جبرئیل ہے۔ یہ وہ گھر ہے جہاں خدا کا رسول السلام علیکم یا اہل البیت فرمایا کرتا تھا۔

فاطمہ باپ کے زیر سایہ پھلیں پھولیں۔ باپ کی آغوش میں پل کر جوان ہوئیں۔ باپ کے وقت میں دنیا و ما فیہا سے بے خبر رہیں۔ باپ کے پہلو میں سکھی رہیں۔ باپ کی روح رواں تھیں باپ کی جان تھیں۔ باپ کا دل و جگر تھیں۔ باپ کی آنکھوں کا تارا اور دل کا سہارا تھیں۔ غریب تھیں کھانا پاس نہ تھا۔ مگر خوش بخوش تھیں۔ فاقے کیے مگر شکم سیر نظر آتی تھیں بھوکی رہیں مگر شادمان تھیں۔ دن فاقوں میں گزرے مگر شکوہ نہ تھا۔ پھٹے پرانوں پر قناعت کی مگر جی نہ للچایا۔ باپ سر پہ تھے امن تھا۔ چین تھا۔ قرار تھا۔ سکون تھا۔ سکھ تھا اور اطمینان تھا۔ ادھر باپ کو دیکھا اور ادھر بھوک پیاس دور ہوئی۔ باپ نے ادھر پیار کیا ادھر نہال ہو گئیں۔ فاطمہ کو نہ تو مفلسی کا رنج تھا اور نہ بے زری کا ملال۔ باپ کا رنج بیٹی کا رنج اور باپ کا ملال بیٹی کا ملال تھا۔ فاطمہ کو خیال تھا تو باپ کا اور فخر تھا تو باپ کا۔ باپ کو اداس دیکھا تو رو پڑیں! اور باپ کو خوش پایا تو ہنس دیں۔

اُحد کے دن دشمنوں نے شہادت آنحضرت کی افواہ اڑا دی یہ خبر مدینہ پہونچی سننا ہی تھا کہ زمین تلووں سے نکل گئی آنکھوں میں اندھیرا چھا گیا سر پیٹتی آہ و فریاد کرتی ننگے سر ننگے پاؤں میدان اُحد میں پہونچیں۔ بیہوش باپ کے قدموں میں لوٹ گئیں۔ سر اقدس کو گود میں رکھا اور سر کے بال کھول کر باپ کو سنگھاتے باپ نے آنکھیں کھولیں بیٹی کو سرہانے دیکھ کر فرمایا فاطمہ! پھر باپ بیٹی لپٹ کر رونے لگے بیٹی نے زخموں کو دھویا اور پٹی باندھی تو چین آیا یہ تھے باپ بیٹی۔

باپ جب بھی سفر سے لوٹ کے آتے ہیں پہلے بیٹی کے گھر آتے ہیں بیٹی باپ سے لپٹ جاتی ہیں اور اپنے بالوں کو گرد پائے اقدس صاف کرتی ہیں۔ باپ بیٹی کو پیار کرتے ہیں اور پھر اپنے گھر جاتے ہیں۔ یہ تھا باپ بیٹی کی محبت کا حال۔ کوئی کہاں تک گنائے اور کہاں تک اس درد محبت کا واقعہ لکھے۔ غرض یہ کہ فاطمہ کی دنیا محمد تھی اور دین محمد تھا (روحی فداہ) فاطمہ کی جان محمد تھی اور دل محمد تھا۔ فاطمہ کا سکھ محمد اور چین محمد تھے۔ باپ بیٹی کے دیوانے اور بیٹی باپ کی دیوانی۔

فاطمہ کو نہ زر کی پرواہ تھی۔ نہ زیور کی خواہش تھی نہ امارت چاہیئے تھی نہ دولت۔ نہ محل چاہیئے اور نہ قصر

صرف محمد روحی فداہ چاہئے تھے۔ اور بس باپ بیٹی اور بیٹی بیٹی تھیں اور باپ۔ بیٹی شادی کے بعد ایک دیوار آڑے ہونے لگیں تو پیغمبر بے چین ہو گئے۔ دو ایک مرتبہ بیٹی کے گھر آتے اور السلام علیکم یا اہل البیت فرماتے تو بیٹی دوڑی دوڑی آتیں اور باپ سے چمٹ جاتیں تو باپ کو قرار آتا تھا۔ بیٹی باپ کے گھر آتیں تو باپ دوڑے دوڑے دروازہ تک جاتے پیار کرتے سینہ سے لگاتے اور ساتھ لاکر اپنی جگہ بٹھایا کرتے تھے۔

فاطمہؓ آنحضرت کی تصویر اور خدیجہ کی مثنیٰ تھیں فاطمہ شہنشاہ کونین کی بیٹی اور ملکۂ عرب کی جائی تھیں۔ آرزوؤں تمناؤں کی جنی لاڈ پیار کی پالی پوسی اور محبت کے گہوارے میں جھولی ہوئی تھیں۔ ماں کا کلیجہ اور باپ کی آنکھوں کا تارہ تھیں۔ بڑی نازک دل نازک دماغ۔ نازک خیال۔ نازک بدن۔ نازک مزاج اور نازک طبع تھیں جب تو پیغمبرؐ ان کا ناز اُٹھاتے تھے آٹھ سال کی ننھی سی عمر میں بن ماں کی ہو گئیں تو باپ نے سینہ پر رکھ کر پالا پوسا۔ سکھ دیا آرام دیا اور دُگنا لاڈ پیار مرحمت کیا بلکہ ان کی دیکھ بھال کے لیئے حضرت سودہ کو گھر لایا گیا تھا۔ فاطمہ باپ کی محبت میں بہل گئیں اور باپ کو دیکھ کر ماں کو بھول گئیں۔ باپ بیٹی کو دیکھ کر جیتے تھے اور بیٹی باپ کو دیکھ کر زندہ تھیں۔ باپ کو بیٹی کی جُدائی گوارہ نہ تھی اور بیٹی کو باپ کی فرقت دوبھر تھی۔

مگر زمانہ کہاں کسی کو سکھ سے بیٹھنے دیتا ہے فرقت اور محبت دو محبت والوں کے لیئے فطری ہے۔ آخر وہ ناگوار گھڑی آ گئی اور وہ نافرجام شامت آ پہونچی۔ فاطمہؓ کی ساری کائنات لُٹنے والی تھی۔ اور فاطمہؓ اپنے باپ سے جُدا ہونے والی تھیں پیغمبر آخرالزماں بستر پر فریش اور دُنیا سے رخصت پذیر ہیں آہ آہ کر رہی ہیں بیٹی کے آنسو رُخسار مبارک پر گرتے ہیں تو ہوش میں آ جاتے ہیں۔ بیٹی کا سر سینے سے لگاتے ہیں پیار کرتے ہیں۔ بیٹیا روؤ نہیں تمھارے رونے پر حاملانِ عرش روتے ہیں۔ بیٹیا میں تم سے جدا ہونے والا ہوں۔ تم صبر کرو اور تم کو اب صبر ہی کرنا ہوگا۔ تم مجھ سے جلد ملوگی۔ اچھا فاطمہ رخصت! اس کے بعد شہنشاہ کونین دنیا سے رخصت ہو جاتے ہیں۔

دُکھیا بیٹی کا کیا کہنا کہ اس پر کیا گذری تسکین دینے والا باپ کہاں۔ کلیجے سے لگانے والا باپ کہاں۔ ایک پہاڑ سر پر گرا کوہ غم ٹوٹ پڑا۔ فاطمہؓ کا سایہ اٹھ گیا۔ سرپرست دنیا سے رخصت ہو گیا۔ باپ کیا گئے باپ کی کائنات کھو گئی فاطمہ اکیلی ہو گئیں۔ فاطمہ کی دُنیا بے چراغ ہو گئی دن رات نظر آنے لگے۔ دنیں بدلیں دکھائی دینے لگا۔ گھر کاٹ کھانے لگا۔ یگانے بیگانے معلوم ہونے لگے۔ دلاری فاطمہ دُکھیاری ہو گئیں۔ مدینہ کی شہزادی تیم ہو گئیں سکھی فاطمہ دکھیا ہو گئیں فاطمہ کی نظروں میں مدینہ ویران دکھائی دینے لگا۔ زمین خار کھانے لگی اور آسمان گھورنے لگا۔ خوشیوں کا گھر بیت الحزن بن گیا۔ رونا تھا اور فاطمہ تھیں۔ آہ و زاری تھی اور فاطمہ تھیں دن روتے کٹے اور راتیں روتے گذریں۔ حجرہ تھا اور فاطمہ تھیں یا مزار منوّر تھا اور فاطمہ تھیں۔ دیکھنے والے پہچان نہیں سکتے تھے۔ سوکھ کر کانٹا ہو گئی تھیں۔ اچھی خاصی تھیں گھل گھل کر تباہ ہو گئیں آخر کار بھری جوانی میں بائیس تئیس برس کے سن میں باپ کے دو مہینے بعد بروایت صحیح بعد چھ مہینے حضرت عائشہ و حضرت جابر مرد و بیہ عالم دو جہان کی بی بی اس ناپائیدار دُنیا سے رخصت ہو گئیں۔ یعنی سیدہ عالم جنت سدھاریں

مریم اُمت فردوس　　ہوگئیں۔ اور دو جہان کی بی بی جنت تشریف لے گئیں۔ اور ہمارے نبی کی جیتی جاگتی تصویر صفحہ ہستی سے مٹ گئی۔

رخصتی کا دن بھی آخر دن ہی تھا مگر یہ دن بالکل تاریک اور رات معلوم دیتا تھا۔ اس روز فاطمہ خوش تھیں اور گھر میں اس روز بڑی چہل پہل تھی۔ خود غسل فرمایا۔ لباس پہنا اور اپنا تابوت اپنے ہاتھوں تیار کر لیا۔ اپنے معصوموں کو نہلایا دھلایا۔ صاف ستھرا کپڑا پہنایا۔ سُرمہ لگایا۔ پیار کیا اور گلے لگایا پھر شوہر سے رخصت ہوئیں اور وصیت فرمائی کہ ہمیں نہ غسل چاہیئے اور نہ کفن۔ ہم نے نہایا بھی اور پہنا بھی۔ ہمارا جنازہ گھر سے نہ اُٹھے۔ یہیں نماز ہو اور یہیں دفن ہو۔ غیر کی چھاؤں نہ پڑے۔ غیر کا ہاتھ نہ لگے بلکہ جنازہ پر سورج کی روشنی نہ پڑے۔ سارے کام آپ اپنے ہاتھوں انجام دیں۔ مدد کے لیے اسماء ہیں۔ عباس بن عباس اور میرے دونوں بچے ہیں۔ یہی بہت ہیں۔ غالباً یہی مہینہ ۲۰ جمادی الاول اور یہی دن تھے جبکہ آفتابِ عصمت و طہارت غروب ہوا تھا۔

فاطمہ زہرا تم پر خدا کا درود و سلام۔ تمہارے پیارے باپ کا درود و سلام۔ رسولوں نبیوں کا درود و سلام۔ فرشتہ سیرت بی بی! تم پر فرشتوں کا درود و سلام۔ مریم اُمت تم پر حوران جنت کا درود و سلام۔ خاتون محشر تم پر اہل محشر کا درود و سلام۔ سیدۂ عالم! تم پر عالمین کا درود و سلام۔ نبی زادی! تم پر تمہارے شوہر علیؑ کا درود و سلام۔ تمہارے لختِ جگر حسنؑ کا درود و سلام۔ پیارے حسینؑ کے تنِ بے سر کا درود و سلام۔ تمہاری مصیبت ماری دختروں کا درود و سلام۔ تم پر تمہارے شیر خوار پوتے اصغرؑ کا درود و سلام تم پر اکبرؑ نوجوان کا درود و سلام بیمارِ کربلا کا درود و سلام۔ دُکھیا سکینہؓ کا درود و سلام۔ فرقت کی ماری صغریٰ کا درود و سلام۔ سارے فاطمیوں کا درود و سلام اور ہم غلاموں کا درود و سلام تم پر تمہارے باپ پر۔ تمہارے شوہر پر تمہارے فرزندوں پر اور تمہاری آل پر ساری اُمت کا درود و سلام۔

الیٰ یوم القیام

# اعتذار

ہم کو نہایت افسوس ہے کہ کچھ پریس کی بے عنوانیوں کی وجہ سے اس سال چند مرتبہ ہم کو دو دو ماہ کا پرچہ یکجائی شایع کرنا پڑا اور دسمبر و جنوری ۱۹۳۴ء کا پرچہ بھی اسی صورت سے شایع کیا جا رہا ہے تاکہ یہ وقت آئندہ واقع نہ ہو اس کمی کو پورا کرنے کے لیے ہم نے یہ ارادہ کر لیا ہے کہ اپنے تمام محترم ہمدردوں کی خدمت میں جناب سرپرست مدظلہ العالی کے رشحات قلم کے بہترین نمونہ مفت پیش کریں صرف ڈاک کے مصارف کے واسطے ۲ر کے ٹکٹ آنا ضروری ہیں۔ (۱) شیعہ و سنی حضرات کو صلاح نیاب انگریزی قیمت ۲ر (۲) شہید کربلا کی کہانی ایل ہیوہ کی زبانی قیمت ۴ر (۳) دشمنان حق (قادیانی ترجمہ)* قرآن (تفسیر بالنظر) قیمت ۴ر (۴) اسلام عالمگیر مذہب (لکچر انگریزی) قیمت ۲ر نوٹ: جو صاحب خریدار ہوں اور ان رسائل کو حاصل کرنا چاہیں وہ صرف ۱۲ر کے ٹکٹ بھیجکر طلب کر سکتے ہیں۔ نیازمند منیجر

his enemies. But believing it to be a duty imposed upon him by God, he fearlessly persisted in his search after truth, exposing the ignorance of those who thought they knew while they really did not know. Further, being an intensely religious man at heart, he openly refused to come into the fold of the prevailing 'State religion' and strongly condemned the highly immoral and disgusting tales about gods and divinities current in the mythology of this religion.

The animosity of the Athenians was actively stirred up against him, and they determined to put out of the way, once for all a man who daily exposed them to shame and ridicule by the intrinsic nobility of his word and deed. Of his judges the majority voting against him he was condemned to death, for he resolutely chose to die sooner than desert the post at which God had placed him, or do what he believed to be wrong.'

The simple pathos of this tragic tale—for an account of which we are principally indebted to Plato, the worthy pupil of a worthy teacher—contains much food for thought for the serious minded. Socrates died long ago, yet his good name survives. Not a single critic of his life has ever dared to suggest that Socrates ought to have yielded to the popular demand, and should have saved his life by consenting to forego his habit of cross-examining men. "I cannot hold my peace," he said "for that would be to disobey God"—and we cherish and respect his memory today precisely because he said this and refused to be silent on any terms. Not a single critic, I repeat, has had the courage to hint even that the policy of following right, for the sake of right, 'in scorn of consequence,' acted upon by Socrates, was a mistaken or short-sighted policy.

(*To be Continued.*)

ment of darkness in preferment to light—and the alternative was Death ! By the Holy Lord, it was not to be ! These good souls preferred death and they got it. Alone, helpless, suffering from the pangs of hunger and thirst, wounded all over the body, the Prince of Martyrs did not for a moment wish the cup was rather not given to him, did not for a moment imagine that his Lord had forsaken him. No trial—mock or real was held and he died with the name of the loving Lord on his lips, so that the Message may live.

---

# ATHENS AND KERBELA.

## A COMPARISON.

(BY PROF. ATHER HUSAIN, M. A.)

And, because right is right, to follow right
Were wisdom in the scorn of consequence.

*Tennyson.*

In 399 B. C. an ordinary Athenian criminal tribunal tried, found guilty and sentenced to death that unique product and outstanding personality of ancient Greece whose sacred memory the world at large continues to honour even until today by referring to him as 'Socrates, the wisest of all men.' The prime cause of his condemnation lay in the unpopularity he had earned by his life-long habit of cross-questioning his fellow men compelling them to render an account of their own lives and acknowledge their own ignorance. Few of us enjoy to be proved ignorant, and Socrates knew full well that by his merciless and unceasing cross-examination of those who came in contact with him, he was adding to his unpopularity and swelling the number of

all we know or can say ! The Evil One does succeed in decoying the evil ones. The throne vacated by the master was now occupied by one such The yearnings of this occupier of the Master's throne were those of the old pagan days. To him the kingdom of the earth was all that mattered. He cared not for the kingdom of Heavan. The wicked plays and the past times of the pagan days of Arabia appealed to the perverted nature of this wicked prince and his muddy soul revolted at the pure teachings of the Master. Power, temporal power, of this despot, soon began to undermine the noble lessons of the great preceptor. It looked as if the message had come to live for the brief span of half a century only that rolled away in the twinkling of an eye ! As if it was the dream of a moment ! Where was the mercy that Mahommad had proclaimed with burning eloquence ? Gross tyrany, abject cruelty, monstrous wickedness were on the surface. And for a moment it looked as if all was lost. It was a desparate malady and required a desparate cure. A price must be paid for the preservation of the Faith—a very great price, great in proportion to the greatness of the cause, in proportion to the intensity of the Light, that was sought to be retained to be perpetuated till the last moment of the earth's existence in space. A great sacrifice was needed as the price, a sacrifice that should stagger humanity in all ages and in all climates. In order to non-co-operate with the tyrant, some one must come forward who was prepared to give his all and follow the Lord. God's earth did provide a great soul that did this, a great soul that stood up for Truth for Right, for Justice, aye for the maintenance of the Divine Light, thrown across the path by the Lord Mahommed. The house of Mahommed himself did furnish such a soul ! It was Husain, his grandson, the beloved son of his beloved daughter, Fatima, "Our Lady of Light." This noble son of Ali, the Lion of the Lord, on the 10th day of Moharrum Al Hijra 61, sacrificed his all that he had in the world at Kerbella. There on the burning sand of the desert of ancient Niniveh, this prince of Martyrs faced his trial of tortures that pales into insignificance those witnessed at Mount Calvary six centuries ago Here on the burning sand of Iraq, this great soul sacrificed his brothers his cousins his nephews, friends a hundred souls all, within a few hours. The tyrant demanded allegiance, acknowledge-

